اور یہہ بہی من مین سوچنے لگا کہ اب مین کونسے منتر کا آرادہن کرون ایسا بچار کر کے راجا پہر اُسی بن مین گیا
اور اینک مایا اُس بن مین دیکہنے لگا اور اپنے منتریون سے کہنے لگا کہ تم الگ ہو جاؤ اور پہر وہ جہورت تک ودّیان
کر کے دوسرے دن اپنے گہر پہر آیا یہہ بات پرجا پر بہی پرگہٹ ہوئی اور پرجا بہی بہت کلیس کو پراپت ہو کر کہنے لگی
کہ اب راجا استری ہو گیا نیاؤ کون کریگا اُنہین دنون مین بشنشٹ جی مہاراج نے آکر شُدّسن کو دیکہا اور اُسکے کُل کے آچرن
کو بہی دیکہا اور شیو جی مہاراج کے شاپ کو جانکر راجا کو سمجہا کر کہا کہ تو کچہہ چنتا مت کر شیو جی مہاراج کا جو بردان ہے
مین اُسکو نشٹ تو نہین کر سکتا پرنتو تجہکو بردان دیتا ہون کہ تو ایک مہینہ استری ہیگا اور ایک مہینہ پرش ہیگا
اِس بردان سے ویسا ہی ہونے لگا اس سے پرجا پہر گہبرائی کہ راجا ایک مہینہ تک چہپا رہتا ہے یہہ دیکہہ کر راجا
بہت چنتاوان ہو نواکشری منتر کو جپنے لگا اور بہت سا تپ کرنے لگا جب کتنے ہی دن ایسا کرتے بتیت ہو گئے
تب شری مہامایا پرسن ہو سنگہ کے اوپر اروڑہ ہو کر پرتکش ہوئین راجانے جسکا دوسرا نام الاہی تہا بہگوتی کے
دِبّ روپ کے درشن کر کے کئی پرکار سے شری مہارانی کی اُستتی کری کہ ہے مہامایا آپکا روپ اچنت ہی آپکے سرو تہ
کو دیکہہ کر ایسے کون سے جوگیشر ہونگے جو وہ کو پراپت نہین ہوئے ہونگے پر بہاد کے آپکے نام اکشر کو لیکر ادہکار پر آپ ستت
ہین آپنے بڑی کرپا کری مین اس سنسار مین بڑا اگیانی ہون اور یہہ سنسار موہ اندہ ہی پرنتو آپ اس سمے مین سورج
ہو کر پرگہٹ ہوا آپکی درشن پاتے ہی میری سرب چنتا کی نورتی ہو گئی کیول آپکے چرنار بندون مین میرا من ہے
یہہ بات سنکر شری مہامایا پرسن ہو گئین اور راجا اپنی بہگتی سے کرتارتہہ ہو کر ایسے پرم پد کو پہونچ گیا جو جوگیشرونکو بہی دُرلبہہ ہے

## تیرہوان اُدہیایہ پہلی اسکندہ سری دیبی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا

## جسمین راجہ پورورواکی اُتپتی اور اُرسی کے بس مین ہو جانے کا برنن ہے

سوت جی مہاراج نے کہا کہ ہے شونکو وہ سدیمن راجا دہرم کر کے پرجا کا بڑا پالن کرتا تہا اور کُٹنب کر کے
اُسکی بڑی برد ہی ہوئی سب گنون مین پورن تہا منتریون سہت راج سبہا مین بیٹہہ کر نیاؤ کرتا تہا اور پرجا کا پالن

بہی ہلے پرکار سے کرتا تہا لبشٹ جی مہاراج اُسکے منتر گرو ہوئی تہی جنہون نے سام دان ڈنڈ بہید آدک
بدیا پڑہائی راجا برن آشرم مین پرورتک ہوا انیک پرکار کے جگ کرتا تہا اور انیک شاستروں کے جاننے
والے برہمنون کو نانا پرکار کے دان دیتا تہا اور روپ گُن سیلتا کرکے بڑا پراکرمی تہا ایک سمین بڑی سروپوان
اُربسی نام ایک اپشرا راجا کی پاس آئی اُسکے پاس دو بچے بکری کے تہے اُنہین اُسکو بڑی پریت تہی راجا نے اپشرا کے
روپ کو دیکہکر اپنے من مین بچارا کہ اس اپشرا کو اپنی استری کرکے رکہون وہ اپشرا راجہ کے پاس بیٹہکر اور
راجا کو پرم گُنی جانکر کہنے لگی کہ مجہکو آپکا روپ پر یہ لگتا ہے مین گہرت کے بنا اور کچہہ بہوجن نہین کرتی ہون
راجا یہہ بات شرون کرکے بولا کہ تو میرے استہان مین استہت ہو اپشرا بولی کہ میرے دو بچے بکری کے ہین انکی رکشا
تمکو کرنی پڑیگی راجا بولا (تتہاستو) اس پرکار بہت کال پرینت راجا اپشرا کو اپنے سمیپ رکہا اور دہرم کارج
مین پرورت رہا سمین پاکر ایک دن اپشرا بولی کہ ہے راجا تم کسی کامنا کے بس نہین ہوا اور مین بہی کسی بستہ بنا
کے بس نہین ہون اسلئے مین بڑی پرسن ہوئی آپ میرے اوپر کرپا درشٹی کرکے دیکہو یہہ بات سنکر راجا کے
رومانچ کہڑے ہوگئے اور کام کے بس ہوکر اُربسی سے بولا کہ یہہ سمین سمبہوگ کا ہے یہہ بات سنکر اپشرا بولی کہ
ہے مہاراج مین تو پہلے ہی تم سے کہہ چکی ہون کہ مین کیول گہرت کا بہوجن کرتی ہون سو مین تم سے میتہن کی اچہا کرتی
ہون پرنتو مین تمکو کبہی نگن نہ دیکہون جو مین تمکو کبہی نگن دیکہون گی تو پہر مین تمہارے پاس نہین ہونگی
راجا نے کہا جیسا تو کہتی ہے مین ویسا ہی کرونگا اور اُسکو انگیکار کرلیا پرنتو دہرم مارگ مین استہت ہوکر
اپنی چت اپنے بس مین رکہا اپشرا کے بسی بہوت نہوا اسی پرکار بہت برکہہ بیت ہوگئے وہ اپشرا اشرلوک
کے گندہربون مین نواس کرنے والی تہی سمی پاکر گندہرپ اُسکو ڈہونڈتے ہوئے جب اُس نگر مین آئے
تو اُنکو گیات ہوئی کہ اُربسی اسی نگر مین ہے اُنہون نے اپنے من مین بچارا کہ اُربسی کی پریت جو بکری کے
بچون مین استہت ہے اُن کو ہر لین کہ اُنکی ہرنے سے اُربسی آپ ہی آجاگی سو جب اونہون
نے ایسا ہی کیا اُرتہات دونو بچون کو ہر کر لیگئے اُربسی اون کو نہ دیکہکر ہائے ہائے کرکے رونے لگی کہ ہائے میرے

بچّے کہان گئے اور راجا سے بولی کہ میرے بچّے کہان ہین ہے راجا مینی تجھکو بڑا پراکرمی اور گیان وان جانا تھا اب وہ
تمہارا پراکرم اور گیان کہان گیا جو میرے بچّے جو مجھکو پرانون سے بہی پیارے تہے وہی کہان چلے گئے میری گتی
مرتیو کے سمان ہوگئی راجا اُرلبسی کی اتنی خنتا کو دیکھکر اور موہ کو پراپت ہوکر نگن شریر ہی کہڑا ہو گندہرون
کے پیچہے چلدیا جب گندہرون کے نکٹ پہونچا گندہرپ دونو بچّے چہوڑکر چلے گئے راجا اُن بچون کو لیکر آپنے
آشرم مین آگیا اُرلبسی نے راجا کو نگن شریر دیکہا تو کہا کہ ہے راجا تُمنے اپنے بچن کا پرتپال نہین کیا اب مین جاتی ہون
یہہ کہکر اُرلبسی چلی گئی راجا اُرلبسی کے بچھڑنے سے رودن کرنے لگا اور اُسکے سُندرتائی کو یاد کرکے برلاپ کرتا ہوا اُنمّادہ
کے بس بیہل ہوگیا اور اُسکے پیچہے پیچہے بہرمتا ہوا کُشیتر مین پہونچا اور بڑا دُربل موہ کی بس ہوکر کہتا جاتا تہا کہ اُرلبسی
کہڑی رہ کہڑی رہ انت کو بیہل ہوکر مارگ مین گر پڑا اور برلاپ کرنے لگا اُرلبسی بولی کہ ارے راجا تو بڑا مُوکہہ ہے
استری کے بچن مین بسواس لایا بہت سے راجا استریون کے جال مین پہنس کر بہرم کو پراپت ہوئے ہین تو اپنی بدّہی
کو سنبہال اور سوچ مت کر اور اپنے گہر کو چلا جا اور راج مارگ مین اپنی پرورتی کر اور پہر اس پرکار استری مین بسواس
مت لانا یہہ بات سُنکر راجا کو بودہ ہوا اور اُرلبسی چلی گئی راجا کا شوک نورت ہوگیا تب سُوت جی مہاراج نے
شونکو سے کہا کہ تمنے جو راجا پرورو اور اُرلبسی کے چرتر کا پرشن مجھسے کیا تہا سو مینے بستار پوربک تمکو سُنا دیا +

## چودہوان ادہیا پہلی سکندہ سری دیبی بہاگوت مہاپران بہر دیوکرت بہاشا کا جسمین سکہدیو جی کے اوتپتن ہونے کا برنن ہے

سُوت جی مہاراج شونکون سے کہتے ہین کہ بیاس جی مہاراج نے جو پُتر کی کامنا کرکے ارنی کو متہا تہا اور اُسکو
متہنے سے جو اگنی اُوتپن ہوئی بیاس جی نے وہ اگنی دیکہی تو وہ ایک اپشرا کی روپ مین درشٹی مین آئی
اُسکو انہون نے دیو کنیا ان جانا اُسی سمین وہ پرم منوہر سروپ آکاش مارگ مین سکہی کا روپ کہلائی دی
یہہ دیکہکر بیاس جی مہاراج خنتا کو پراپت ہوئے کہ اس اپشرا کا روپ سکہی کا روپ کیسے ہوگیا اسی بہرم مین وہ

اُس سکھی کی اور گہی ارنی کی اور دیکھنے لگے اور اُگنی شریر مین کا مدیو کی پیڑا ہوکر بیرج کا پتن ہو گیا جسکو سکھی نے
اوپر سے اوپر گرہن کر لیا جس سے اُس سمین سکھدیو جی کی اُتپتی ہو گئی بیاس جی مہاراج اُسکو دیکھکر اس بہرم کو پرت اپت
ہو گئی کہ اس بالک کی اُتپتی اس بن مین کیسے ہوئی جو ارنی کے سمجھو کرکے اگنی شروپ بیاس جی کے سمش تھا تب ہی
بیاس جی نے اُس بالک کو اُٹھا کر سنان کرایا اور آکاش سے پشپو کی برکھا ہونے لگی دیوتا دُندہبی بجانے لگے
گندھرپ آنند کو پراپت ہو گان کرنے لگے بسومتر اور نارد جی آدک بہت پرسن ہوئے اور ایک کمنڈل انترکش سے
گرا بالک شیگھر ہی بڑہ گیا اور بید پڑہنے لگ گیا اُسی سمین برہسپت جی آگئی بیاس جی نے پرارتہنا کری کہ ہے
مہاراج اس بالک کا نام رکہو برہسپت جی نام کرن سنسکار کرنے لگے ارتہات برہسپت جی بولی کہ یہہ بالک سکھی روپ سے
پرگھٹ ہوا ہے اسکارن اسکا نام سکھدیو پرگھٹ ہوگا برہسپت جی گرو بنگئے اور اُسی سمین سکھدیو جی کو برہم
چرج رکھنے کی اگیا دیدی اور نیاء شاستر اور دہرم شاستر و نمارک آدک سب شاستر پڑہائے بیاس جی مہاراج نے
سکھدیو جی کو ہردی لگا کر کہا کہ ہے پتر تو بید مارگ مین پرورت ہو اور کشل پونچھی کہ تو سب پرکار سے آنند ہی سکھدیو جی
کہنے لگے کہ ہی پتا مجکو سربدا کال آنند ہی آنند ہے کسی کال ہی کلیش پراپت نہین ہے پشچات بید بیاس جی نے سکھدیو جی
کے بواہ کی اچہا کری اور من مین سوچا کہ کس رشی کی پتری سے سکھدیو جی کا بواہ ہونا جوگ ہی اور کہنی لگے کہ ہی
پتر مین تیرے بواہ کی اچہا کرتا ہون جس سے ہماری کل کی بردہی ہو تونے سب شاستر پڑہ لئیے ہین اب گرہست دہرم
مین پرورتی کر گرہستی پر تین رن ہین دیو رن پتر رن رکہی رن سو گرہست بنا پتر کی اُتپتی نہین ہوتی
سو تو گرہست آشرم مین اپنی بدہی کو لگا سکھدیو جی اُس سمین اپنی بدہی تپ مین لگا رہی تہے اُنہون نے
کہا کہ ہے پتا تم دہرم کے جاننے والے ہو یہہ اُپدیش مجکو کیون دیتے ہو تم نے اینک کلیش اُٹہا کر شیو جی کا آرادہن کیا
تب پتر کی اُتپتی ہوئی سو اب اُسی بندہن مین مجکو ڈالتے ہو اس سنسار مین برہمانند کے تل کوئی سکھ نہین ہے بیاس
جی مہاراج بولے کہ ہی پتر مینے تیری ارتھ سو برس پرینت تپ کیا اور تپ سے یہہ پہل پایا اب میری یہہ اچہا ہے
کہ تجہسے بنس کی بردہی ہو اور سکھ دکھ کرمون سے پراپت ہوتا ہے یہہ بات سکھدیو جی شرون کرکے بولے کہ ہی پتا اس

سنسار مین سکھہ کیا ہوتا ہے اور دُکھہ کیا ہوتا ہے بُدہی سے ہی سُکھہ کی اُتپتی ہوتی ہے اور بُدہی سے ہی دُکھہ کی یہہ ایک
بُدہی کا کارج ہے اور شبدا اور سُوتر سے اس دیہہ کی اُتپتی ہے اور کرمون ہی کر کے ایک جنم ہار کے سکھہ سے پُتر
اور اس سنسار کو ست مان رکھا ہے شری برہسپت جی سرب دیوتاؤن کے گرو ہین پرنتو موہ کی پہانسی مین اگر گرہست اندہ
کوپ مین پڑے ہوئے ہین مجکو ایک بدیا پڑہائی اور آپنے مجھی ایک اُپدیش دیئے پرنتو اس بات کو بچارو کہ اس سنسار
مین کیون بہرم ہے سورج نارائن رات دن بہرمتے ہین اُنکو کیا سکھہ ہے اور شیو کے ساتہہ شکتی ہے نارائن کے ساتہہ
لچھمین ہے اِن سب کو کیا سکھہ ہے بسوامتر آدی لیکر بڑے بڑے رکہی بہست آشرم مین ہین تم مجھسے کہو گرہست آشرم
مین کیا کیا سکھہ ہین ہی پتا پرنام مجھکو بہت دُکھہ دیکہتا ہے آپ وہ شاستر مجھسے برنن کرو جس سے گرہست آشرم کے مایا کی نورتی ہو اور اندہ کوپ سے بچ جاؤن

## پندرہوان ادھیائے ہلی اسکندہ شری دیبی بھاگوت مہاپران ہردو ار بہاشا کا جسمین سکہدیو جی کے گرہست آشرم انگی کار کرنیکا برنن ہے

سکہدیو جی مہاراج بیاس جی سے کہتے ہین کہ ہی پتا میری اچھا گرہست آشرم کی نہین ہے گرہست آشرم مین نانا پرکار کے
کلیش ہین وہن کی چنتا پرم دُکھہ دائی ہے بہائی بندہو کنبٹ کر کے بہرم اور چنتا ایک پرکار کے اُٹھتے ہین اندر
گرہست آشرم مین برتمان ہے پرنتو ایک کلیش اندر کو پراپت ہین اور برہما ہی گرہست آشرم مین ہے سو بہی کلیش
سے پوری پورن ہے اور شری بشنو بہگوان یدپی لچھمین سہت ہین پر اُنکو بہی گرہست آشرم کی چنتا بیاپت ہے اور
شنکر جی مہاراج بہی کلیش کو پراپت ہین پر تہم تو جنم کا دُکھہ پربل ہے پہر برِدہ اوستہا پرم دارن دُکھہ ہے اور مرن جیون
اور گربہہ باس مہا دُکھہ دائی ہین اور اُنسے بہی پرم دُکھہ دائی ترشنا اور یاچنا ہے سو مہاراج مجھکو اُس گرہست مین کیون
پہنساتے ہو اس سنسار روپی کیچڑ سے مجھے نکالو یہہ بات سُنکر شری بیاس جی مہاراج نے سوچ کو پراپت ہوئے اور کہا
کہ ہے پُتر اب تو ہیری اگیا مان لے یہہ مایا بڑی پربل ہے سکہدیو جی بولے کہ ہی پتا مایا پربل ہے تو اس بندہن
مین مجھکو مت ڈالو اور تینون لوکون کے بیچ گرہست آشرم مین سکہی کون ہے سو میرے پاس برنن کرو یہہ

بات سُنکر بیاس جی مہاراج اپنا مونہہ نیچے کو کر کے سناتن بایا کا دہیان کر کہنے لگے کہ ہے پُتر اب تو میری اگیا کو کرنا ہی جوگ ہی تب پہر سُکہدیو جی نے کہا کہ مہاراج دہرم شاستر اور بیدانت شاستر سے مجہکو گیان کراؤ آپ نربکار مایا رہت اور بیدون کے ببہاگ کرتا ہو یہہ مایا آپکو کس کارن پراپت ہے بیاس جی پہر اُپدیش کرنے لگے کہ ہے پتر جو مینے بہاگوت لوم ہرشن سے برنن کری اور اور پُران بہی بنائے اور میمانسا آدک شاستر بہی برنن کرے اور اوسکی ساتہہ تو نے بہی پڑہے پرنتو تو نے وہ پرم بہاگوت ابتک گیان کرکے نہین جانی جسکا آدہی اشلوک ہے شری بشنو بہگوان سدیو کال دہیان کرتے رہتی ہین اور جسکے بنی بستار پوربک دُوادش "۱۲" سکندہ بنائے سو پانچ لکشن جُکت بہاگوت مین تجہسے برنن کرتا ہون وہ سچدانند سروپ ہے اور اس بہاگوت کی پراپت ہونیکا کارن بہی برنن کرونگا ایک سمین جل کے اندر ایک بڑ کی برکش کی اُتپتی ہوئی جسکے ایک پتر کے اوپر شری بشنو بہگوان نے بالک روپ ہوکر سین کیا اور ایک چہن ماتر مین شری بشنو کے جو بالک روپ تہے نیتر کہل گئے تو مایا درشٹ پڑی اور آدہی اشلوک کرکے اُس بالک کے کان مین بانی پڑہی جسکو وہ بارمبار اُچارن کرنے لگا اور اُس روپ کو بڑا الولک دیکہکر بہرم کو پراپت ہو سوچنے لگا کہ یہہ روپ میرے سمکہہ کہان سے آیا

## سولہوان "۱۶" ادہیایہ پہلے اسکندہ شری دیبی بہاگوت مہا پُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین سُکہدیو جی کے جنک بدیہی کے پاس سندیہہ کی نورتی کرنے کو جانے کا برنن ہے

بیاس جی شری سُکہدیو جی سے کہتے ہین کہ وہ بالک اُس روپ کو دیکہکر موہ کو پراپت ہو گیا اور اُس روپ سے یہہ شبد نکلا کہ تو بہرم ست کر میرا روپ مہا لکشمی کے نام سے پرسدہ ہی اور جبکہ اُس ایک روپ کی بنا اور بہی کئی روپ دیکہے وہ بالک بشن بال روپ بشین بہرم مین پڑ کر بولا کہ ہے مایا یہہ بہرم مجہکو کیونکر اوتپن ہوا اور ایک روپ سے ایک روپ کیسی ہوے تب مایا سے یہہ شبد نکلا کہ بہرم مت کر ایک روپ لکشمین کا ہی اور اور روپون کے یہہ نام ہین۔ شردہا میدہا سُدہا سواہا نندرا دروا گتی تشٹی پشٹی کشما لجا جرنبہا تندرا ۔ سو سب سکتیان شری لکہمی جی کی پرتہک پرتہک دکہلائی دینے لگین شری لکشمی جی بولین کہ اب آپکا بال سروپ ہے پہلے آپکی انیک اوتار ہوئی جنکا آدہی اشلوک ہین آپ کو

بو وہ کرایا گیا پرنتو نندرا مین اگر آپ اُنکو بہول گئے اور یہہ میرے سمیپ چنتا تکتی میری ہین اور مجہکو نرگن بہی برنن کرتے ہین اور سرگن بہی تمہارے نے بہہ کمل سے برہما کی اُتپتی ہوگی وہ بستار پوربک اُن اکشرون کو برنن کریگا پرنتو تمہامی تبلانے سے. بیاس جی مہاراج نے سکہدیو جی سے کہا کہ ہی پتر اس پرکار بایا نے شری بشنو کو اُپدیش کیا اور وہی آدہا اشلوک بشنو سے اپنی ہردی مین دہارن کیا اُسیکی آدہار سے یہہ سرب بستو بیاپت ہین برہما جی نے بہی وہی منتر مہاراج کو جپتے ہوی دیکہکر پوچہا کہ آپ کونسے منتر کا جاپ تے ہو شری بشنو تے وہ منتر برہما سے برنن کیا جس سے برہما جی کو گیان ہوا اور اُسی گیان سے برہما جی نے اس بستو کو اوتپن کیا سو اسی آدہے اشلوک سے برہما جی نے بہاگوت کو پایا پہر برہما سے نارد جی مہاراج نے نارد جی سے ہمنے وہی اروہ اشلوکی بہاگوت سنی تب مینے دواوش اسکندہ کرکے بستار پوربک برنن کری سو ہی مہابہاگ اب وہی شری بہاگوت بستار پوربک شرون کر جسمین اینک چرتر شری مہالکشمی جی کے برنن ہونگی دہرم شاستر بیدانت نیائی اُپ نشدون سے کرکے وہ سری مت بہاگوت پرہی پورن ہے اور برہم بدیا بہی اُسی کو برنن کرتے ہین اٹہارہ سہنسر اشلوک کرکے وہ پرگہٹ ہی وہ اگیان کا ناش کرتی ہے اور گیان کو سورج نارائن کے تل پرگہٹ کرتی ہے جو دیوتا اتہوا منشر اتہوا منکہہ اُسکو سنتے اتہوا پرہتے ہین وہ پتر آدیکر اینک سکہون کو نسچے کرکے پراپت ہوتے ہین میرا سیس لوم ہرش نام رات اور دن اُسی کا دہیان کرتا ہے اب تو بہی بہلی پرکار شرون کر اس پرکار اپنی پتر کو بیاس جی نے شری مت بہاگوت شرون کرایا شری سکہدیو جی شری مت بہاگوت کو پڑہکر جو دہیان کرنے لگے تو بیاس جی مہاراج نے اپنی پتر کو دیکہا کہ یہہ مون کیسے ہوگیا اور اُسکو چنتا کیون ہوگئی اور بولے کہ ہے پتر تجہکو چنتا کس کارن ہوگئی پتا کے ہوتے پتر کو کچہہ چنتا ہونی چاہیئے مینی تجہکو پہلے ہی سمجہادیا ہے جو کہ گرہست آشرم کی تیری اِچہا نہین اس کارن تیرے سندیہہ کو راجا جنگ بدیہی نورتی کرینگے تو تیگہر وہان جا راجا جنگ بدیہی دہرم سے پرجا کی پالنا بہی کرتا ہے تو بہی جیون مکت ہی اُسکے راج مین کوئی متہیا نہین بولتا وہ پتر اتہوا شتر و کو ایک سا دیکہتا ہے اُسکی درشن کرنے سے اینک بہر ہونکا ناش ہوجاتا ہے یہہ بات سنکر سکہدیو جی بولے کہ آپ بید مورت ہوکر متہیا بچن کیونکر کہتے ہو کہ آپ نے راجہ جنگ کو جیون مکت بہی کہا اور بدیہہ بہی برنن کیا اور پرجا کا پالن کرنے والا بہی تو میری من مین

یہہ شنکا ہوئی کہ جس استری کا نام بندہیا ہو وہ پُترونی کیسے کہی جاسکتی ہے یا تو وہ بندہیا نہین یا پُترونی
نہین کیونکہ جیسے جیون ارتہات جنے ہوئے جیو کا مرن ہے ویسے ہی مرن والے کا ہی جیون ہوتا
ہے ارتہات وہ پیدا ہوتا ہے سو یہہ سندیہہ میرا مٹاؤ بیاس جی مہاراج بولے ہی پُتر اس سندیہہ کی نورتی ہی
جنک بدیہی سے ہی ہوگی سو تو شیگہر گیان لابہہ کے ارتہہ جنک بدیہی کے پاس جا کیونکہ وہ راجا سکہہ دُکہہ کہتا
متہیا اپنے پاس نہین آنے دیتا نہ اُسکو وے بیاپتے ہین شتر و اور متر و کو بہی وہ ایک سم جانتا ہے یہہ بات سُنکر
سُکہدیو جی جنک بدیہہ کے استہان کے چلنے کی منسا کرنے لگے *

## ستر ہوان ادہیای پہلی سکندہ شری دیبی بہاگوت مہا پُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین سُکہدیو جی کے راجا جنک بدیہی کے پاس پہونچنے کا برنن ہے

سوت جی کہتے ہین کہ ہی شونکو جب سُکہدیو جی نے آنند کے ساتہہ جنک بدیہی کے یہان جانے کی منسا کری تب بیاس جی مہاراج
بولے کہ ہے پُتر یدپی تو بڑی اِنتر وشا کو جاتا ہے پرنتو راجا سے ملکر شیگہر میرے پاس آ جانا نہین تو تیری
دیکہنے کے بنا میری نیتر بڑی کشٹ کو پراپت ہونگے تیری ویر گہہ آیو ہی راجہ جنک سے سنبہاشن کر کے لوٹ آنے
مین بلنبہ نکرنا چاہو اینک لبتو ایسے بہی ہین کہ جنکے دیکہنے سے بہت سُکہہ بہی پراپت ہوتا ہے پرنتو تیری مُکہار بند کے
دیکہنے بنا مجکو سُکہہ نہین سُکہدیو جی بیاس جی کے چرنون مین مستک نواکر اور ڈنڈوت کر کے بولے کہ ہی مہاراج
راجا جنک کے درشن کر کے مین شیگہر آتا ہون اور جلدی مارگ مین سُکہدیو جی مہاراج نے اینک بن دیکہے اور اینک
دیشو نکو اولنگہن کر کے دو برس کے بہیتر ایک پربت کو اور ایک برس مین ہماچل پربت کو اولنگہن کر کے میتہل دیش
مین آئے جبکہ متہلا پوری مین پرویش ہونے لگے تو راجا جنک کے نگر کے دوار پر ایک پہرو نے اُنکو روکا اور کہا
کہ راجا کی اگیا کے بنا پرویش نہین ہو سکتے یہہ سُنکر سُکہدیو جی نے ایک اور کہڑے ہو کر سانس بند کر لیا تب
پہرے والے نے پہر کہا کہ ارے تو کون ہے گونگا ہے یا اُمت ہی اپنا پریوجن بتلا جس کارن تو نگر مین جانا چاہتا

ہے نہین تورا جا کی اگیا کے بنا تجھکو بہیتر بجانے دونگا مجھکو تیری جاتی یا برن کا گیات نہین ہے تو بھی سکھدیو جی
کچھہ نہ بولے اور اُسی پرکار کھڑے رہی تب پہرو نے سوچا کہ یہہ کوئی تپسّی ہے تب وہ پہرو کمپایمان ہوگیا اور سکھدیو
جی اپنے من مین کہنے لگے کہ دیکھو میری بُدّہی کیول نشٹ ہوگئی لتنے وشیون اور پربتون کو اولنگھن کرکے آیا ہون
پر تو راجا کے درشن نہوئے دہین کی آشا کرکے جیسے پُرش بہرمتا ہے ایسے ہی مین تپا کے بچن مانکر متہلا دیش
مین آیا پر نتو میرا پریوجن پورن نہین ہوا نہ تو یہہ تیرتہہ ہے نہ چہیتر ہے کیول ایک راجا کے درشن کا پریوجن
ہے اور یہہ سوچکر پہر مون ہو رہے تب تو دوارپال نے یہہ سوچا کہ یہہ کوئی بڑے تپسّی ہین سُکھدیو جی سے
کہا کہ مہاراج تم بہیتر جاؤ مجھسے یہہ بڑا اپرادہ ہوا جو مینے آپکو روکا تب سکھدیو جی مہاراج مند مُسکان کرکے بولے
کہ بہائی یہہ تیرا دوش نہین ہے تو تو پرادہین ہے اور اپنے سوامی کی آگیا مین تتپر ہے سو تو سوچ مت
کر اور اپنے من مین دُکھی مت ہو مین پرا پرشن ہون یہہ بات سُنکر وہ دوارپال بولا کہ ہے مہاراج دُکہہ کسے
کہتے ہین اور سکہہ کسے کہتے ہین اس میرے سندیہہ کو نرورت کرو سکھدیو جی مہاراج کہنے لگے کہ ہے دوارپال اس
سنسار مین منش دو پرکار کے ہین ایک راگی دوسرے بیراگی۔ بیراگی تین پرکار کے ہین ایک گیات دوسرے اگیات
تیسرے مدہیم اور راگی دو پرکار کے ہین مورکہہ اور چتر۔ چترائی شاستر کرکے دو پرکار کی ہے۔ دُکہہ کی اُتپتی
کو بُدّہی کرکے ہوتی ہے اور اُسکا ناش سُو بدّہی کرکے ہوتا ہے اور ست پہر دو پرکار کی لکھی ہے نِکت اور
اِنکت پہرو بولا کہ ہے مہاراج دُکہہ سکہہ کا اوتر آپنے بڑا سندر دیا اور میری بدّہی کو بڑا آنند ہوا پہر سکھدیو جی
مہاراج کہنے لگے کہ بہائی اس سنسار مین جتنے بردہی مین راگ اور دویس برتمان ہے اُنکو راگی کہتے ہین او
جو منش ان سے رہت ہین بیراگی ہین یہہ سنکر وہ پہرو سکھدیو جی کے چرنون مین گر پڑا اور کہا کہ ہے مہاراج آپ نگر مین
پرویش ہو جیئے سکھدیو جی نگر مین پرویش ہوئے جہان انیک پرکار کے منش اور راج بہاگی اور پشپ کہلے
ہوئے دیکہتے ہوئے راج مندر کے نکٹ پہونچے جہان ڈیوڑہی پر ایک پہرو نے سکھدیو جی سے کہا کہ تم کون ہو اور
کس کارن بہیتر جانا چاہتے ہو یہہ بات سُنکر سُکھدیو جی مون ہو رہے پہرو کو گیان اُتپت ہوا سکھدیو جی اند

گئے جہان جاکر دیکہا کہ انیک پرکار کے منش سگان کرتے ہین اور انیک پرکار کے سگندہ آرہی ہین سب منش
سکہدیو جی کو دیکہکر موہت ہوگئے اور بہت سی استری پُرش درشنونکو آنے لگے اور راجا جنک نے سکہدیو جی
مہاراج کو دیکہکر جاناکہ یہہ تو میرے گرو کے پُتر سکہدیو جی مہاراج ہین راجا جنک منگلے سروپ ہوکر اگوانی آیا اور
ڈنڈوت کرکے کشل پوچہی اور کُش آسن پر بٹہلاکر گندہ پشپ ارکہہ پادکرکے پوجن کیا اور اپنی پروہت کو بہی بُلالیا
اتنی مین سورج است ہوگیا جب پہر رات بیت ہوگئی تب سکہدیو جی نے دہیان کیا دوسرے پہر مین نندرا بس
ہوگئے تیسرے پہر کے انت مین سکہدیو جی مہاراج اُٹہے اُس سمی راجا جنک نے سکہدیو جی سے ملنے کی اچہا کرہی

## اٹہارہوان ادہیا پہلی اسکندہ سری دیبی بہاگوت مہا پران ہردیو کرت بہاشا کا
## جسمین راجا جنک بدیہہ کا سکہدیو جی کو گرہست آشرم مین پرت ہونیکے لیا دینی برنن کا ہے

سوت جی کہتے ہین کہ ہی شونکو سورج جب اودی ہوا راجا جنک نے سکہدیو جی مہاراج کے پاس آ ارگہہ پادکرکے ڈنڈوت
کرہی اور ایک گائی کا دان کیا اور سکہدیو جی سے کہنے لگے کہ ہی مہاراج بیاس جی مہاراج کشل کہیم سے ہین
آپنے آج میرے بہون کو بڑا پوتر کیا کیونکہ یوگیشرون کے درشن درلبہہ ہین سو آپنے میرے گرہ مین کرپا کرہی سکہدیو
جی بولے کہ ہی مہاراج آپ دہرم کے مورتی ہو بیاس جی مہاراج نے مجکو یہہ اگیا دی ہے کہ گرہست آشرم کرو سب
آشرم سے گرہست آشرم سرشیٹ ہے مینے انگی نکار نہین کیا اور مجہے بڑا بہرم او تپت ہوا تب بیاس جی مہاراج نے
مجکو چنتا مین دیکہکر کہا کہ تو جلدی راجا جنک بدیہہ کے استہان مین جا تیرے بہرم کو راجا جنک بدیہہ نرورت
کرینگے اور آپکو جیون مکت تبلایا اور سنسار مین بہی آپ بدیہہ کرکے پرگہٹ ہو آپکا راج بہی نس کنٹک ہی میری
پتا بیاس جی نے مجہکو اُپدیش دیا ہے راجا جنک بدیہی بولے کہ ہے سکہدیو جی مہاراج میرے گرو سری بیاس
جی مہاراج دیا کرکے رہت ہین اور موکش مارگ کا بہی انہون نے بہت سا برنن کیا ہے۔ آپ نے آدہ مین اُوپنشد
بید پڑہا میمانسا پڑہے اور انیک پرکار کے بیدونکو پڑہکر گرونکو دکشنا بہی دی ہے۔ آپکو جاننا چاہیئے کہ جن

آچار جون سے جوگ شاستر کا آپ کو گیان ہوا وہ آچارج کون سے دہرم مین ہین گرہست مین ہین یا بیراگ
مین ہین نیائے شاستر کیول مایا بیاپت ہے اور بید بیدانت کرکے بیاپت ہے یہہ سب شاستر رشیون کرکے
پرگہٹ ہین پرنتو گرہست - آشرم بنا کوئی رشی پرگہٹ نہین ہے آپکو اُٹہتالیس سنسکار کرکے بیدون کے اوپد
نشد پڑہائے اور آٹہون پنگتی آپ کو گیان کروائین آپکو سب کچھہ گیات ہے گرہست آشرم کے بنا کسیکو گیان
پراپت نہین ہوتا اوچت یہی ہے کہ آپ بیاس جی مہاراج کے بچن کو مانو سکہدیو جی بولے کہ ہے راجا جو آپ نے کہا
وہ ست ہے میرے ہردی مین جو گیان اور بیراگ کی اُتپتی ہوئی ہے اپنے بُدہی کی چنتا سے بیدونکا گیان
ہوا ہے پرنتو وہ سب ہردی سے ہوا مین یہہ نہین جانتا کہ آشرم کسکو کہتے ہین یہہ بات سنکر راجا جنک بولے
کہ ہے سکہدیو جی مہاراج جو کچھہ آپنے کہن کیا وہ ست ہے پرنتو منش کی دیہہ مین اندریان بڑی بلوان ہین جو جوگیشر
تپ کرتے ہین اُنکو بہی اندریان باودہا کرتی ہین جو لوگ چہا کرکے رہتے ہین اس سنسار مین وہی گیانی ہین مہاراج
یہہ باسنا کا جال بڑا کٹہن ہے آپ بیاس جی کے بچن کو مانکر پرنتو انکو اولنگہن کرکے اس متہلا دیش مین آئے
ہو یہہ بہی تو ایک باسنا ہے اور یہہ بہی دیکہو کہ مین اس سنسار مین بدیہہ کہلاتا ہون تو کس کارن کہلاتا
ہون گرہست آشرم اُسکو کہتے ہین جو منش گرہست مین پہنس رہا ہو سو ایسا کوئی بہی نہین ہے آپ کی
باسنا جو میرے ملنے کی ہوئی تو آپ مایا کے بس ہوکر بڑی کٹہنائی سے یہان آئے ہو سو آپ بچارو کہ گرہست مین
پہنسے ہو کو نکلنا بڑا اچرج ہے سکہدیو مہاراج کہنے لگے کہ ہی راجن آپنے ست کہا پرنتو میرے ہردی مین تین سندیہہ
اوتپت ہو رہی ہین اور میری بندہن کے چہوڑنے کو کیول نیائے میمانسا ہی شستر ہین اُنکی سوا کوئی اور ایسا
شستر مجہے نہین دیکہتا جس کرکے مین اپنی بندہن کو کاٹون آپکا درشن کیول بہرم کے مٹنے کی کارن ہوا ہی پرنتو
یہہ سمین گرہست آشرم برنن کرنے کا ہی سو آپ برنن کرو پتا سے پتر کے ساتہہ گرہست آشرم کا برنن نہین ہو سکتا
ہے یہی شنکا مانکر مین آپکے پاس آیا ہون راجا بولے کہ ہی مہاراج وہ تین سندیہہ کونسے ہین آپ کرپا کرکے مجہسے
پرتہک پرتہک برنن کرین سکہدیو جی بولے کہ ہی راجا ایک سندیہہ تو مجکو یہہ ہو رہا ہے کہ آپ بدیہہ کہلاتے ہین

پرنتو مین آپکو دیکھہ رہا ہون آپ بدیہہ کیونکر ہوئی دوسری آپکو جیون مکت برنن کیا ہے مین دیکہتا ہون
کہ اینک واسی سنکہہ نرت کر رہی ہین جنکو مین اپنی ماتمکے تُل گنتا ہون اس لکشن کرکے آپ جیون مکت کیونکر
ہوئی تیسرے آپ کو بیراگی کرکے برنن کیا ہی سو آپ راج گدّی پر بیٹھکر سام دام ڈنڈ بہید کرکے پرجا کا
پالنا و کرتے ہو پہر بیراگی کیسے ہوئی ان تینون پرشنون کا اُتر آپ مجکو دیوین گرہستا آشرم مین بدہ ہونے کا
اُپدیس آپنے مجکو پہلے ہی کیا ہے جس سے مین مموکش ہون +

**اُنیسوان ادہیایہ ١٩٠ بہلے اسکندہ سری دیبی بہاگوت مہاپران ہر دلو کرت بہاشا کا جسمین سکہدیو جی کا گرہست آشرم مین ورت ہو جانے اور اُنکی ترونگی ہونے اور تیرتہون کو جانیکا برنن ہے**

سکہدیو جی مہاراج راجا جنک بدیہہ سے کہتی ہین کہ ہردی کا اگیان روپی اندہیرا کبہی نرورت نہین ہوتا ہے پرنتو
شاستر کرکے ہوتا ہی جیسے ایک اندہیرے استہان مین پرتیبنت سورج کا پرتا ہے تو وہ دیکہنے لگتا ہی اسی
پرکار شاستر سے تمر اگیان کا نرورت ہو جاتا ہے اور یہی راجن ایک مجکو بڑا بہرم ہی کہ ایک پرش کا نام بدیا دہر
ہے پرنتو وہ مورکہہ ہی اور ایک منش کا نام دیواکر ہے پروہ اندہا ہی اور ایک کا نام لکشمی دہر ہے اور وہ داردری ہی
اسی پرکار آپکے بنس مین جتنے راجا ہوئی ہین کیول نام ماتر ہی بدیہہ تہے آپکے بنس مین پہلے ایک نمسا نام کی راجا
ہوا تہا اُسنے گرو بشسٹ جی کو جگ کا نمنتر دیا تہا اور بشسٹ جی کو اندر لوک سے بہی جگ کا بولاوا آیا تہا بشسٹ
جی نے اُس راجا سے کہا تہا کہ مین اندر لوک مین جگ کرکے آؤنگا راجا نے کہا جو آپکی اچہا ہو سو کرو بشسٹ جی
جب اندر لوک مین جگ کروا کر شیگہر چلے آئی راجا گورشیتم کو چلا گیا اور بشسٹ جی سے نہ کہا کہ آپ جگ کروانیکو
چلین اور وہان جاکر راجا نے دوسرے اچارج سے جگ کرا لیا یہہ بات بشسٹ جی سنکر ہری کوپ وان ہوئے
اور جب راجا جگ کرکے آیا بشسٹ جی نے شاپ دیا کہ ہی راجا تمنی پہلے ہمکو نمنتر دیا اور پہر دوسرے اچارج سے جگ
کروا لیا اب تم اگیانی ہو جاؤ راجا نے بہی شاپ دیا کہ ہے مہاراج تم بہی گیان کرکے رہت ہو جاؤ یہہ کہتا بشسٹ

سنگھتا مین پرگھٹ ہے ہے راجن تمہارے کُل مین ایسے ایسے راجا اور اچارج ہوئی ہین پہر بہ یہہ کیونکر ہوئے
یہہ بات سُنکر جنگ بدیہہ کچھہ کوپ کو پراپت ہوئے پر سُکھدیو جی کو گرو کا پُتر جانکر سنتوش کرکے بولے کہ ہے مہاراج
آپنے جو کہا ست ہی آپ پتا کے بچن کو مانکر یہان آئے ہو پہر آپ پتا کے سنگ کو چہوڑکر مرگون کے سنگ کیون
گرہن کرتے ہو تبہی چنتا بیراگ آشرم مین ہے اتنی چنتا گرہست آشرم مین نہین ہے آپ بن بن مین پہرینگے
پرنتو کوپین اور کمنڈل کی چنتا نت پرت بیاپتی رہیگی اور مین نربکلپ ہون گرہست آشرم مین مجھکو کچھہ چنتا
نہین ہے مین سُکھی ہون آپ نت دُکھی رہینگے بینو اپنی دیہہ کو سُکھی کرکے گرہست آشرم مان رکھا ہی پرنتو موہ
کو نرورت کر دیا ہے دیہہ کو اپنا کرکے مانتا ہون میری بشے ممتا نہین ہے اس کارن مجھکو بدیہہ کہتی ہین گرہست
آشرم مین سنتوش بہت ہے اس کارن مین شانتی ہون اس آشرم کے سمان اور کوئی آشرم نہین ہے یہہ دیہہ بایاک
بندہی ہوئی ہی پرنتو شاستر گیان کرکے بندہن چہوٹ گئے ہین آپنے اپنی پتا سے شاستر کو بہلے پرکار نہین
کیا ہے سو اُسی گیان کرکے گرہست آشرم مین سب بندہن کو توڑ ڈالو یہہ بات سُنکر سکھدیو جی مہاراج کہنی لگے
کہ ہے راجا مینے جانا کہ تمنے جو ممتا کو تیاگ دیا اوس کرکے سرب بگھنون سے رہت ہوگئی تمنے ایک ہی بچن کرکے
میری تینون پرشنون کا اوتر دیدیا یہہ بات کہکر سکھدیو جی مہاراج چلے گئے اور جب اپنی پتا بیاس جی مہاراج کے
آشرم مین جا پہونچے اُنہون نے اُنکو اپنی ہردے سے لگایا اور کہا کہ ہے پُتر تو نے بڑا کلیش پایا پہر تہوڑی کال پیچھے
سکھدیو جی کے بواہ کا اوپاو کرنے لگی اور ایک کنیان پیبری نام سے سکھدیو جی کا بواہ کر دیا جس سے سکھدیو جی کے چار
پُتر اوتپت ہوئی ایک کا نام کرشن دوسری کا گرپریہ تیسری کا نام بہوری چوتہے کا نام دیو شرت اور ایک
کنیان کیرت وتی نام ہوئی جو انون راجا کو بواہی گئی اُس سے انون کے ایک سری مان نام پُتر ہوا جسکو
برمدت بہی کہتے تہے تہوڑی کال پیچھے سکھدیو جی مہاراج مایا بیج کرکے سری بہگوتی کا دہیان کرنے لگے اُس سمے
نارد جی مہاراج آگئے سکھدیو جی نے نارد جی مہاراج کو ڈنڈوت کری نارد جی نے پرشن ہوکر سکھدیو جی سے کہا کہ ہے مہاراج
اب آپ اس مایا روپی بندہن سے نکل کر جس تیج منڈل سے آپکا جنم ہوا ہے اُسی تیج منڈل مین چلے جاو اور مایا

بیج کرکے تپ کرو سکھدیو جی مہاراج مایا بیج جیننے لگے اور اپنی تپا کا سنگ چھوڑ کر کیلاش پربت مین چلے گئے
بیاس جی پتر کا سوگ دیکھکر رودن کرنے لگے اور کہنے لگے کہ ہی پتر تو چھین ماتر تو ٹہر جا میرے پران اس سمے
بڑی بیاکل ہین پرنتو سکھدیو جی نے کچھ نہ مانا اُس سمی بیاس جی برلاپ کرنی لگے جس کرکے بڑی بڑی اُتپات
ہونی لگے سکھدیو جی مہاراج پربت کے اوپر بجلی کے نیائین آکاش مارگ مین چلتے ہوئے دکھلائی دیئے اور ایسا
اُتپات ہوا کہ پربت کے سیکھر کے دو ٹکڑے ہو گئے اور بیاس جی بیہل ہو گئے جو شبد اُس سمی ہوا اُسکو سنکر شیو جی
مہاراج آئے سوت جی کہتے ہین کہ ہی رشیو وہ شبد وہان ابتک ہوتا ہے جہان بیاس جی نے رودن کیا تھا شیو جی نے
آکر بیاس جی سے کہا کہ ہی بیاس جی اب تم رودن مت کرو بیاس جی بولے کہ ہی مہاراج پتر کے دیکھے بنا میرا ہردا
سیتل نہین ہوتا مجھکو کچھ چھن پتر کا دکھلاؤ جس سے میری شانتی ہو یہ سنکر شیو جی بولے کہ ہی بیاس جی تمکو پتر انگ
کرکے نہین دیکھے کا پرنتو مین تمکو پتر کی چھایا دکھلا دونگا چھایا دیکھکر تم پرسن ہو جاؤگے تہوڑی کال پیچھے بیاس
جی مہاراج نے اپنے پتر کی چھایا دیکھی جو تہوڑی دیر پیچھے دیکھنے سے بند ہو گئی اور شیو جی بھی انتردھیان ہو گئے
بیاس جی مہاراج چنتا کرکے اپنے آشرم مین بیٹھ گئے +

## بیسوان ادھیا اسکندہ سری دیبی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا جسمین
## چتر انگد اور بچتر بیرج اور اُنکے مرتیو اور ہنبس کے اُتپتی کا آکھیان ہے

سونک رشی کہتے ہین کہ ہی سوت جی مہاراج سری سکھدیو جی کے بچھڑنے کے پشچات بیاس جی مہاراج نے کیا چرتر کری
آپ کرپا کرکے مجھسے برنن کرین سوت جی مہاراج کہتے ہین کہ ہی شونکو سری بیاس جی مہاراج اپنے شِشون است
دیول بیشمپاین جیمن آدکو اُنکو آشرم مین چھوڑ کر جنم استھان کو چلے گئے اور سنسار مین باسنا لاکر اپنی ماتا ستوتی
کے درشن کی اچھا من مین دہارکر انیک پربتون کو اولنگن کرکے جنم استھان مین جا پہونچے تو وہان نشاد بیاس
جی کے درشٹ پڑا بیاس جی مہاراج نے پوچھا کہ میری ماتا ستوتی کہان ہے نشاد بولا کہ مہاراج آپنے میری گھر

پوتر کر دیا اُسکو تو مینے راجا کو سمرپن کر دیا ہے جو کچہہ آپ کو اور چاہنا ہو سو لیجئے یہہ بات سُنکر بیاس جی
مہاراج نے سری گنگا جی کے تٹ ایک آشرم بنا لیا اور اُس آشرم مین تپ کرنے لگے اُس آشرم کے نکٹ ہی ست وتی
کے بہی درشن ہوئی بیاس جی نے سُنا کہ ست وتی کے دو پُتّر راجا شانتن سے میری بہرتا اُتپت ہوئے
ہین ایک کا نام چِتر انگد ہے جو بڑا پرتاپوان ہے دوسریکا نام بچتر بیرج ہے جو بڑا گُنوان اور بلوان ہے
اور ایک بڑا پُتّر راجا شانتن کا گانگیو نام ہے جسکو بہشم تپا مہ بہی کہتے ہین۔ پرنتو وہ راج سنگہاسن پر
نہین بیٹہا تہوڑے کال پیچہے راجا شانتن مرتیو کو پراپت ہو گیا ست وتی نے بڑا کلیس کیا گانگیو جی جو
راجا کے بڑے بیٹے تہے اُنہون نے راجا کا سسکار کیا اور سمین کو بچار کر چتر انگد کو راج گدّی پر استہاپت کیا
چتر انگد بڑا تیج وان تہا پرنتو مایا کرکے ملا ہوا تہا ایک دن اپنی سینا کو لیکر بن مین گیا مارگ مین کتنے ہی گندہرپون
کے آکاش مارگ سے بوان اُترتے ہوئے دیکہے اُن گندہرپون کے ساتہہ راجا چتر انگد نے بڑا جُدّہ کیا جو تین
برکہہ تک ہوتا رہا اُسی سنگرام مین چتر انگد کال بس ہو گیا گانگیو کو بڑا کلیش پراپت ہوا بچتر بیرج کو راج گدّی
پر استہاپت کیا بچتر بیرج نے بڑی دہرم سے راج کیا گانگیو بچتر بیرج کی بواہ کی منسا کرنے لگے کاشی کے راجا کی
تین پُتّری تہین جسکو اُنکی پتا نے سیمبر کی جدہ مین بٹہلا یا ہوا تہا پرنتو اُن کنیاؤن مین سے ایک کنیا کا منت راجا
شال کے ساتہہ تہا یہہ بات سُنکر گانگیو رتہہ مین بیٹہکر سیمبر مین گئے اور سب راجون کے دیکہتے دیکہتے جُدّہ کرکے
تینون کنیاؤن کو رتہہ مین بٹہلا کر لے آئے اور اُن تینون کو اپنی پُتری سمان دیکہتے ہوئے اور جوتشیون کو
بلا کر اچہی لگن مین اُنکی بواہ کرنے کی منسا کری اُنمین سے ایک کنیا ان بولی کہ ہی گانگیو جی مہاراج آپ دہرم کے
اوتار ہو مجہکو سب راجون نے شال راجا کے ارتہہ رکہا تہا پرنتو آپ پراکرم کرکے لے آئے وہ راجا بہی بڑی اوتم
کُل کا ہی یہہ بات سُنکر گانگیو جی سوچ کرنے لگی اور راجا بچتر بیرج بہی سوچ کرنے لگا اور سب مِلکر کہنے لگے
کہ بہائی یہہ کنیا پر منت ہے اِسکا بواہ کرنا نہ چاہیے ایسا بچار کرکے گانگیو جی اُس کنیا سے بولے کہ تو راجا شال کے
پاس چلی جا وہ کنیا راجا شال کے پاس آ گئی اور راجا سے کہا کہ اب مین تیرے ارتہہ آئی ہون راجا شال بولا

کہ ہے تجہے گانگیو میری نیکہتے دیکہتے سبہا کو مدہ سی رتہہ مین بٹہلا کر لیگئے تہی سو اب مجہکو گرہن کرنا اُچت ہی اسلیئی تو
یہان سے چلی جا یہہ بات سُنکر وہ کنیا . روُون کرنے لگی اور راجا شانتن کے راج سے نکل آئی یہہ بات سُنکر گانگیو
جی اُس کنیا کے پاس گئی اور کہنے لگے کہ تو روُون مت کر اپنے پتا کے گہر جا وہ بن مین جاکر پریم تپ کرنے لگی
اور وہ دونون کنیا گانگیو جی نے بچترا بیرج کے ساتہہ بواہ دین بچترا بیرج نے نو برس تک راج کیا جب بچترا بیرج
مرتیو کو پراپت ہوا ست وتی بڑا کلیس کرنے لگی اب راج گدّی پر کون بیٹہیگا اور گانگیو جی ارتہات بہیشم پتا
جی کو ایکانت مین بٹہلا کر کہا کہ ہے پُتر تم راج کرو اور بہرات بدہوُون سے سنتان کی اُتپتی کرو یہہ بات سُنکر
بہیشم جی ہاتہہ جوڑ کر کہڑے ہوئے اور کہا کہ ہے ماتا مجہہ سے یہہ بات نہو گی پر نتو بچترا بیرج کا کُل چلتا ہو جائے گا
ست وتی نے بہیشم جی کا بچن سُنکر من کے سوگ کو نرورت کیا اور گانگیو جی مہاراج نے کہا کہ ہے ماتا جب تو سے
ہووے مجہکو کہنا تہوڑے کال پیچہے ایک استری امبکا نام توتی ہوئی تو ست وتی نے گانگیو جی سے کہا کہ ہے پُتر
اب وہ سمے آیا ہے گانگیو جی نے دہیان کرکے بیاس جی کا آواہن کیا ایک مہورت ماتر مین سری بیاس جی آگئے
بہیشم جی نے اُنکو ڈنڈوت کرکے آدر سہت بٹہلایا اور وہ سب کارن برنن کیا کہ ہے مہاراج راجا شانتن کے بنس
کو آپ اوتپت کرو اور اسی پرکار ست وتی جی نے بیاس جی سے کہا بیاس جی مہاراج نے کہا کہ جو تمہاری اگیا ہی
وہی کرونگا اور اُس استری کو بیاس جی مہاراج محل مین ہے پر نتو وہ رانی نیتروں کو میچکر بیاس جی کے سنمکہہ
آئی اور اُسکو گربہہ پراپت ہو گیا اُس گربہہ سے اندہ پُتر اوتپت ہوا ایک برکہہ پیچہے دوسری رانی امبالکا رتو وتی
ہوئی اُسی پرکار بیاس جی کو پہر بُلایا اور وہ رانی اپنے دیہہ سے کچہہ سوئیت بستو لپیٹ کر بیاس جی مہاراج کے
سنمکہہ آئی اُس رانی کے پانڈو اوتپت ہوا پہر تیسرے رات کو گانگیو جی نے پریرنا کری کہ اب تم ہی جاؤ تو رانی
لجاوان ہوئی اور نہین گئی سو ایک داسی تہی اُس داسی کو بیاس جی مہاراج کے سنمکہہ بہیجا وہ داسی بہگتی
کرکے بیاس جی کے سنمکہہ گئی اس کارن اُسکے بدر جی مہاراج دہرم آتما بہگت اوتپت ہوئے سو نکو
بیاس جی کرکے ایسے بنس کی اُوتپتی ہوئی سو مینے تم سے تہوڑی کرکے کہی ہے یہہ بات سُنکر رشی بڑے پرسن ہو

اور آپ یہ سمین کہنے لگے کہ اس ہنس کی بیاس جی نے رکشا کری ہے ✦

(اتے سری دیوی بہاگوتے پرتھم اسکند ہے)

# دوسرا اسکندھ

# سری مد دیوی بھاگوت کا

## چوپائی

توُ ہی آپ بسو لیشری لبسو ماتا
توُ ہی سرشٹ کی سنگھارن کہائی
ہوئے ہتس ہتسودری اُودر جا کے
سری گنگ ہو کے کیو بسو پاون
تجھی سے ہیئے بھیشم بل بیر دھاری
پرسچہت کو پرتکش تو نے کرایا
توُ ہی آپ جدو بنس سنگھار کرنی
بھیوراج جنمیجہ کو بسو نین جیون
سُنی پریر تچھک ہون تے بچایو

نسیہ آدنی کارنی دیو ترا تا
بھئی وورکا مین کی دیہہ پائی
کیو بیاس نے باس گوش اگرتا کے
توُ ہی شانتن ہوہ کارن جھاون
توُ ہی ست وتی ہے کُرو بنس کاری
بھئی کالکا کورُون کو کھپایا
پرسچہت لبشے شاپ کی داپ ہرنی
کیو ناگ کُل و بنس جگ کی بدھی سون
سبھہ استیک اتھول سنبادگایو

پھلا ادھیا، دوسرے اسکندھ ہتس گندھا نام سری دیبی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا
جیسمین او پرچتر راجا کے بیرج کو مچھلی کے گربھ گرنے اور اُس سے ہتسودری کے اوتپت ہونیکا برنن ہے

سنک آدکون نے سری سوت جی مہاراج سے پرشن کیا کہ ہے مہاراج آپنے جو کتھا برنن کری پرتھم تو بیاس جی مہاراج

کی ماتا ستوتی کا برنن کیا پہر دو پتر راجا شانتن کا برنن کیا۔ سو ہماری ہردی مین یہہ بہرم اوتپن ہوا
ہے۔ آپ کرپا کرکے بیاس جی اور راجا شانتن کی اُتپتی کا برنن بہن بہن کرکے کرو۔ سوت جی نے یہہ سنکر
سناتن مایا کا دہیان کرکے کہا کہ ہے رشیو تمہاری بدہی بڑی پربل ہے کہ تمنے یہہ کتہا پرم پونیت مجہسی
پوچہی۔ سنو ایک راجا اوپرچر نام بڑا دہرماتما اور سوربیر جنید دیس کا تہا بڑا تپوان اور دیوتاؤن اور برہمنون
مین بہکتی کرنے والا۔ اُسکے تپ کرکے پرسن ہوا اندر نے اُسکو ایک رتن جٹت بمان دیا تہا جسمین بیٹہ
کر وہ راجا سرگ لوک مین بچرا کرتا تہا اُسکی رانی کا نام گرکا تہا وہ بہی بڑی پتی برتا تہی۔ اُس رانی سے
پچاس پتر اُتپت ہوئی تہے۔ ایکدن وہ راجا اپنا راج اپنے پترونکو سونپ کر بمان مین بیٹہ سرگ مارگ کو
گیا وہ بمان کبہی سرگ مین کبہی تیرتہون مین کبہی بنون مین بہرتا پہرتا تہا اور اُسکی رانی اپنے پتا کے گہر
مین چلی گئی تہی۔ کچہہ کال پیچہے اُسکا پتا مر گیا کارن بن مین گیا اُسی بن مین اُسکا سوامی راجا بہی بچر
تا تہا دیو کال کرکے وہ رانی پتا کے گہر مین رتو وتی ہوئی اور رتو کی انت مین سنان کی پیچہات کام آتر
ہوئی۔ اُدہر راجا بہی اُس بن کی سوبہا اور پشپون کے سوگندہون کرکے رانی کا دہیان کر کام بس ہوگیا
اور اُسکا بیرج اسکہلت ہونے لگا۔ تب راجانے اپنی من مین یہہ بچار کیا کہ یہہ بیرج کسی اُوپا سے رانی کے
پاس پہونچایا چاہیئے۔ یہہ کلپنا کرتے ہی ایک سین اُسکے درشٹ پڑا۔ راجانی اُس سین سے کہا کہ بہائی تو
میرا ایک کارج کر۔ سین نے پران کیا۔ تب راجانے اپنا بیرج بوڑہ برچہہ کے پتر کے ایک دونی مین کہہ کر کہا کہ تو
اسکو میری رانی کے پاس پہونچاوے اور اپنی استہان کا پتہ اچہی بہانت سے تبلا دیا۔ وہ سین اُس دونے کو
اپنی چونچ مین تہام کر آکاش مارگ کو اُڑ چلا۔ مارگ مین اُسکو ایک اور سین نے دیکہا اور اُسکی چونچ مین
ماس جانکر اُسکے چہین لینے کے کارن جدہ کرنے لگا۔ جہان وہ جدہ ہونے لگا تہا اُسکے نیچے جمنا جی کا پروہ
تہا اور اُس سمے ودرکا نام ایک اپسرا وہان سنان کر رہی تہی جسکو تیرنے کا بڑا ابہیاس تہا اور وہین
ایک براہمن سندہیا بندن کرکے پراناپام کر رہا تہا۔ اُس اپسرا نے جل مین ڈبکی مارکر اچانک اُس براہمن کے چرن

جا پکڑے - وہ برہمن بہے وان ہوگیا تب وہ اپشرا جل کے سمیپ کہڑی ہوگئی - یہہ دیکہکر برہمن بڑا کوپوان ہوکر بولا کہ ہے اپشرا یہہ کام تونے اچہّا نہین کیا تونے میری سندہیا مین بگہن کیا ہی - مین تجہکو شاپ دیتا ہون کہ تو مچہلی کا روپ ہو جا اور کوئی کال تک اسی جل مین بچر - اپشرا نے ہاتہہ جوڑکر کہا کہ ہے مہاراج میرا اپراد ہ چہما کرو - یہہ سنکر برہمن نے کہا کہ چنتا نہ کر تیری پرم گتی بہی اسی جل مین ہو جائیگی - اُسی سمی وہ اپشرا مچہلی کا روپ ہوکے جمنا جل مین بچرنے لگ گئی - اور جب وہ دونو سین آپسمین لڑتے لڑتے تہک گئی وہ دونا بیرج کا پہلے سین کی چونچ مین سے جمنا مین گر پڑا جسکو وہ مچہلی پان کر گئی اور اُسکو گربہہ ہوگیا - دسوین مہینے کرمون کے انوسار وہ مچہلی ایک نشاد کے جال مین پہس گئی - نشاد نے اُسکو اپنے گہر مین لاکر اُسکا پیٹ چیرا تو اُسکے اندر سے دو بالک نکلے - ایک پُتر اور ایک کنیا بڑی روپ وتی اور سُندر - داس نشاد اُنکو دیکہکر بڑے اشچرج کو پراپت ہوا اُن دونو کو تُرنت راجا کے پاس لے گیا اور اُنکی اُتپتی کا برتنت بستار پوربک کہہ سنایا - راجا نے بہی بڑا اشچرج مانا اور کہا کہ ہے داس یہہ دونو بالک تیرے ہی ہین انکو تو ہی لیجا اور پال - داس دونو بالکو نکو اپنے گہر مین لے آیا اور اُنکا نام متس متسودری ہوا - اُس داس کے گہر کے پاس ایک رشی رہتے تہے متسودری اُنکی ٹہل کیا کرتی تہی اس کارن اُسکا نام کالی بہی تہا اور وہ مچہلی کے اودر سے اُتپت ہوئی تہی اس کارن اُسکی دیہہ مین سے مچگند آیا کرتی تہی - کچہہ کال مین وہ کنیا بڑی ہوگئی -

یہانتک اس کتہا کو شروَن کرکے سونکون نے سوت جی سے پرشن کیا کہ ہی سوت جی مہاراج آپنے مچہلی کے گربہہ سے متسودری کے اُوتپتّی ہونے کی کتہا تو برنن کی پرنتو بیاس جی مہاراج کے جنم کی کتہا برنن نہین کی کرپا کرکے وہ بہی برنن کرو جسکے سننے کی ہمکو بڑی ابہلا کہا ہے -

سوت جی بولے کہ ہی سونکو وہ شاپ کارن تہا جس کرکے وہ اپشرا مچہلی بن گئی تہی - اور اُس رشی نے جو کہا تہا کہ تو مچہلی کا روپ ہوکر پرم گتی کو پراپت ہوگی اُس کرکے جو اُسکے اُودر سے متسودری اور متسودری کے اُودر سے بیاس جی مہاراج اُوتپت ہوئے اُسکے اوتار کا کارن بہیا جسکی کتہا آگے کہین گے +

## دوسرا ادہیاے دوسرے اسکند سری دیوی بہاگوت مہاپران دیوکرت بہاشا کا جسمین پاراسر جی کے سماگم کا ستسودری اور اس سے بیاس جی کے اپتت ہونیکا برنن ہے جس کے کرنے سے تسودری کا نام ستوتی ہوا

سوت جی مہاراج نے سونکوسے کہا کہ ایکدن پاراسر رشی نے تیرتہہ یاترا کرتیکو کالندری کے تٹ پر آکر یہہ اچہا کری کہ نوکا میں بیٹہ کر پار جاوین - اس منساکے سری پاراسر جی نے اُس نشاد کے گہرمین آکر یہہ کہا کہ ارے بہائی تو اپنی نوکا کرکے ہمکو پار اُتار دے - وہ نشاد اُس سمے بہوجن کررہا تہا اُسنے ہاتہہ جوڑکر پرارتہنا کی کہ مہاراج مین تو اس سمے بہوجن کررہاہون یہہ جو میری کنیا ہے یہہ آپکو پار کر دیگی - پاراسر جی نوکا مین بیٹہ گئے اور وہ کنیا اُنکو پار لے چلی جب نوکا جمنا جی کے مدہ مین پہونچی اُس کنیا کا سروپ پاراسر جی کو بڑا منوہر لگا - کام آتر ہو کہنے لگے کہ تو نوکا کو سنے سنے چلا اور اُسکا ہاتہہ پکڑکر کہا کہ تو بڑی سندر ہے - یہہ سنکر وہ کنیا بولی کہ ہے مہاراج آپ اپنی کُل اور تپ کی اور دیکہین مین مہانیچ ہون میری دیہہ مین سے بڑی درگندہ آتی ہے اور میرا شریر رُودہر اور آنتی اور مانس سے بنا ہوا ہے آپنے میرا ہاتہہ کیون پکڑ لیا ہے - آپکا ہت کال کا تپ چہین ہو جائیگا - آپکی بُدہی بڑی پربل ہے پرنتو اس سمے آپکی بُدہی مند ہوگئی ہے اور چرنون مین گرپڑی - پاراسر جی سے اُسنے اور انیک بچن کہے پرنتو اُنہون نے کچہہ نمانا اور اُسکو پکڑ لیا پہر وہ کہنے لگی کہ ہے مہاراج میری یہہ مین درگندہ ہے مجہکو چہوڑدو پاراسر جی نے کہا کہ تو اِسکا کچہہ بچار نکر تیری شریر کی گندہ نت سُرسیٹ ہو جائیگی - یہہ کہکر پاراسر جی نے اُسکو اپنی گود مین لے لیا تب اُس کنیا نے کہا کہ ہے مہاراج اس سمے سورج نارائن پرکاشت ہین اس سمے ایسا کام پشودہرم کہا جاتا ہے پاراسر جی بولے کہ تو اِسکا کچہہ سند یہہ نکر اور اُسی سمے اُنکی اچہا کرکے اندہکار تہات کہُل پڑنے لگ گیا - پہر وہ کنیا بولی کہ مہاراج مین ابہی کنیا ہون میرا پانی گرہن نہین ہوا ہے - آپ کنیا کے ساتہہ کیسے سمبہوگ کرینگے پاراسر جی نے کہا اسکا تو کچہہ ہے نکر تیرا نام ستوتی ہوگا اور تو جو اس سمے ہے وہ ان ہو گئی ہے اس گرکے تیرا پتی بہی بہیرو ہوگا (درگندہ والا) یہہ کہکر پاراسر جی نے اُسکے ساتہہ سمبہوگ کر ڈالا جس کرکے اُسکو گربہہ ہو گیا - اُسکے شریر مین جو درگندہ تہی وہ جاتی

رہی اور سُوگند مرگ نابھہ کی سی ہوگئی پاراسر جی نے کہا کہ یہہ سوگندہ تیری شریر مین سے ایک جوجن پرینت جاویگی اور اِس کر کے تیرا نام جوجن گندہا بہی ہوگا اور تیرے گربہہ سے بشنُو انس کا پتر اُتپت ہوگا جو کہیات پُرش بید و بہاگ کرنے والا ہوگا - یہہ کہکر پاراسر جی تو پار ہو جمنا سنان کرنے لگی اور ستسو ورہی ست وتی اپنی نوکا لیکر اپنے گہر کو چلی گئی - جب گہر پہونچی اُسکے پتانے پوچہا کہ ہے پتری تو رستی کو پار اُتار آئی اُسنے کہا کہ مہاراج جیسا آپنے کہا ویسا ہی مینے کیا -

کال انتر کرکے ست وتی کے گربہہ سے پتر اُتپت ہوا جسنے اُتپت ہوتے ہی ماتا کو ڈنڈوت کرکے کہا کہ ہے ماتا مجہکو آگیا دو کہ مین تپ کرنے کو جاؤن - یہہ سنکر ست وتی مون ہو پتر کے سروپ کو دیکہنے لگ گئی جو شنا کنسات برہمانند سروپ تہا اور پہر کہا کہ اچہا تیرا کلیان ہو یہہ سنکر بیاس جی ماتا کو ڈنڈوت کرکے چلتے ہوگئے اور اُس ویش کو اولنگہن کرکے دوسرے دیپ کو چلے گئے اُس کرکے اُنکا نام دوئی پاین ہوا اور تیرتہو نمین سنان کرتے ہوئے پاراسر جی کے بچنون کی پرتپال پران چارون بیدون کے بہاگ کرتے ہوئے اور شاسترون و سنگہتاؤن کا بستار کرکے سمت جیمنی بہیل بشنمپاین رشت دیول سشونکو پڑہاتے ہوئے دیس اٹن کرتے بہیئے -

سُوت جی مہاراج کہتے ہین کہ بید تو پہلے سے ہی اُتپت تہے پر اُنہون نے اُنکو بستار پوربک کتہن کیا اِس کارن اُنکا نام بیاس کہا گیا - ت ہوا ہمین کچہہ سنشی نہین ہے کہ پاراسر جی کی سنجوگ سے سری بیاس جی کی اُتپتی اِس پرکار ہوئی جو نشن اِس سمباد کو اپنے موہنہ سے کہیگا یا من سے چیتون کریگا وہ سدیو بیدون مین پرورت رہیگا اور اُسکی ہانی کسی کام مین کبہی نہوگی +

تیسرا ادہیا - دوسرے اسکندہ سری دیبی بہاگوت مہاپران پر دیوکرت بہاشا تکا جسمین سری گنگا جی راجا بہاک کے مرت لوگ آئین نے اور راجا ستن کی اُتپتی اور بسوشٹ بسوکا شبشٹ جی شاپ دینے کا برنن لستار پوربک ہے

سُونک جی نے پرشن کیا کہ ہے مہاراج آپنے بیاس جی کی اُتپتی ست وتی کے گربہہ سے برنن کری اور جس کارن بیاس جی کی ماتا

نام ست وتی ہوا وہ کارن بہی ہمنے سُنا - پرنتو ہمارا یہہ سندیہہ نرورت نہین ہوا کہ جب ست وتی سے بیاس جی مہاراج اُتپن
ہوئے وہی ست وتی شانتن راجا کو کیونکر بیاہی گئی جو پوروکُل کا بڑا دہرماتما راجا تہا اور ست وتی نشاد پُتری تہی
اور آپنے اُسی شانتن راجا سے بہشیم پتامہ کا اُتپت ہونا کہا ہے اور اُسی ست وتی کے گربہہ سے چترانگدا ور بچتر بیرج
کا اُتپت ہونا کتہن کیا ہے - ایسی کرکے تو بیاس جی سب سے بڑے بہائی ہوئے تو بیاس جی نے چہوٹے بہائی کی استری سے
سنتان کیسے اُتپن کرکے بنس کو چلایا یہہ تو ایک ادہرم بات ہوئی - ہے سُوت جی مہاراج آپکو بید و نکا ادّہار بیاس جی
مہاراج نے کرایا ہے جو آگم ہین اور بیاس جی بھگوانس ہین پرنتو آپنے اُنکا پار کیونکر پایا - یہہ سنکر سوت جی کہنے لگے
کہ ہے شونکو اُکشواک بنس مین ایک چکرورتی راجا بہک نام ہوا تہا جسکے درشن کرنے سے منش کے پاپ دور ہو جاتی تہے
اُسنے سہنسرون سمید جگ کرین جنکے کرنے سے اندر بہت پرشن ہوا اور اِس کارن کرکے وہ راجا اندرلوک کو پراپت ہوگیا اور
سُرگ مین بہی اُسکا تیج اور تپ پرگٹ ہوگیا وہ راجا ایک سمے اندرلوک کو چہوڑکر برہم لوک دیکہنے کو گیا اُس سمے وہان
سمپورن دیوتا بہی برہما جی کی استتی کرنیکو آئے ہوئے تہے اور سری گنگا جی مہارانی بہی وہان برہما کی سیوا کرہی
تہین اور سب دیوتا تو سری گنگا جی کے ہونے کرکے نیچے کو مُکہہ کر رہے تہے پرنتو بہک راجا لجّا نہ کرکے گنگا جی کی اور دیکہنے لگا
اور گنگا جی اُسکی اور دیکہنے لگین - یہہ دیکہکر برہما جی کوپ وان ہو بولے کہ تم دونو جو سرگ لوک مین رہکر نرلج ہوگئے
اِس کارن سے بہک راجا تو مرت لوک مین جاکر جنم لے جہان تو بڑا اکہیات راجا ہوگا اور انت کال پہر سُرگ مین آجاویگا
اور ہے گنگا تم بہی مرت لوک مین جاؤ تم نے جو بہک راجا کی اور پریم یگت دیکہا اس کارن وہ وہان تمہارا پتی ہوگا
یہہ سنکر راجا بہک ہے بہت ہوا اُسی سمے اشٹ بسو استری سہت سری بشسٹ جی مہاراج کے آشرم مین چلا آیا
اُن اشٹ بسو مین ایک کا نام دیو تہا اُسکی استری نے بشسٹ جی مہاراج کے مندر مین ایک گئو نندنی نام دیکہکر اپنے
پتے بسو سے کہا کہ ہے مہاراج یہہ گئو مجہکو بڑی پریہ لگتی ہے اسکے گُن آپ مجہسے کہو کہ اسمین کیا آو بہتا ہے
بسو بولا کہ جو کوئی اس گئو کا دودہ پان کرے اُسکی آیوا یوت (دس سہنسر برکہہ) ہو جاتی ہے اور اُسکے
سن کی چنتا سمپورن دور ہو جاتی ہین - یہہ سنکر وہ استری بولی کہ ہے مہاراج یہہ گئو کسی اوپاؤ سے لے چلو

تو مین اسکو اوسین راجا کی پُتری کو دون جو میری بڑی پیاری ہے کہ سو متھر کے سمان اس جگ مین
کوئی لبستو نہین ہے مین اُسکو یہہ گئو دونگی تو وہ اسکا دودھ پان کر کے دیرگھ آیو ہو جاویگی اب اور کاج
آپ پیچھے کرین پہلے یہہ گئو لے چلین - بسو استری کے کہنے کر کے اُس نندنی گئو کو اپنے گھر کو لے گیا بشسٹ
جی مہاراج اُس سمی اپنے گھر مین نہین تھے ایک مہورت پیچھے جب وہ اپنے آشرم مین آئے گئو کو نہ دیکھکر بڑا
کرودھ کیا اور انتر دھیان سے جانا کہ نندنی کو بسو لے گیا ہے - یہہ جانکر اُنہون نے کہا کہ اسٹ بسو بڑے
ادہرمی ہین - یہہ مرت لوک مین جنم لیکر جنم مرن کو پراپت ہون - بسو یہہ شاپ سنکر کمپایوان ہو بشسٹ جی
کے آشرم مین آ اونکے چرنون مین گر پڑے اور بہت سی استتی کر کے کہا کہ ہے مہاراج ہم سے بڑا اپرادھ ہوا ہے
پرنتو آپ دیاوان ہین ہم پر چھما کر کے ایسی کرپا کرو کہ ہم مرت لوک مین بہت دُکھ نہ پاوین ہمارا جانا وہان لیلا ہی
ہی ہو آپکا شاپ بڑا پربل ہے - بشسٹ جی مہاراج بولے کہ تمہاری پرارتھنا سے مین پرسن ہوا جاؤ اس
آشرم مین آنے کا پہل تمکو اچھا ملجاویگا جو بڑا اپوتر ہے - مرت لوک مین تمہارا جنم گنگا جی سے ہوگا سات بسو
تو مرت لوک مین جنم لیکر ترنت ہی مرت کو پراپت ہو سُرگ لوک مین چلے آوٗنگے اور آٹھوان بسو دیرگھ کال پرینت
وہین رہیگا - یہہ سنکر آٹھون بسو بڑے چنتاوان ہو مرت لوک مین آ گنگا جی کے پاس آئے اور سب برتانت
بستار پوربک کہکر یہہ کہا کہ ہے ماتا اب ہم تمہارے پُتر ہونگے پرنتو آپ ہمکو جنم ہوتے ہی اپنے جل مین بروا دینا
آٹھوان بسو جو دیرگھ کال تک بشسٹ جی کے شاپ سے مرت لوک مین رہے گا اُسکو رہنے دینا - یہہ کہکر بسو تو چلے
گئے اور گنگا مہارانی کنیا کا روپ ہو کر برتھہ راجا کی گود مین آپراپت ہوئین - راجا برتھہ نے سری گنگا جی کو کنیا
روپ دیکھکر چنتاوان ہو یہہ کہا کہ ہے کنیا تو داہنی بہاگ کیون آ بیٹھی ہے تو اب تو جہان سے آئی ہے وہین
کو جا پرنتو گنگا جی پریم یکت ہو گئین تب راجا نے کہا کہ ہے کنیا تو میری پُتر بدہو ہونے کی لوگ ہی - یہہ سنکر گنگا جی
اپنے استھان کو گون کر گئین اور راجا برتھہ اپنے پور کو چلا گیا - تھوڑے کال پیچھے راجا برتھہ کا پُتر شانتن جب جوان
ہو گیا راجا نے سب برتانت اُس سے کہدیا کہ ہے پُتر جو کوئی استری تجھکو گنگا جی کے تیر ملے تو اُس سے لجا نکر ناکہ

دہ تیری دہرم تپتنی ہوگی - ایسا کہکر راجا برتہہ تو سب راج کاج شانتن کو سونپ کر تپ کرنے کے کارن بن کو چلا گیا جہان جاکر اچہا پوربک سری بہگوتی کے آرادہن مین لگ گیا اور پہر تہوڑے کال پیچہے مرتیو کو پراپت ہو سرگ لوک کو چلا گیا اور راج کاج گدی پر استہت ہو شانتن کرنے لگا ❖

## چوتہا ادہیا، دوسری سکندہ سری دیبی بہاگوت مہا پران ہردیو کرت بہاشا جسمین شانتن کا بواہ گنگا جی سے ہونیکا برتانت اور گنگا جی سے اشٹ بسوؤن کے اتپت ہونی انمین سے سات کو مرتیو کو پراپت ہونے اور آٹہوین گانگیو نام جیوتی رہنیکا برنن استار پوربک کہا ہے

سوت جی مہاراج کہتے ہین کہ ہے سونکو جب راجا برتہہ سرگ کو چلا گیا شانتن راج کرنے لگا - ایکدن راجا شانتن شکار کارن بن مین گیا جو بڑا گہنا تہا وہان اُسنے گنگا جی کے تٹ پر ایک استری بڑی منوہر سروپ دیکہی راجا اُسکو دیکہکر موہت ہو کام بس ہوگیا اور کہنے لگا کہ یہہ تو کوئی گاندہربی یا دیو استری ہے اور اپنی پوربلے تپ کے پربہاو سے جان گیا کہ یہہ تو سری گنگا جی ہے اور مین پوربلے جنم مین راجا بہکہ تہا اور سری گنگا جی کو ہی گیات ہو گیا کہ یہہ راجا وہی ہے جو برہما جی کے شاپ کرکے جنم کو پراپت ہوا ہے یہہ جانکر گنگا جی بولین کہ ہے راجن مین تمکو جانتی ہون تم برتہہ راجا کے پتر ہو جنکا بچن میرے پرت یہہ ہوا تہا کہ مین اُنکی پتر بدہو ہونگی یہہ بچن سنکر راجا شانتن بہی جان گیا کہ مجہسے بہی میرے پتا کا یہی واک تہا اور یہہ استری وہی ہے اور وہی گنگا جی کا تٹ ہی یہہ بات جانکر دونو آپسمین استری اور پُرش دہرم کو پراپت ہوئی بہت کال بیتیت ہونے پر گنگا جی کو گربہہ اُتپت ہونے لگے اور ایک ایک بسو جنم لینے لگا اور گنگا جی اُنکو اپنے جل مین پرواہ کرتی رہین ساتوین گربہہ اُتپت ہونے پر شانتن کو چنتا ہوئی پر تو گنگا جی نے اُسکو بہی پرواہ کردیا تب تو راجا شانتن کو بڑی چنتا ہوئی کہ ایسا ہی ہوتا رہا تو میری بنس کی بردہی کیسے ہوگی سات پتر نسٹ ہو چکے اب آٹہوان پتر جنم لے تو کسی پرکار اوسکو رکہنا چاہیئے بنس کی رکشا کے کارن بہت سی راجاؤن نے تپ کئے ہین - جب آٹہوان گربہہ ہوا تب راجا شانتن

گنگا جی سے کہنے لگا کہ ہے پریہ اس پُتر کو مجھے دیدیہ مین اسکی رکھشا کرونگا کیونکہ بنا پُتر کے گتی نہین ہوتی ہے اور
ہنس کی بہی رکشا ہو جاوگی اور جو کچہہ تو کہے مین کرون یہہ بات سُنکر سری گنگا جی بولین کہ ہے راجن تمہاری ہی نہیں
رکشا پہلے پرکار سے ہو جاویگی تم نشچنت رہو یہہ پُتر مین تمکو تہوڑے کال پیچھے دیونگی اسکا نام گانگیو ہوگا
یہہ سرب بید و نکا جاننے والا اور جہا بسُون مین بکہیات ہوگا - پرنتو اسکو مین تمکو جب دونگی کہ جب یہہ جیون
اوستہا کو پراپت ہو جاویگا کیونکہ بالک ماتا کے بنا پلنا کٹہن ہے - یہہ کہکر گنگا جی انتردہیان ہو گئین - راجا
برلاپ کرنے لگا - کہ ہے پربہو یہہ کیا مایا ہے وہ استری اور پُتر دونو کہان گئے اور اُس بن مین ڈہونڈنے لگا
اور پگ پگ پر چنتا کرنے لگا - تہوڑے کال پیچھے راجا کو گنگا جی کے تٹ پر ایک بالک پڑا ہوا ملا راجا مین پرسن
ہو کر اُس بالک کو اپنے دہنش کے کونے سے دیکہنے لگا اور کہنے لگا کہ اس بالک کی صورت تو میرے پُتر کی سی ہی
پرنتو کیا جانے یہہ وہی ہے یا کوئی اور ہے تب گنگا جی نے راجا کو چنتاوان دیکہکر پرسن ہو پہلے ہی روپ مین
درشن دیا اور کہا کہ ہے راجن تم چنتا مت کرو یہہ وہی آٹہوان پُتر تمہارا ہی ہے - یہہ پُتر مینے پرسن ہو کر تمکو دیا
یہہ پُتر بڑا کرت وان اور اکہل شاستر و نکا جاننے والا اور اپنی پرجا کا پالنے والا ہوگا اور اس کا رن اسکا نام ستبرت
ہوگا اور تہوڑے کال یہہ پُتر بشسٹ جی کے آشرم مین بہی ہیگا - اب تم اس پُتر کو اپنے گہر لے جاؤ - یہہ
کہکر سری گنگا جی انتردہیان ہو گئین اور راجا اُس پُتر کو اپنے گہر مین لے آیا اور اچہا مہورت دیکہکر جوتشیون
کے کہنے کر کے اُسکا نام کرن کیا - جوتشیون نے شُبہ لگن دیکہکر کہا کہ ہے راجا یہہ پُتر بڑا بلوان اور انیک
گُنون کی کہان ہوگا +

سُوت جی نے کہا کہ ہے رشیو تمہاری اچہا پر ان یہہ پرم پُونیت کتہا سری گانگیو جی کی اُتپتی کی جو ہمنے تمکو
سنائی ہے جو کوئی اس چرتر پرم پوتر کو سنے گا اتہوا سناویگا یا چت مین لاویگا کلجگ کے بلون سے نرورت ہو جاویگا +

## پانچوان ادھیاد وسرا سکندہ سریمد دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیوکرت بہاشا جسمین راجا شانتن کے بواہ کا برنن ست وتی کے ساتھہ اور گانگیوجی کا نام بھشم تاہہ ہونیکا اکھیان بستار پوربک کہا گیا ہی

شونک جی نے سوت جی سے پرشن کیا کہ ہی مہاراج آپنے است بسون اور گانگیوجی کے اُتپتی کی کتھا کرپا کرکے بستار پوربک کہی اب آپ کرپا کرکے یہہ کہو کہ ست وتی سری بیاس کی ماتا راجہ شانتن کو کیسی پراپت ہوئین - سوت جی نے کہا کہ ایک سمے راجا شانتن ایک بن مین جو کالندری کے تیر بڑا منوہر تہا مرگیا کارن گیا - اُس بن مین باگھہ اور بارہ سنگے بہت تہے اور انیک پشپون کی ادبہت سوگندہ آرہی تہی - راجا پرشن ہو کالندری کے تیر ایک اچہے استہان مین استہت ہوگیا اُس سمے راجا کو ایک بڑی سُندر سوگندہ آئی راجا بچارتا ہوا اوٹہکر اُس سوگندہی کی اور چلا تہوڑی دور جاکر کیا دیکہتا ہے کہ وہان ایک کنیا بڑی دِب سروپ منوہر روپ بیٹہی ہے جو ترن اوستہا مین پراپت ہی پرنتو اُسکے پاس کچہہ آبہوکن یا سنگار نہین ہے وہ سوگندہی اُسکے شریر سے شنیش کرکے آنے لگی - راجا اُسکو دیکہکر موہت ہوکہنے لگا کہ ہے کنیا تو کون ہے کوئی دیوکنیا ہی یا گندہرب کنیا ہی تجہکو دیکہتے ہی مجکو کامدیو کی اُتپتی ہوگئی کنیا لجاوان ہوکر کہنے لگی - کہ ہی مہاراج مین داس کی پتری ہون ابہی میرا کنیا دہرم ہے اور مین اپنے پتا کے گہر مین کال تبیت کرتی ہون - یہہ سُنکر راجا کامدیو کے بس ہو اُس داس کے پاس گیا جسکی وہ کنیا تہی - داس نے راجا کو ہاتہہ جوڑ بڑی آدہنتا سے کہا کہ ہے مہاراج آپ اِس دین کے گہر مین کس کارن آئے ہو - راجا بولا کہ ہی داس تیری جو پتری ہی اُسکو مین برنے کی اچہا کرتا ہون - داس ہاتہہ جوڑ کے بولا کہ ہے مہاراج بہت بہلی بات ہی اس کنیا کو آپکی سمان اور کون برنے والا ہی پرنتو میری پہلا کہا ہی کہ اسکے گربہہ سے جو پتر اوتپت ہو وہ راج گدی پر بیٹہے - یہہ سُنکر راجا مون ہوگیا اور وہان سے اپنے استہان مین آکے کامدیو کی پیراین بڑی چنتا کرنے لگا پتا کی ایسی گت دیکہکر سری گانگیہ جی بولے کہ ہی پتا آج تمکو کیا چنتا ہے تم مجہسے برنن کرو میرا دہرم ہے کہ آپکی چنتا نِورت ہونے کا اوپاؤ بہلی پرکار سے کرونگا - راجا بولا کہ ہے پتر جو چنتا مجہے ہی تجہسے کہنے کی نہین ہے اور تیرے سوا مین اور کسیکو راج گدی پر

ہوئے کنس کے مارنے کی پشچات ایسے پوتر دیس کو چھوڑ کر انیک جوجن کے انتر دوارکا مین جاکر کیون بسے برہمن کے شاپ سے
اونکے کل کا انت کیون ہوا اور ایسے پورن پرتاپ منگھ کیسے آچرن کرکے مرگ کو پراپت ہوئے اور پاہیون اور ٹھونگا
تو مہاراج نے ناس کیا اپنی استریون کی سہائے کیون نگری جنکو بہیلون نے لوٹ لیا۔ بہیشم درون کرن بالہیک
ہراٹ بگرن دیومن سومدت۔ ان راجون کا تو سنگرام مین ناس کرایا اور چور ونکا ناس نہ کیا اُن پتی برتاون
نے کیا پاپ کیئو تھے جو اونہون نے بہت دکھہ پایا سبد یوجی مہاراج نے پتر کے کشٹ سے کس کارن پران تیاگے پانچون پانڈو
دروپدی سہت پرم بھگت تھے اور سری کرشن مہاراج کی اونکے اوپر پرم دیا تھی پھر ایسے سامرتھیو نگی کرپا ہوتے ہوئے
دروپدی کو کیچک نے کیون سنتاپ دیا اور وے کیون دکھہ کے بھوگی ہوئے اور سوبھدرا کے پتر کی بال اوستھا مین
مرت کیون ہوئی دیوکی جی کے چھہ پتر کس پاپ کرکے ناس کو پراپت ہوئے اور جادونکا ناس شاپ سے کیون ہوا سری
کرشن بھگوان نے ساکشات ایشر ہوکر او گرسین کی سیوا کیون کری ہے مہاراج یہہ سب سندیہہ میرے نروت کرو اور جو
الوکک ہوکر انیک چرتر پرتھوی پر مہاراج نے کری وہ بہی برنن کرو اور رکمنی جی کا چہل کرکے ہرن اور جرہنت کے بہی
ستہرا کا تیاگن اور دروپدی کا پانچ پتی کے استری ہونا جو پشو دہرم ہے اور بہیشم مہاراج نے اپنی بنس کی رکشا تمسے پترون
کے اتپتی کراکے کرائی جو کو لک کرم تہا یہہ سب کارن اور جو میں گپت بہید ہی مجھسے برنن کرو + ۱۷

## اٹھارہوان ادہیاے چوتھی سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین کرشن اوتار کے چرترون کا آکہیان ہے

بیاس جی مہاراج نے اوتر دیا کہ ہے راجن اب مین کرشن اوتار کے چرتر تم سی برنن کرتا ہون ایک سمے پرتھوی کے اوپر
بہار اتینت ہوگیا پرتھوی گئو کا روپ ہوکر اندر کے پاس گئی اور کہا ہے مہاراج میرے اوپر دشٹون اور راچھسون کا
بہار بہت ہوگیا جراسندہ ماگدہ دیس مین اور ششپال چندیہ کا شی راج رو کمیا کنس نرگ نیال سوم پتی کیشی دہینک
بتیس ایسے ایسے دشٹ میرے اوپر بہار ہیت ہین ہے مہاراج میری پیرا کو ہرو مین تمہارے سرن آئی ہون جس پرکار
سری وشنو بہگوان نے باراہ روپ دہار کے میری پیرا کو ہرا تہا جو تم میری رکشا نہ کروگے تو مین رساتل کو چلی جاؤنگی
اور آگے کلجگ کے دشٹ دہرم ہیں سے اوتپت ہونگی ہے مہاراج میری اس پیرا کے ہرنیکو تم جوگ ہو یہہ بات سنکر اندر بولا کہ

ہے پرتھوی مجھکو یہہ سامرتہہ نہین تم برہما کے سرن جاؤ اور مین بہی آتا ہون پرتھوی برہما جی کے پاس گئی اندر بہی
گیا برہما جی نے پوچھا ہے پرتھوی تمہارے نیترون سے آنسو بہتی ہین تمکو کون سے دشٹون نے دکھہ دیا مجھہ سی کہو پرتھوی
بولی کہ ہے مہاراج اب کلجگ گہور آتا ہے اور راجا بڑے بڑے دشٹ آتا میرے اوپر اسہتت ہین اس کارن دکہت
ہوکر تمہارے سرن آئی ہون برہما جی نے اوتر دیا کہ ہے پرتھوی تیرے بہار اُتارنے کی میری سامرتہہ نہین ہے آؤ مین
اور تم شنبو بہگوان کے پاس چلین وہی بہگوان دکھہ کے نرورت کرنے والے ہین برہما جی ہنس پر چڑہکر سمپورن دیوتاؤن
سہت پرتھوی گئو روپ کو آگے کرکے سری شنبو بہگوان کے سرن گئے اور استتی کرنے لگے کہ ہے مہاراج تم اناد کال سے رکشا
کرتے رہے ہو سو بہی رمان پت اس سمے اس پرتھوی کے بہار کو تم اوتار و سری بہگوان پرشن ہوکے بولے کہ ہے دیوتاؤ مین
اپنے بس نہین ہون اگنی سورج چندرما برن اور مین سمپورن یوگ مایا کے بس ہین یوگ مایا کے انتر مین بند ہو ہوئے
کاٹہہ کی پتلی کی نیائین بہرمتے ہین مینے کچہب روپ دہار کر جل مین بہت کلیش پایا نرسنگہہ روپ دہارکے پرہلاد کی رکشا کری
اور پرسرام اوتار ہوکر چہتریونکا ناش کیا مجھکو کیول کلیش کی اوتپتی ہوئی رام اوتار کے کلیس کو ہے پتامہ تم سنو کہ مین دہند
کارن بن مین بہت پہرا برچہون کے پترون کے بستر مینو دہارن کئے مایا روپی مرگ کو مینے ہتا دشٹ اون نے جانکی کا ہرن
کیا اور مینے بہت سا برلاپ کرکے سنتاپ پایا لچہمن جی نے مجھکو بہت سا بودہ بہی کرایا پرنتو مین مایا کے بس ہوگیا تگریو نے میری
سہایتا کری مین کچہہ سکہہ کو بہی پراپت ہوا اور مینے بال کو انیاو کرکے مارا میری بانرون نے سہائے کری لچہمن جی کو راچہسون
نے ناگ پہانس مین بانند لیا گرڑ جی نے آکر لچہمن جی کو چہوڑایا میرے پتانے بہی میرے بن باس کے پشچات پران تیاگ دئیے
مینے لنکا مین انیک پرکار کا جدہ کیا جس سمے مجھکو بن باس ہوا تہا اور مین اپنے پتا کے راج سے چلا تہا ایک کوڑی بہی میرے پاس
نہ تہی پرنتو مینے چودہ برس چہتری دہرم کو چہوڑکر بن باسی دہرم مین کال بتیت کیا اور سری بہگوتی جی کی کرپا سے راون
کا ناس کیا اور سیتا جی سہت اجودہیا جی مین آکر کتنے ہی کال تک نواس کرا پہر سنسار کے دربچن سنکر سیتا جی کا تیاگ کرکے انکی
برہ مین بہت دکہہ پایا اُسکے پشچات سیتا جی پرتھوی مین سماکر پاتال کو چلی گئین سو ہے دیوتاؤ دیکہو مینے رام اوتار مین ایسے
ایسے انیک دکہہ پائے سو مین سدیو کال پر آسرے ہون ارتہات مایا کے آدہرے ہون مین پرتھوی کا بہار اوتار نیکو سامرتہہ
نہین ہون سو ہے برہما تم شیو جی اور سمپورن دیوتا بہی اُسی مایا کے آدہین ہو +

## اُنیسواں ۱۹ ادھیائے چوتھا اسکندہ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا جسمیں دیوتاؤں کا سری بھگوتی کی اُستُتی کرنا اور بھگوتی کا پرسن ہوکر سری کرشن جی کے اوتار کا بر دینا

بیاس جی بولے کہ ہے راجا بشنو بھگوان شیو اور برہما پرتھوی کی کرنا کر کے کھڑے ہوئے اور برہما جی نے سری بھگوان سے کہا ہے
جگت گرو ہم سمپورن دیوتا مایا مین بندھے ہوئے ہین اور ہم سب دیوتا اہم پد مین بیاپت ہین پرنتو اُس سناتن بشنو کو
کوئی بھی نہین جانتا کہ وہ کون ہے جس مایا کر کے ہم موہ کو پراپت ہو رہے ہین وہی مایا کاٹھ کی پتلی کے سمان ہمکو رات دن
نچاتی ہے اور کلپ کے آد مین ہم تینون دیوتاؤن نے سُدھا سمُدر مین اُس آد شکتی کے درشن کئے منی دیپ کے مہابن مین مایا
آدک بہنے دیکھی اُس پرم شکتی کے دھیان سے سمپورن کارج کے سدھی ہوگی - سری بھگوتی نے پاش انکش دھارن کئے ہوئے
دیوتاؤن کو پرتکش درشن دئے دیوتا اُس پرم شکتی کے درشن کر کے کھڑے ہوکر اُستُتی کرنے لگے کہ ہے ماتا اِس سمے تمہارے درشن
ہمکو ہوئے جیسے کمل کے بیچ مین ایک نال کی اُوتپتی ہوتی ہے اِسی پرکار اِس سنسار مین تُم انکر روپ ہو اور تُم سے جیون
کی اُوتپتی ہے جیسے اگنی سے انیک چنگاری نکلتی ہین اور پھر اگنی مین ہی لین ہو جاتی ہین ویسے ہی سنسار کی تم سے
اُوتپتی ہے تُم مین ہی وہ لین ہو جاتا ہے اور ہم بھی تم سے ہی اُوتپت ہوئے ہین تُمہارے ہی لئے ہماری سہاتی ہو جا
سو ہی کرنا ہے اِس سمے ہماری دُکھہ کو تُم ہرو اور گائتری کو جپ کر بولے کہ ہے کمل نینی یہہ پرتھوی کا بھار تمہاری کرپا کٹاکش سے
ہلکا ہوگا یہہ سروپ تمہارا جو پرکاش ہو رہا ہے پاپو نکا ناس ایسے کریگا جیسی اگنی کاشٹ کو بھسم کر دیتی ہے - اِن دشٹون
کنس بھوماسر کال جون کیشی بر دھرت بک پوتنا کھر شال سے پرتھوی دُکھت ہو رہی ہے سو ہے مہارانی تُم اپنی کٹاکش
کر کے اِن دشٹو نکا ناس کرو ہم بشنو برہما شنکر آد دیوتاؤن سے اُنکا سنگھار دُرلبھہ ہے کوئی اُنکے سنگھار کرنیکو سامرتھہ
نہین ہے کیول تمہاری کرپا کٹاکش سے پرتھوی کا دُکھہ نرورت ہوگا اور اوسکو سُکھہ پراپت ہوگا ہری بھگوان سے آدیکر
شکتی بنا سامرتھی نہین اور ہے ماتا تمہارا شکتی روپ سب مین بیاپت ہو ہری بھگوان رد شمبھو اور برہما ساوتری
سہت پر جاکی کارج ذی ہین بنا شکتی کوئی سامرتھہ نہین اور اندر آدک دیوتا اور بشنو کوئی پرتھوی کا بھار بنا تمہاری کرپا کے اُتار نہین سکتا
اِس پرکار برہما بشنو شیو اندر آدک دیوتاؤن نے اُستُتی کری سری بھگوتی مہارانی بولی ہے دیوتاؤ تُم اپنا کارج مجھہ سو برنن
کرو دیوتا بولے کہ ہے ماتا یہہ پرتھوی بھار سے دُکھت ہو نیترون سے آنسو ڈال رہی ہے جیسے تم نے مدھو کیتب چند منڈ

دہومر لوچن رکت بیج ورنگ اور کرال آدکا ناس کیا تہا ایسی ہی ان دشٹ دانوون کا بہی ناس کر دیہہ پرآر تہنا شنکر سری بہگوتی میگہہ کے تل گرج کر بولی کہ ہے دیوتاؤ مین بہی اس بہار کے نرورت کرنے کی اچہا کر رہی تہی اب مین پرتہوی کا بہار اوتارونگی کشب کی بہاریا کے انس سے جنم دیوکی جی کا ہوگا اور جادو کُل مین لبدیو جی کا جنم ہوگا پہر بہرگو کے شاپ سے لبدیو جی کے گہر بشنو کا جنم ہوگا اور گوکل مین جسودہا کے گربہہ سے میرا جنم ہوگا مین سمپورن کارج دیوتاؤن کے بہلی پرکار کرونگی بشنو بہگوان بندہی سالا مین جنم لینگے اور مین ہی دیوکی کے گربہہ سے نکال کر روہنی جی کے گربہہ مین بلدیوجی کو پرویش کرونگی اور دواپر کے انت مین اسی پرکار اندر کا اوتار ارجن اور دہرم کا انس یدہشٹر ہونگا انس بہیم سین اسنی کمار کا انس نکل سہدیو ہونگے اور بسوون کے انس سے گانگیو جی اُتپت ہونگے ان اوتارون سے مین پرتہوی کے بہار کا ناس کرونگی اور یہہ دیونکا ناس ہوکر کورشیتر کی اُتپتی ہوگی اور برہمنون کے شاپ سے جادون بنسیونکا چہے ہوگا اور گوکل مین انیک راس کریڑا ہونگی اس پرکار سری بہگوتی مہارانی بردان دیکر انتردہیان ہوئین پہر پرتہوی نے اپنے نج روپ کو دہارن لیا دیوتا اپنے اپنے استہانونکو چلے گئے +

## بسیوان ادہیاء چوتہے سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیوکرت بہاشا کا جسمین سری کرشن چندر مہاراج کی دیوتاؤن سہت اوتار لینے کا آکہیان ہے

بیاس جی بولے ہے راجن جوگ مایا جی کے چرتر سنکر دیوتا بہت آنند ہوئے جب کورشیتر کے بشی سری بہگوتی نے اپنی مایا کو پریرنا کری اور یدوبنس مین بشنو کے تیج انس سے اوتار کا سمبہو ہوا کہ مایا کے سکاش سے سری بشنو بہگوان کا تیج انس گربہہ مین پرویش ہوا جیسے پہلے راما اوتار مین دیوتاؤن نے بانرجون مین جنم لیا تہا ایسے ہی جادون کُل مین دیوتاؤن نے جنم دہارن کیا سو ہے راجن اس اہنکار روپی ورڑتا پہانس مین جو گیشر بہی پہنے ہوئے ہین سو اس پہانس کا ناس سری بشنو ایشری کی بہگتی کے ایک انس اترہردی مین پراپت ہونے سے ہوتا ہے (سری بہونیشری) یہہ ہی کہنے سے تینون لوکونکا دہن سمپت پراپت ہوتا ہے اور بدیا کر کے یہہ جیو مکت ہوتا ہے ابدیا کر کے اس سنسار مین لپت ہوتا ہے برہما بشنو مہیش سمپورن مایا کے جنتر مین بہرمایمان ہین کبہی سے تو بہگوان بیکنٹہہ مین آنند کرتے ہین اور دیتون سے جدہ کرتے ہین کبہی سے تپ کرتے ہین ایسی پرکار سب دیوتا اور منش بالکے تنتر مین پہنسے ہوئے ہین جیسے بیسوا کے بس مین ہو کر منش پراؤہین ہوتا ہے ایسی

بہی مایا کے بس ہوکر شبنو بہی پراؔدہین ہین اؔئو امر اجرا اور دیو بنش سب ایک کہنو ماتر ہی ہین کال کے بس آ کر سب ناش ہو جاتے
ہین ایک مُنکہہ کی ایک برکہہ کی اؔکیا کی سو برکہہ کی آیو ہوتی ہے انت کو سب ناش وان ہین برہما شبنو مہیش سمپورن کال
کے آدہین ہین جسنے دیہہ دہاری ہے وہ ناس کو پراپت ہوگا جو ناش وان ہے وہ دیہہ کو پرپت ہوتا ہے سو سہری بہو شیری
کے دہیان سے یہہ منکہہ گربہہ باس کے دُکہہ سے نرورت ہوکر پرم پدکو پراپت ہوتا ہے سمپورن دیو اور منکہہ اپنو پرکرتی کے
تیاگنو کی سامرتہہ نہین رکہتے سورج نارائن کا پُتر سنیچر مند نام کرکے مند تالی کو پراپت ہوا ویسے ہی چندرما کلنک کو اپنو کرمون کرکے پراپت
ہوا سو ہے راجا کرمون اور پرکرتی کا ناس ہونا دُرلبہہ ہے دیکہو بیدون کے اُتپت کرنے والے برہما نے اپنی پتری کو کودرشٹی
سے دیکہا اور شیو جی اپنی پیاری ستی جی کو دگدہ ہوئی سُنکر کا مدیو مین بیاپت ہوکر کالندری مین گئے تہے اُسی اگنی کرکے کالندری
کا جل شیام ہو گیا اور کامدیو کے بس ہوکر پہر گوپی بہی بن مین پہرتے پہرے تہو کہ جس استہان مین کالندری کے بیچ شیو جی
استہت تہے اُسی استہان مین پہر گوپی بہی گئے اور کہا کہ ہے نلج تو نگن ہوا جل مین پڑ رہا ہے اب تو سمجہہ کر باہر نکل جب شیو جی
کالندری سے باہر نکلے تہے اور راجا اندر نے بہی بیل کا روپ دہارن کیا تہا شبنو بہگوان بہی راما اوتار مین اگیانتا کو پراپت ہوئے تہے
ہے راجن اس مایا کے چرتر سے کہانتک برنن کرون سب مایا کے پہانس مین پہنسے ہوئے ہین اب کرشنا اوتار کے چرتر تم سے کہتا ہون
کالندری کے سمیپ ایک مدہوبن نام کرکے بن تہا اور مدہو نام دانو کا پُتر لونا سُر وہانکا راج کرتا تہا برہمن اور سادہونکو بہت
سنتاپ دیتا تہا جبکا بہرت شترہن نے ناس کرکے متہرا پُری بسائی اور جب تکرنام  دو پُتر اُس دانو کے تہے اُنکو اُس پُری مین استہت
کیا پشچات سورج نبسی راجون نے بہی اُس نگری کا راج کیا پہر سورج بنسیون کے چہے ہونے کے پشچات جادون بنسیونکا راج ہوا
پہلے بیات نام راجا راج گدی پر استہت ہوا پہر سورسین نام راجا راج گدی پر بیٹہا اُسکے کشب جی کے انس سے بسدیو جی پُتر ہوئے
اور پہر اوگرسین نام جدو بنس سے راج گدی پر استہت ہوا اُسکے کنس نام پُتر ہوا اور دیوک راجا کے اوتی کے انس سے دیوکی پُتری ہوئی
جبکا بواہ برن کے شاپ سے بسدیو جی کے ساتہہ ہوا اور بواہ ہونے کے پشچات ایک اکاس بانی ہوئی کہ ہے کنس دیوکی کا آٹہوان
گربہہ تیرا ناس کریگا یہہ بانی سُنکر کنس نے کہڑے ہوکر اپنی بہگنی کے کیسون کو کرودہ سے پکڑ لیا اور بسدیو جی مہاراج کرودہ
کرکے کنس کے سنمکہہ کہڑے ہوئے اور دونون کا جدّہ ہونے لگا بسدیو جی بولے کہ ہے کنس تم چہتری ہو اپنی بہگنی کو چہوڑو چہوڑو
اور پرانے پُرانے منتریون نے سمجہا کر جدّہ کو نرورت کر دیا اور سمجہایا کہ ہے سوربیر یہہ تیری بہگنی ہے تو اسکا بدا ہے اسکو
مارنیکا بڑا اپراده ہے اور بیرونکا شتروکے سنمکہہ شستر چلانا دہرم ہے یہہ تیری بہگنی ہے اسکو چہوڑنا ہی جوگ ہے جانے یہہ

اکاس بانی کیسے ہوئی ہے اُسکا کچھہ بسواس مت کرو کنس نے منتریون کی سمجہانے سے دیوکی جی کے کیش چھوڑ دیئے اور بسدیو
جی نے یہہ پرتگیا کری جو لڑکے گرہہ سے بالک ہواکریگا وہ تیرے سمرپن کردیا کرونگا اور جو مین ایسا نکرون تو گھور نرگ کو پراپت
ہوون یہہ بات سُنکر کنس سادہ سادہ کہنے لگا بسدیو جی مہاراج یہہ بات کہکر ہرشت ہوئے اور کنس آنند کو پراپت ہوا نانا پرکار کی باجے
بجنے لگے اور بواہ کا اُتسب ہونے لگا +

## اکیسوان ادہیاے جوتہی اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین دیوکی جی کا پرتہم گرہہ کی اُتپتی اور اُس پُتّر کو کنس کے پاس لیجانا بسدیو جی کا اور نارد جی کا آنا اور کنس کو اُپدیش کرنا اور کنس کا اُس بالک کو مار ڈالنا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجا دیوکی جی کے پرتہم گرہہ کا سمبہو ہوا اور دس مہینے پیچہات دیوکی جی نے بسدیو جی کو سمجہایا کہ ہے
مہاراج اس پُتّر کی رکشا جس پرکار ہوسکے کرنی جوگ ہے تُم نے کنس سے پرتگیا کری ہے اُسکی پالنا اور کسی سمے مین کرینگے تہات
جب بالک بڑا ہوجاوے تب کنس کو دیجو ہے سوامی جو پورب جنم مین منکہہ کرم کرتا ہے تیرتہہ جب دان پاپ اُسکو اِس
جنم مین منکہہ ہوگتا ہے دہرم شاستر مین رشیون نے پراشچت پرمان کیا ہے سو اُس بدہی سے پراشچت کرلیجو برہم ہتیا سوبرن
کی چوری اور مدہرا کا پان . . . . . . کرنا اور گُرو کی استری سے رون کرنا ایسی ایسے پاپ بارہ برس کے برت کرنے سے
نرورت ہوجاتے ہین ہو تبہا کو بربہادل بہی نہین میٹ سکتے اور یاک بلک جی سے آدلیکر جو دہرم شاستر کے کرتا ہوئے اُنہون نے یہہ
بچن کہا ہے کہ جو ہونی ہے وہ اوش ہوگی اور آیُربید اور منتر شاستر مین اودم منت منکہو نکو کہا ہے سو ہے مہاراج تُم ہی اپنے
کارج کے نمت ایسا اودم کروکہ کسی پرکار اس گرہہ کی رکشا ہو بسدیو جی بولے کہ ہے مہابہاگ جو تُم نے کہا ست ہے پرنتو شاستر مین
تین پرکار کے کرم لکھے ہین سنچت پراربدہ برتمان۔ سنچت وہ کرم ہین جو انیک جنمون کے اکٹہے ہوگئے ہین اور ایک دو
جنم کے کرمونکو پراربدہ کرم کہتے ہین اور جس جنم مین جنم لیا ہے اُسی جنم کے کرمونکو برتمان کہتے ہین سو بہت جنمون کے جو کُچھہ
ہوئے پاپ ہین وہ اس جنم مین ست سنگ پاکر ناس ہوجاتے ہین اور سُہرگ نرک کرمون کے آدہین ہین جب یہہ دیہہ ست سنگ
کرکے ذب ہوجاتی ہے تب یہہ جیو اپنے کرمونکو بہوگ کر پرم پد کو پراپت ہوجاتا ہے جیو دیہہ سہت ہے اور دیہہ کرمونکی اُنسار
ہے جب کرم کا بہوگ پورن ہوجاتا ہے تو دیہہ اُتپت نہین ہوتی جب دیہہ نہوگی جیو برہم مین لین ہوجائیگا اس کارن پرم پد

کو پراپت اور آواگون سے رہت ہوجائیگا سو ہی کلیانی جو میرا بچن کنس سے ہو لیا ہے اُسکو مین تمہاکد اپت نہین کرونگا تم کچھہ
سوچ مت کرو اور اس پتر کو جو گربھہ سے اُتپت ہوا ہے کنس کے نمت مجکو دو یہہ کہکر بسدیوجی پتر کو ہوتے ہی کنس کے پاس لیگئے مار
مین جو سکھہ ملی بسدیوجی سے کہنے لگے کہ ہے دہرم آتما ہی مہاپُرکھہ اس پُتر کو کنس کے پاس مارنیکے لیئے کیون لیجاتے ہو ایک
چہن ماتر دہیرج کرو کنس کے پاس اس بالک کا لیجانا اُچت نہین ہے بسدیوجی مہاراج نے ایکی نہ سُنی اور بالک کو کنس کے
پاس لے گئے کنس نے پُتر کو دیکھہ کر کہا کہ ہے سو بیر تجکو دہن ہے تمنے اس سمے اپنے پُتر کو میرے سمرپن کیا مجکو اس پتر
سے بہو نہین ہے کہ پہلا پتر ہی مجکو اٹھوین پتر سے بہو ہوگا تم اس پُتر کو لیجاؤ اور دوارپالون نے بھی سُنکر راجا کنس کو
دہن دہن کہکر کہا کہ ہے مہاراج تمکو اٹھوین گربھہ سے بہو ہوگا اسکو تم گرہن مت کرو بسدیوجی اُس پتر کو لیچلے اتنے مین نارد
جی کنس کے سمیپ آئے اور کنس نے آدر ستہت آسن پر بٹھلا کر آنے کا کارن پوچھا نارد جی بولے کہ ہے مہاراج مین ہیمبر پربت
سے چلا آتا ہون اُس پربت مین برہمادک دیوتا سمپورن سہت تھے مینے اُنکے مکھہ سے سنا کہ دیوکی کا آٹھوان گربھہ کنس کا ناس
کریگا سو ہے راجا تمنے بسدیو کو وہ پتر کیون پہیر دیا کنس نے کہا کہ میرے مرتیو اٹھوین گربھہ سے ہی ہے پرنتم گربھہ تہا ہمکا
مین برتہا کیون ناس کرون نارد جی بولے کہ ہے راجن تم نے کچھہ جوتش کے مارگ کو نہین سمجھا کہ جس پتر سے تم آٹھہ گنوگے اُسی پتر سے
اٹھہ ہو جائینگے سو ہے راجن اس سمے یہہ پتر تمکو چھوڑنا اُچت نہین سنجانیے کونسا گربھہ آٹھوان گنتی مین آجائے یہہ بات کہکر نارد
جی تو چلے گئے اور کنس نے پہر اُس پتر کو منگا کر سلا کے اوپر پٹک کر مار ڈالا +

## بائیسوان ادھیائے چوتھے سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین سری کرشن چندر مہاراج اور مکھہ انس اوتارون کا برنن ہے

بیاس جی مہاراج سے راجا جنمیجے نے پرشن کیا کہ ہے مہاراج اس بالک نے پوربا جنم مین کیا اپرادہ کیا تہا جو وہ جنم ہوتے ہی
مارا گیا اور نارد جی گیان وان دہرم آتما تھے اُنہون نے یہہ پاپ کرم کیون کرایا بیاس جی بولے کہ ہے راجن نارد جی مہاراج کلیس
کرم دہرم کیو او وہی ہونے کو کیا کرتے ہین اور متہا باکہی نہین ہین ست باک کہکر دہرم کو بڑہانیوالے ہین سو ہے راجن اسی پرکار
یہہ بالک جنم ہوتے ہی کنس نے مارا سو یہہ کیول شاپ کا کارن ہے سو وہ شہرون کرو کہ سوامبہو منونتر مین ایک مریچی نام رشی تہے
اُنکے چھہ پتر اور نا بہا پالکے گربھہ سے اُتپت ہوئے اور وے پتر برہما کو دیکھکر ہنسے برہما نے اُنکو شاپ دیا کہ تم اُسر جون کو پراپت ہوا

پاتال مین تمہارا جنم ہوگا اور پہر جب تم ہرنکشب کے گہر مین جنم لوگے تمکو گیان ہوگا تم اتینت تپ کروگے تب مین
تمہارے اوپر پرسن ہوکر بردان دونگا اور تم یہہ بر مانگوگے کہ ہم سنسار کی پہانسی سے چہوٹین پشچات تم گیان پاکر
اپنے پتا کو تیاگ کر بن کو چلے جاؤگے اور تمہارا پتا ہرنکشب سراپ دیگا کہ تم مجہکو تیاگ کر جاتے ہو تم پہر اسُر ہی جون کو
پراپت ہوگے اور پاتال لوک مین بہت برسون تک باس کروگے پہر ایکبار کہہ کے انتر سے تم دیوکی کے گربہہ مین آؤگے
اور کال نیمی دئیت کا اوتار کنس نام راجا ہوگا وہ تمکو جنم لیتے ہی مارگا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن یہہ شاپ کا
کارن ہے پہر چہہ گربہہ کے ناس کے پیچہے ساتوان گربہہ شیش جی مہاراج کے انس سے دیوکی جی کو ہوا اور جوگ مایا کے
بل کرکے وہ دیوکی جی کے گربہہ سے نکلکر روہنی جی کے گربہہ مین پرویش ہوگیا پانچ مہینے پیچہے دوارپالون نے
کنس سے جاکر کہا کہ ہے مہاراج یہہ گربہہ چہین ہوگیا کنس اپنے من مین بڑا پرسن ہوا پہر اشٹم گربہہ دیوکی کا کیول پرتہوی
کے بہار اوتارنیکے کارن ہوا راجا جنمیجہ نے بیاس جی سے کہا کہ ہے مہاراج بسدیو جی کو تو تمنے کشب جی کا انس
اوتار برنن کیا اور بہی جو جو اُس سمے انس اوتار ہوئے وہ بہی مجہہ سے برنن کرو بیاس جی مہاراج نے کہا کہ ہے راجن
سُر اور اسُر جو جینسے تہے وہ تم سے تہوڑا سا برنن کرتا ہون شروان کرو کہ بسدیو جی مہاراج تو کشب کے انس سے اور
دیوکی ادتی کے اور بلدیو جی شیش جی مہاراج کے انس سے اور نارائن کے انس سے باسدیو جی مہاراج اور نر کے انس سے
ارجن اور دہرم کے انس سے جدہشٹر اور بہیم سین اندر اور نکل اور سہدیو اسنی کمہار کے انس سے سورج کے انس سے
کرن دہرم کے انس سے بدرجی برہسپت جی کے انس سے درونا چارج شیو جی کے انس سے اشتہاما اور سمدر کے انس سے
شانتن راجا اوپتنا ہوئے جنکی بہار یا گنگا ہولی گندہرپ کے انس سے دیوک بسو کے انس سے بہیشم براٹ مرو گن کے انس
سے ارشٹ اسُر کے انس سے دہرتراشٹ کرت برہما مرد گن کے انس سے اور کلی کے انس سے دریودہن کی اوتپتی ہولی
اور سوبرجا کہہ چندرمان کے انس سے دہرشٹ دمن اور سکنڈی اگنی کے انس سے پردمن سنت کمہار کے انس سے درپد
راجا برن کے انس سے دروپدی جی رما کے انس سے اوتپت ہوئین اور پانچ پتر دروپدی جی کے بسو دیو کے انس سے
ہوئے اور کنتی اور مادری اور گاندہاری یہہ سدہی کے انس سے ہوئین کرشن کی استری دیوا لگنا کے انس سے اور جو اسُر
اوس سمے ہوئے ہرنکشب کے انس سے ہوئے اور سسپال ہرنکشب کے اور جراسندہ اور شال پرلہاد اور کنس کال نیمی کے انس
سے اور ہنسر کے انس سے کیشی دئیت اور بل کے پتر کے انس سے ارشٹ اور بہگدت دئیت انلاد کے انس سے اور وبرشٹ

کیتو باسکل کے اور پرلمب اسُر لبب کی اور کہر اور ڈہنیک بہی لنب کے انس سے اور بارہ دینت کی انس سے چانور اور مُنگ اور درتی کے انس سے کوبلیا بہتی اور راجا بلی کے پُتر کے انس سے بکاسُر اور یم رُور کا دیو کرودہ اکی انس سے درونا چارج کے پتر کی اوتپتی ہوئی ہے راجن اوس سمے کے مُکہہ مُکہہ انس جو اوتار ہوئے یہہ مینی برنن کیئو سری کرشن مہاراج تو شام برن اور بلدیو جی گور برن تہے +

## تیسوان ۲۳ ادہیا جو تہی سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین جنم سری کرشن مہاراج کا متہرا مین بسدیو جی کے گہر اور پر دیش گوکل مین نند کے گہر اور جوگ مایا کا پرگہٹ ہونا برنن ہے *

بیاس جی نے کہا کہ ہی راجن چہہ گربہہ کے تہنو کے پشچات ساتوین گربہہ کا چہین شنکر کنس اشٹم گربہہ کی رکشا جتن سے کرنے لگا اور دیوکی کے گربہہ مین شیشنو انس پرویش ہوئی گوکل مین جوگ مایا دیوتاؤن کے کارج کے نمت جسوداجی کے گربہہ مین آئین روہنی جی بسدیو جی کی دوسری استری کے گربہہ مین شیش جی کا اوتار بلدیو جی آئے کہ روہنی کنس کے بہو سے گوکل نین نند کے گہر پہلے سے استہت تہین اسکے پشچات سمپورن دیوتاؤن نے سری دیوکی جی کی استتی بندی شالا مین آکر کری اور اپنے اپنے استہانون کو چلے گئے کنس نے ایک راچہس دواری پر بٹہلا رکہا تہے دیوکی جی بسدیو جی سے سمے اوتپتی پُتر کا نکٹ جانکر کہنے لگین کہ ہی سوامی اب اس گربہہ کی رکشا کر نیکو تت پر ہو اور دسوین مہینے پورن ہونے پر بہادون کے مہینے اشٹمی کے دن آدہی رات کے سمے روہنی نچہتر مین سری بہگوان نے جنم دہارن کیا اوس سمے دوار پال سب نِدرا کے بس ہو گئے اور دوار کپاٹ سب کُہل گئے دیوکی جی پُتر کو دیکہکر بسدیو جی سے کہنے لگین کہ ہی سوامی یہہ پُتر الولک ہی گوکل یہان سے دور نہین تو نند پتنی جو میری پیاری ہے وہ اسکی رکشا اور پالنا بہلے پرکار کرتی اور جو تم اسکو گوکل کو لیجاؤ تو دوار پال یہانتک ستہت ہین اور ہی مہاراج میرے آٹہہ پُتر لکہے تہے سو یہہ آٹہوان پُتر ہے جو اسکو بہی کنس لے لیگا تو مین اپوتر ہو جاؤنگی اُس سمے دیوکی جی پرکہہ اور شوک دونو نکو پراپت ہو رہے تہین اور بسدیو جی پُتر کو دیکہکر اپنے نیترون سے آنسو پاتر ڈال رہے تہے اور چنتا کر رہے تہے کہ اتنے مین آکاش بانی ہوئی کہ ہے بسدیو تم اس بالک کو لیکر شیگہر گوکل کو جاؤ جسوداجی کے گربہہ سے گوکل مین نند کے گہر کنیا اوتپت ہوئی ہے اوسکو یہان لے آؤ اور اس پُتر کو وہان پہونچاؤ اور سب دوار کپاٹ کُہل گئے بسدیو جی مہاراج آکاش

بانی سنتے ہی بالک کو لیچلے اور جمنا جی کے تٹ پہونچے جمنا جی کو جل سے پورن دیکھکر کچھہ سنکہا کرنے لگے پرنتو جمنا جی مین گھٹنوں تک جل ہوگیا۔ جمنا جی نے سری بھگوان کے چرنار بند سو سپرس ہوکر رستا دیدیا بسدیوجی نند کے بھون مین پہونچے اور نند کے گھر کو اشٹ سدھ نونِدھ دیکھکر بڑے پرشن ہوئے جوگ مایا نے سُندر روپ دھارن کرکے بسدیوجی کے گود سے بھگوان بالک روپ کو لیکر جسودھا جی کی گود مین سین کرادیا اور اوس کنیا جوگ مایا مُحرت کی جنمی ہوئی کو جسودھا جی کے آگے سے اوٹھاکر بسدیوجی کو دیکر کہا کہ اب تم شیگھر متھرا کو لیجاؤ بسدیوجی نے اُس کنیا کو لاکر دیوکی جی کے پاس سولادی کنیا رُودن کرنے لگی اوسکے رُودن کو سنکر دوارپال نیندرا کو تیاگ کر چیتن ہوئے اور کنس سے جاکر کہا کہ ہے مہاراج دیوکی جی کے آٹھوین گربھہ سے بالک اوتپت ہوا تم دیر مت کرو شیگھہ چلو کنس نے بسدیوجی مہاراج کو اپنی سمیپ بلاکر کہا کہ تم پُتر کو شیگھر لاکر مجھے دو بسدیوجی نے بھے سے کمپائمان ہوکر کنیا کنس کو دیدی تب کنس اپنے منتریون سے کہنے لگا کہ دیکھو دیوتا بھی جھوٹے ہین کیونکہ نارد جی ست بادی متھا بول گئے اور بسدیوجی کو میننے بندھن مین ڈال رکھا تھا اور نکا ہمین کوئی چھل نہین ہے اور میری بڑی بڑی جو دہارگت کررہے تھے پرنتو دیکھو یہہ بہاوی بڑی پربل ہے وہ پُتر کہان گیا کہنے لگا کچھہ سندیہہ مت کرو سمے کی بہاوی ایسی ہی ہے اور اُس کنیا کے دونو پگون کو پکڑکر چاہتے تھا کہ سِلا کے اوپر پٹک کر مارے وہ کنیا اپنی بل کرکے کنس کے ہاتھہ سے چھوٹکر آکاش کو چلی گئی اور آکاش مین اپنا دِوب روپ کنس کو دکھلاکر بولی کہ ہے دُشٹ تیری پہرے مارنے کی اچھا بر تھا کیونکہ تیرا مارنیوالا اوتپت ہوگیا ہے وہ تجکو ماریگا یہہ کہکر جوگ مایا انتردھیان ہوگئی پشچات کنس چنتا کرنے پرتھوی پر بیٹھہ کر سمپورن دیتون کو بُلاکر کہنے لگا کہ جتنے بالک برج مین اوتپت ہوئے ہین سب کا ناس کرو پوتنا راچھسی کو آگیا کری کہ جو بالک آجکے جنمی ہوئے ہین سب کو مارڈالو اور دھینک بتس بکاسُر کیشی اور پرلمب کو بلاکر کہا کہ تم میرے پیارے ہو اس کارج کو بہلے پرکار کرو +

## چوبیسوان ادھیائے چوتھے اسکندھہ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا
## جسمین سری کرشن چندر مہاراج کی چرتر بستار پوربک برنن ہین

بیاس جی بولے کہ ہے راجا پرات کال ہوتے ہی نند جی کے گھر مین بڑا آنند اور اُتسب ہوا اور نانا پرکار کے باجے بجنے لگے کنس نے سُنا کہ نند کے پُتر ہوا ہی اور آنند ہورہا ہے کنس نے یہہ بھی جانا کہ بسدیوجی کی ایک استری گوکل مین نند کے گھر رہتی ہے نند اور بسدیوجی کی آپسمین مِترتائی ہے مین نارد جی کے مُکہہ سے یہہ سُن چکا ہون کہ دیوکی اور بسدیوجی دیوتاؤن کے انس سے اوتپت ہوئے ہین

سو کنس کوپ وان ہوکر پوتنا اور بک اور بتیاسُر اور دہنک اور پرلمباسُر کا گوکل مین مرن سنکر بڑی بہے کو پراپت ہوا اور
گوبردہن دہارن کرنیکی لیلا کو سُنکر اپنی مرتہو کو سمیپ جاننی لگا پہر کیشی دئیت کی مرت سنکر دہنش جگ کا آرنبہہ کرا اور اکرور
جی کو بلاکر کہنی لگا کہ ہے اکرورجی تم میرے پریہ ہو تم اس سمی بسدیو کے پتر کرشن بلدیو کو دہنش جگ کا مس کرکے لاؤ اور اپنی چڑہنے
کی رتہہ مین اکرورجی کو بٹہلا کر گوکل بہیجدیا اکرورجی سری کرشن بلدیو کو گوکل سے متہرا مین لائی اور کرشن بلدیو دہنش جگ
کے استہان پوچہتی پوچہتی مارگ مین دہوبی کو مار کر اور کبلیا مدہ ہستی کو اور چانور مُشٹک شل توشل ملہون کو ملہیدہ مین مار کر
کنس کے سر پر جا کہڑے ہوئی اور اسکو کیس پکڑ کے پرتہوی پردے پٹکا کنس کے پران گت ہوگئی اور پہر ماتا پتا کو بندی سالا سے
نکالا اور اوگرسین کو راج گدی پر بٹہلا دیا پہر بسدیو جی نے سری کرشن بلدیو کا یگیوپویت آدک سنسکار کراکر سندیپن نام گرو کے
پاس بدہیا پڑہنے کو بہیجا پشچات انیک بدیا پڑہکر متہرا مین آئی اُس سمی مہاراج بارہ برس کی اوستہا مین پورن جوبن کو پراپت
تہے پہر راجا جراسندہ اپنی جاماتر کا دُکہ سُن کر کے جدہ کرنے کو آیا اور متہرا نگری کو گہیر لیا اسی پرکار سترہ بار سری کرشن
جی مہاراج نے جدہ کر کے جیتا اور دُشٹون کا ناس کیا پہر اٹہارہوین بار جراسندہ نے سمپورن برتانت کال جون سے جا کر کہا ادہر سری
بہگوان نے سنا کہ ابکی بار جراسندہ کال جون کو بہی ساتہہ لاتا ہے سو سری بہگوان بلدیو جی سے کہنی لگے کہ اب ہمکو متہرا مین رہنا
جوگ نہین ہے دیکہو بشنو بہگوان بہی دُشٹون کا بہو کر کے شیش کی شیّا پر ساگر کے بیچ سین کرتے ہین اور ایسے ہی شیو جی پربت پر دانو
کے بہی سے کیلاش مین ستہت ہین سو ہے بہائی اس سے ہمکو بہی دوارکا مین جو سمدر کے مدہ مین ہے باس کرنا جوگ ہے اور گرڑ کو بلا لیا
اور سمپورن جادون کو دوارکا چلنے کی آگیا کری کہ جادون اپنی سوبج گڈونپر لادکر اور سری کرشن بلدیو کو آگے لیکر متہرا سے
باہر نکلے اور سری مہاراج دونو گرڑ پر چڑہکر سمپورن متہرا باسیونکو ساتہہ لیکر دوارکا کو چلے اور تہوڑے ہی کال مین دوارکا پوری
مین پہونچے اور سب بدیا وانون کو بلاکر پراچین دوارکا کو نوین بنا کر سمپورن جادون اور پرجا کو وہان استہاپت کرکے پہر متہرا
کو آئے کال جون یہہ چنتا کر رہا تہا کہ متہرا باسی کرشن سمیت کہان گئے کہ اتنے مین سری کرشن اور بلدیو جی متہرا پُری سی باہر
نکلے اور کال جون سری کرشن مہاراج کے پیچہی بہاگتا ہوا یہہ کہتا جاتا تہا کہ اب بہاگ کر کہان جائیگا اور کال جون نے اون سے
سری کرشن مہاراج کے نج روپ کو پیتامبر اوڑہے ہوئے درشن کئیے اور بہاگتے بہاگتے بہگوان وہان پہونچے جہان مچکند سین
کر رہا تہا اور پیچہے پیچہے کال جون آتا تہا سری بہگوان نے اپنا پیتامبر مچکند کے اوپر ڈالدیا کال جون نے جانا کہ سری کرشن سین
کر رہے ہین بولا کہ دیکہو میرے آگے سے بہاگ کر یہان آکر سین کرتا ہے اور ایک لات ماری مچکند کی آنکہہ کہلی اوسکی درشٹی

پڑتے ہی بہسم ہو گیا پہر سری کرشن مہاراج مچکند کے سمکہہ آئے اور مچکند نے سری بہگوان کو ڈنڈوت کری اور جنوں میں پڑا

پہر سری کرشن بلدیو جی نے دوارکا میں آکر اوگرسین کو راج گدی پر ستہپن کیا پہر اپنی تیج اور پراکرم سے سیال کو جیت کر رکمنی

کو لائے اور رکمنی جی سے مہاراج کا بواہ ہوا اوسکے پشچات جاموتی اور ستہ بہاما متر بندا کالندی لکہما بہدرا ناگنجتی

ان رانیوں سے پرتہک پرتہک بواہ کیا اور رکمنی جی کے پردمن پتر ہوا اور جات کرم کرتے ہی ماترا اوسکا سمبر نے ہرن

کیا سری کرشن مہاراج پتر کے ہرن سے سوگ کو پراپت ہو کر سری جوگ مایا کا دہیان کرنے لگے کہ ہے مہا مایا میرے اس سنکٹ

کو ہر دوار سہای کرو ہے ماتا میں نے پچہلے جنم میں بہت تپ کر کے تمہارا آرادہن کیا اور میں دہرم کا پتر کہایا اور بدرکا سرم میں تپ

کیا سو ہی جننی اس سمے تو نے مجہے چت سے کیوں بسار دیا اور یہہ میرا پرتہم پتر تہا جو چرایا گیا اور ہے مہا مایا میرے بہون میں اننیک

اوپدرو ال رکہشک ہی تہے پہر یہہ پتر کس کارن ہرا گیا اوسکی ماتا رکمنی بڑا برلاپ کر رہی ہے اس میرے سنکٹ کو نرورت کرو

اس سمے استتی کرتا ہوا تم ہی ہو سو کونسی بستو ہی جو تم سے گپت ہے کرپا کر کے بتلاؤ کہ وہ میرا پتر کہاں ہے اور ہے ماتا میں

تو کیول آپکے چرنوں کا اوپاسک ہوں پرنتو اوس پتر کی ماتا بڑی سنکٹ میں ہے کرپا کر کے اوسکا سنکٹ نوارن کرو اور جننی کرم

پر بہاو کے جاننے کو کوئی بہی سامرتہہ نہیں ہے پرنتو اپنے داسوں کو ایک لیلا ماتر پرگہٹ کر کے دکہلاتی ہو اور جگ دان سے جو

میں تمکو پرشن کروں تو انیک اچارج ہوئے ہیں مینے تمہاری پرشنا کیول بہگتی سے شروع کی ہے یہہ استتی سری کرشن مہاراج

سے سنکر سری مہامایا نے پرسن ہو کر بردان دیا ہے کرشن اب تم سوگ مت کرو یہہ تمکو پوربہ شاپ تہا جس کر کے سمبر تمہارے پتر

کو ہر لے گیا اب اوس پتر کی سولہ برس کی اوستہا ہو گئی وہ تمہارے ہو نہیں آپ ہی آپ آجائیگا یہہ بات کہکر سری مہامایا انتردہیان

ہوئیں اور بہگوان نے سوگ کو نرورت کیا ❊

❊ پچیسواں ادہیاے چوتہی اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا
جسمیں سری کرشن چندر مہاراج کا پتروں کی اوتپتی کے کارن تپ کرنا شیو جی کا
بردان دینا امبا جگ کا کرنا برنن ہے ❊

راجا جنمیجے نے بیاس جی سے پرشن کیا کہ ہے منی مجکو ایک بڑا سندیہہ ہے کہ بہگوت کا اوتار ساکشات لکشمی کے انس سے
تم نے برنن کیا اونکو دکہہ کیوں ہوا اور اوتاروں کو تم نے آد شبد برنن کیا سنکتی کو پرشبد نو سر کارن پر بتائی سری بہگوتی جی میں برنن کری

سری بھگوتی کی مہاتیا سی پرورس کچہ پراپنی کہی ! بسدیو جی مہاراج نے پردومن کے ہرن کا کارن آپ کیون نہ جان لیا اسلیئے مجکو سنشی
اوتپت ہوا ہے میرے سندیہ کو نورورت کرو داب یہان سنکہا ہوتی ہے کہ راجا جنمیجہ نے بار بار ایک ہی پرکار کے پرشن
کیون کرے اور بیاس جی نے بار بار کیون اوتر دیئے جیسے رامچندر جی مہاراج کی کتہا کئی بار کہی سو بیاس جی کا پریوجن بار
بار کہنیکا یہ تہا کہ بیاس جی جانتے ہے کہ راجا ابہی بالک ہی اور اوسکی بہگتی اور شردہا سری بھگوتی مین نشچیئ ہیگیان بکہنی
ہوگی ہے دوسرے راجا بالک تہا اور اوسنے ایک ہی شاستر سنا تہا دوراہی دوراہی کے جہان جس کتہا کا کہا او جب تہا راجا
کے دوڑہ بندہنی کے کارن کہا اور بھگوتی کے پربہاؤ کے جتلانے اور سری بھگوتی کی بہگتی راجا کے من مین نشچیش ہونے کا
پریوجن تہا) بیاس جی نے کہا ہی راجا یہہ مایا بڑی بلوان منکہون کی بدہی کی موہنی والی ہے اور شام ہوی شاستر و بنین
برنن کری گئی ہے دہ کونسے دیوتا اور منکہہ ہین جو موہ کو پراپت نہو چکے ہین۔ چہدا ترشنا بہو موہ منکہہ سنتشٹ ہر کہہ
بہرا مرن گلانی اگیان اہنکار مدہ بہرم۔ یہہ سمپورن دیہہ مین پراپت ہین انسی رہت نہ کوئی ہوا نہ ہوگا سو سری رامچند
جی مہاراج نے منکہہ اوتار دہارن کیا تہا اونکے منکہہ ہوکر مایا روپی سوبرن کا مرگ نکلا تو وہ بودہ کو پراپت نہوئے اور جانکی
کے ہرن اور جٹائی کے مرن اور بن باس کا ہونا گدی کے سمو نہ جاننا اور پتا کے مرن کو شرون کر کے سوگ کو پراپت ہوئے اور
اگیانون کے تل سری مہاراج بن مین پہرتے پہرے اور راون اپنے بل سے جانکی کو ہر لیگیا اور مہاراج نے نہ جانا اور ساگر
کا سیت باندہ کر اور لنکا مین جا کر انک پتی کا ناس کرا اور سری رامچندر جی مہاراج ناگ پہانس مین بند ہے گرڑ نے آکر
چہوڑایا اور کمبہ کرن سے آدلیکر انیک راچہس لنکا بہگوان نے بدہ کرا اور سری جانکی جو ادوش شاستر ون نے برنن کری ہین
اونکو دوش مانکر اگنی مین پرویش کرنے لگی اور اگنی نے اپنے مکہہ سے کہا کہ یہہ جانکی ادوش ہے اور سنسار کے کہنے سے سری
جانکی جی کا تیاگ کیا اور پہر سری جانکی جی کے دو پتر لو اور کش اوتپت ہوئے اور منیون کے کہنے سے اونکو اپنا پتر جانا ایسی اگیانتا
کو پراپت ہوئے یہہ سب ایک کیول مایا کا چرتر تہا سری جانکی جی کے پاتال جانیکے پشچات سری رامچندر جی نے سری لچہمن جی
کو دورکرا یہہ بہی مایا کی پربلتائی تہی ہے راجن منکہہ دیہہ مین آکر اوتار ون نے بہی منکہون جیسے آچرن کرے اور کنس کے بہو سی
سری کرشن مہاراج نے گوکل مین پرویش کیا یہہ بہی مایا کا چرتر ہے اور جراسندہ کی بہے سی متہرا کو چہوڑ کر دوارکا مین جاکر
بسنا اور رکمنی کا ہرن کرنا ادہرم کر کے اور پہر بالک کے ہری جانیکا سوچ کرنا اور ست بہاما کے کہنے سے سرگ لوگ کو جاکر
اندر سے جدہ کر کے کلپ برچہہ کا لانا یہہ سب کارن مایا کا تہا اور رکمنی کے پہلے پتر اوتپت ہونیکے پشچات جاموتی جی نے

ادھیائی سے سری کرشن مہاراج سے اپنو پتر ہونے کی پرارتہنا کری سری کرشن جی مہاراج پتر اوتپتی کے نمت تپ کرنے کو
گئے اور اُپ منّو رشی نے سری کرشن جی مہاراج کو اُپدیش کر دیا سری شیوجی مہاراج کا اُپ منّو کے اُپدیش سے تپ کیا اور
ڈنڈے مُنڈے کا اُس سمے روپ دہارن کر لیا اور بہبوت دہارن کرکے ایک پانو سے کہڑے ہوکر کیول جل کے اہار رکہہ پہر
جل کو بہی تیاگ کر پون اہاری ہوکر ایک انگوٹہے کے ادہار سے کہڑے ہوکر سری شیوجی مہاراج کے منتر کو جپنے لگے سری رُدر
بہگوان پرشن ہوئے اور سری کرشن چندر مہاراج کو اس روپ سے درشن دیئے کہ بیل پر اُروڑہ سمپورن دیوتا جنہہ جنہیں
کر رہے تہے اور برہما وشنو کر کے گیت اور گندہرب انیک سیوتا کر رہے ہین اور سب کے گہار بند سے سنکر شنکر نکلتا ہے
ایسی مورتی کے درشن کرکے سری کرشن مہاراج بڑے آنند ہوئے اور شیوجی مہاراج نے کہا کہ ہے کرشن جو تمہاری بانچہا
ہو سو کہو سری کرشن مہاراج شیوجی کے چرنون مین ڈنڈوت کر انیک پرکار کی استتی کرکے بولے کہ ہے دیو دیو ہی جگت پتہ ہے
سمپورن لشو کے پیڑا کے ہرنیوالے ہو نیلکنٹہہ ہے ترشولدہاری تمکو بارم بار ڈنڈوت ہے میرا جنم آج سپہل ہوا جو تمہارے
چرنون کے درشن ہوئے ہے مہاراج مین مایا پہانس مین بندہ رہا ہون میرے پہانس کو کاٹو اور بندرا جن مین ہی مینے بہت
بہرمن کیا اور میرے کیشو مین گوون کی رج بہت لپٹ ہوئی اور ملیچہو نکا بہی مان کر دور کا ہین گیا متہرا پوری کو چہوڑ کر جگتی
انیک دیوتا اچہا کرتے ہین اور ہین اوگر سین کو راج گدی پر استہت کرکے پرجا کے تل ہون اب ہے مہاراج گرہست آشرم کو دیکہہ کر
پاکر تمہاری شرن آیا ہون وہ کہتا ہون کہ رکمنی کے پتر اوتپت ہوئے کو دیکہکر جاموتی نے مجہ سے اپنے پتر ہونیکے لیئے
پرارتہنا کری ہے سو ہے مہاراج تم میرے اوپر انوگرہ کرو ہے جگت گرو اس سمے تمہاری سنکہہ کہتے ہوئے مجہے لجا آتی ہے میری
اس باسنا کو پورن کیجے اور یہہ کہکر مون ہو رہے شیوجی مہاراج نے بر دیا کہ ہے کرشن تمہارے انیک پتر ہونگے تم شدہ یہہ مت
کرو تم نے ایک جاموتی کے پتر ہونے کی ابلاکہا کری ہے تمہارے سولہ سہنسر پچاس استریون سے انیک پتر ہونگے اور
تم مایا کے بس ہوکر جو جو ابلاکہا کروگے سب پورن ہونگی اور جو جو کرم تمنے پورب کیئے ہین وہ سب بیان ہوگئے پشچات
سری بہگوتی بہوانی مایا پرم برہم سروشکتی بہی پرشن ہوکر بولین کہ ہے کرشن تمہارا کلیان ہو اور شیوجی مہاراج نے
اپنو گہار بند سے کہا کہ ہے کرشن تم سری بہونیشری کا رات دن دہیان کرو کہ یہہ جگت چراچر سمپورن اُس بہونیشری
مہارانی سے بیاپت ہے اور برہمادک بہی اوسکے بس ہوکر موہ کو پراپت ہو رہے ہین اور وہ ساکشات سری بہونیشری
جی سو تنتر سے سو اچہا چارنی ہے بیاس جی بولے کہ ہے راجن جنمیجہ تم بہی ساکشات سری بہونیشری کے چرنون مین

اپنے چت کو لگاؤ ہے راجن اس سے پرے سنسار مین کوئی لستو نہین ہے اور ایک کیول (سری بھونیشوری) آسے
اُم گے کہنو سے سنسار کے بندھن ایک چھین ماتر مین ناس ہوتے ہین اور ہے راجن جس کُل مین دیوی کا آرادہن نہین
ہوتا وہ کُل انیک جنم تک انگلین ہے اور دیوتاؤن مین کچھ بھید نا جاننا چاہیئے اور سب دیوتاؤن مین سری جگت امبا کو
کارن جانو اور گرو کے مکھار بند سے نیاء بید ات شروون کر کے اور نت پرت اکانت من ہو کر انند سر دیبی کا دھیان کرنا
چاہیئے اس سنسار مین مُکت ہو کر پرم پد کو پراپت ہو اور ہر دے مین آتما سروپ کا دھیان کرنا اوچت ہے
کہ وہ آتما کا سروپ کیول بھگوتی شام بھوی سروپ ہے اور برہما بشنو سمپورن ادس سروپ کا ستوتن کرتے ہین
گوری لکشمی بھونیشوری سے آدلیکر سمپورن سکتیو نکی ادپاسنا سرب دیوتا کرتے ہین ہے راجن جو تم نے پرشن کیئے
مینے انکے اوتر دیئے اور جو آکھیان مینے تم سے برنن کیئے ہین جو منکھ شروون

کرینگے اتھوا اپنے مکھ سے کہین گے وہ پرم پد کو پراپت

ہونگے اور سمپورن پاپو انکا ناش ہوگا وہ

دیبی لوگ مین انیک کال تک باس

کرینگے سوت جی مہاراج

شونکو لسی کو بے

کہہ رشیو

جو

مینے بیاس جی مہاراج کے مکھار بند سے

شروون کیا سو تم سے برنن

کیا

+

(چوتہا اسکندہ سماپت ہوا)

+

# شوچنکا پانچوین اسکندہ کی

## بجے چہند

برہما بشن مہیش نرانتر
سروَنت بیرج مہک بردانو
تامہر و برال مہابل بکرم
تکت کو ہیرت ہے چین مانہہ

ہر گہٹ ہے جاکے گن گاوت
جنم جُدّہ ابہلا کہہ جناوت
اسلوبان جہہ سنکہہ دہاوت
تسی جگد نب کو داس مناوت

ورجنہون

## دیگر

مندودری اور چندر سین کی
راج سری مہکا سربنس کی
جا بن شمبہ نشمبہ بدہی
سُرتہہ نریس سمادہیو کو

گاتہہ بہو شت ہیت بناہی
شتر و من کر دین سہاہی
اور شروَنت بیرج ہتو دُکہدائی
نج مورت دکہائے دئی پربہتائی

پہلا ادہیاء پانچوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیوکرت بہاشا کا جسمین سری برہما بشنو مہیش کا نرنتر ہونا اور سری بہگوتی جی کی مہمان اور پربہاؤ اور اپکار کا برنن ہے

سوت جی مہاراج سے سونک رشی نے پرشن کیا کہ ہے مہاراج تُمنے جو سری کرشن چندر مہاراج کی چرتر پاپون کے ناس کرنیوالے برنن کیئے ہماری ہردیہ مین بڑا اسندیہہ ہو رہا ہے کہ سری باسدیو جی بشنو بہگوان کی ساکشات

انس تہے پہر شیو جی مہاراج کا بن کے لشنو دارن تپ کیون کرا کیونکہ سری بہگوان کا تپ کرنے سے لگہو تا بہاد
جانا پڑتا ہے اور بہوانی جی نے بر دان دیا اسکا کیا کارن تہا سوت جی مہاراج نے اوتر دیا کہ ہے رشیو تم سری بہگوان
کے گنون کی کتہا سرون کرو کہ اسی پرکار راجا جنمیجہ نے سری بیاس جی مہاراج سے پرشن کیا تہا بیاس جی مہاراج
نے اوتر دیا کہ ہے راجن تمنے جو کہا ست ہو کہ وہی سری کرشن سمپورن کارج کرنے کو سامرتہہ تہے پرنتو منکہہ دیہہ
جو دہارن کی تو منکہون کیسے آچرن بہی کرنے جوگ تہے اس کارن سری کرشن جی نے دیوتاؤن اور رشیون کی پوجا
اور انیک کرم منکہون کے تل کئیے اور شوگ موہ چنتا کر وہ اور استریونکا سیون کیا اور شوپلی (یعنی گندہاری)
اور اشٹاکبر برہمن کے شراپ سے جادون کا ناس ہوا اور سری کرشن جی مہاراج نے بہی دیہہ کو تیاگا اور اونکی
استریونکو بہی بہیلون نے لوٹا اور ارجن نے پرشارتہہ بہی کیا اوسکا بل کچہہ کام نہ آیا اور پردمن اور انرودہ کا ہرن
بہی ہوا سو ہے راجن منکہا دیہہ دہارنے سے یہہ سب لیلا کرین اور سری کرشن جی کا نارائن منی اور لشنو کے انس
سے اوتار ہوا تہا سو شیو جی مہاراج کی پوجا کرنے مین کچہہ نیمیتا ئی نہین تہی کہ سمپورن دیوتاؤن کے سری لشنو بہگوان
ایشر ہین اور اونکے انس اوتار سری کرشن ہین تو اونسے شیو جی مہاراج کا پوجن ہونا اونچت ہی ہے ہی راجن
اکار سروپ تو برہما ہین اور اوکار لشنو اور مکار رودر ہین (اوم) سو اون تینون اکشرون سے ملکر اردہ ماترا سروپ
بہگوتی ہے سو یہہ اردہ ماترا سروپ کا ارتہہ ہے اور ہی راجن لشنو سے اویک تو رودر ہی اور رودر سے سرلشنو لشنو
ہین اور لشنو سو اویک برہما ہی ان تینون ہین اوتم مدہم نکنشٹ کو گم نہین ہے تینون سمان ہین انمین کچہہ انتر
نہین سو ہے راجن شیو جی کی جو پوجن سری کرشن جی مہاراج نے کری اسمین کچہہ سنسی مت کرو کہ شیو شبد سناتن
کلیان کاری ہے اور رودر شیو کا انس ہے اس کارن دو تیہ نام رودر ہی اور اوتار چکروت انیک جنم جگ جگ مین
دہارن کرتے ہین اور شیو سناتن نربکار ایک روپ رہتے ہین سو مایا کے پربہاو سے انیک اوتار انیک چرتر کرتے ہین
وہ جو مایا ہے ایک سمک ماتر مین سنسار کے پالن اوتپت اور سنگہار کرنیکو سامرتہہ ہے اور اندر اور بہگوان نانا پرکار
کے اوتار وہارن کرتے ہین اونکی پالن وہی جوگ مایا بہگوتی کرتی ہین جنہون نے سری کرشن کو بسدیو جی کے سوت گرہ سی
نکالکر گوکل مین پرویش کر دیا اور آپ متہرا مین پراپت ہوئین اور اونکی ہی سہایتا سے سری کرشن جی دوارکا کو گئے اور سولہ
سہسر پچاس استریون سے کریڑا کی کہ ایک منکہہ کو ایک استری کے بندہن سے چہوٹنا درلبہہ ہے بڑی بندہن سے

تو منکہہ کال انتر کرکے چہوٹ جاتا ہے پرنتو استری بندہن سے چہوٹنا کٹہن ہے سو وہی کرشن جی مہاراج استری بندہن
مین بندہی ہوئے ستراجت ستاست بہاما کے موہ مین پہنسکر اندر لوگ مین گئے اور اندر کو جیت کر کلپ برچہہ کو لائے
اور بہیکم راجا کی پتری کو سسپال سے جیت کر لائے پہر بچارو کہ موہ جال کی پہانسی مین پہنسے ہوئے سری کرشن
مہاراج نے جو پوجن شیو جی کا کیا تو کیا اشچرج ہوا ہے راجن انہکار کی پہانسی مین پہنسا ہوا یہہ منکہہ آپ ہی موہ کو پراپت
ہو جاتا ہی اور جب انہکار آجاتا ہے تب ہی وہ اوتم مدہم نکشٹ کرم کرتا ہی جیسے مرتکا کی بنا گہٹ کا دیکہنا اسمبہو ہی ایسی
ہی ویہہ اور انہکار دونو کے ہونے سی اس منکہہ کی اُتپتی ہے اور انہکار کے ناس کرنیکو کیول سری بہگوتی سلمرتہہ ہین اور
وہی بہگوتی کسی بندہن مین نہین ہین پرنتو بہگت کے بس ہو جاتی ہین کچہہ اشچرج نہین ہے سو ہی راجن سری بہگوتی
کی بہگتی سے انہکار کا ناس ہوتا ہے سو تم اپنی چت کو اکانت کرکے بچارو کہ انہکار رہت ہو کر یہہ اوتار بہگوتی کے بنا بندہن
سے چہوٹنی کو سامرتہہ نہین ہین اور جس سمے انہکار جاتا رہیگا موہ کا بہی ناس ہو جاویگا اور جو منیشر تتو گیانی ہین اُنہون
نے تتو کے جاننیکو کیول انہکار کا ناس کیا ہے اور جو منکہہ اپنی مند بدہی سے انہکار کو دہارن کرتے ہین وہ گربہہ باس
ہوتے ہین اور جنہون نے انہکار کو تیاگ دیا ہی وہی بہگوتی کے پرم پد کو پراپت ہوتے ہین اور کوشلیا اتہوا دیوکی کے گربہہ
مین سری رامچندر جی اور سری کرشن چندر جی انہکار سے پورب شاپ کرکے پراپت ہوئے اور جب اُنکا انہکار ناس ہوتا ہی
اُس سمے بیکنٹہہ کو پراپت ہو کر بہگوتی کے پرم پد کو پراپت ہوتے ہین سو سنسار کے آواگون سے چہوٹنی کی اچہا کرنے والون کو
چاہیے کہ اپنی بدہی سے کرم کو سری بہگوتی کے چرنونمین آرپن کردین جب وے آواگون سے رہت ہو کر بہگوتی
کے پرم پد کو پراپت ہو جائینگے سو ہی راجن برہما بشنو مہیش مایا کے جنتر مین ایسے بہرم رہی ہین جیسے مرگ اپنی ناپ
کستوری کو بہولا ہوا دوڑا پہرتا ہے اور جب گیان ہوتا ہے تو جانتا ہے کہ میرے ہی ویہہ سی یہہ سوگندہ آتی
ہی پہر دہیرج کو پراپت ہوتا ہے ✦

## دوسرا ادہیا پانچوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیوکرت
## بہاشا کا جسمین جہکا سر اور کت بیج کی اوتپتی کا آکہیان ہے

راجا جنمیجے نے سری بیاس جی مہاراج سے پہر پرشن کرا کہ ہے مہاراج اُس بہگوتی جی کے چرتر جنکو سرون ماتر ہی انیک

جنم کے پاپونکا ناس ہوتا ہے مجہہ سے برنن کرو بیاس جی مہاراج بولے کہ ہے راجن لبتار پورب سمے مایا کے چرتر
چت دیکر سروَن کرو کہ پورب سمے دیوتاؤن اور دیتونکا جدہ دارن ہوا اُس سمے کا راجا مہکاسر تہا اور وہ تپ کرنیکو
ہمانچل پربت مین گیا اور اُسنے دس سہنسر برکہہ لگ گہور تپ کیا تو برہما جی ہنس پر چڑہکر سنمکہہ آکر بولے کہ اب تم بردان
مانگو مہکاسر نے بر مانگا کہ مین امر ہو جاؤن برہما جی بولے کہ ہے راجن جو اُتپت ہوا ہے وہ نشچے مرت ہوگا اور جو مرت
ہوگا او تپت ہوگا یہہ ہی بر نہین ملسکتا پہر مہکاسر نے کہا کہ یہہ بر دو کہ دیوتا اتہوا منکہہ رشی کے ہاتہہ سے میری مرت نہو
اور استری کی تو کیا میرے مارنیکی سامرتہہ ہے برہما جی نے بر دیدیا کہ ایسا ہی ہوگا تم اکہنڈ راج کروگے اور استری کے
ہاتہہ سے مارے جاؤگے یہہ بر دیکر برہما جی انتردہیان ہوئے راجا جنمیجہ نے پوچہا کہ ہے بیاس جی مہاراج مہکاسر
کون تہا اُسکی اُتپتی کیسی ہوئی اور کسکا پتر تہا بیاس جی بولے کہ ایک (دنو) نام دانو کے دو پتر ہوئے رمبہہ کرمبہہ
اُنکے سنتان نہین تہی سنتان کے نمت وہ دونو تپ کرنے لگے اور دیرگہہ کال لگ پنج ندی کے جل مین کہڑا ہوکر تو کرمبہہ
نے اور ایک بڑہ کے برچہہ کے نیچے رمبہہ نے پنج اگنی تپ کر تپ کیا اندر اُنکے تپ سے بہے وان ہو سوچ کو پراپت ہوکر
کرمبہہ کے سمیپ گیا اور گراہ روپ ہوکر کرمبہہ کے دونو پیر پکڑکے اُسکا ناس کیا۔ رمبہہ یہہ برتانت سنکر کرودہ سے اپنے
سیس کو کاٹنے اور اگنی مین ہہشیم کرنے کو کہڑا ہوا سو اگنی دیوتا نے کہا کہ ہے مور کہہ تو اپنے سیس کو بر تہا کیون کاٹے
ہے تیری بانچہا ہو سو کہو مین تجہکو بردان دونگا رمبہہ بولا کہ ہے دیو جو تم میری اوپر پرسن ہو تو یہہ بردان مجہکو
دو کہ تینون لوک کا جیتنے والا میرے پتر ہو اگنی دیوتا نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا رمبہہ تپ کی سماپتی کرکے اپنے استہان کو
آیا اور بواہ کی منسا کرنے لگا اور کامدیو کی پربلتائی او سکو اُتپن ہوگئی اُس سمے ایک بہنیس کو دیکہکر اُس سے رون کر اُہنیس
کو گربہہ کی اوتپتی ہوگئی اور رمبہہ اُس گربہہ کی انیک پرکار سے رکشا کرنے لگا اور پاتال کو لیجاکر اُسکے سمیپ بہت سے
دوارپال استہت کر دیئے پشچات ایک بہنیسا کام آتر ہوا اُس بہنیس کے سمیپ آگیا دوارپال بہان ہوکر سب بہاگ گئے رمبہہ
شستر لیکر بہنیسے کو انیک پرکار بل کرکے ہٹانے لگا پرنتو اُس بہنیسے نے رمبہہ کو اپنے سینگو پر اُٹہاکر دہرتی پر ٹپک دیا کہ
وہ مرتیو کو پراپت ہوگیا وہ بہنیس اپنے بہرتار کی مرت دیکہکر اپنی رکشا کے کارن یکشون کے سمیپ گئی اور وہ بہنیسا بہی اُسکو
پیچہے پیچہے چلا گیا یکشون نے بہنیس کی دینتائی دیکہکر اُس بہنیسے کو ایک بان سے مار ڈالا اور یکشون نے رمبہہ کے مرتک
شریر کو چتا بناکر پرویش کر دیا بہنیس اپنے پتی کو چتا مین دیکہکر آپ بہی ستی ہونے کی اچہا کری یکشون نے او سکو سمجہایا

بہی کہ شاستر کے پرمان گربہہ وتی کا ستی ہونا جوگ نہین ہر تو وہ اگنی مین پرویش ہوگئی تشچات اگنی سے وہ اوسکا گربہہ
تو مہیشا روپ ہوکر اور مبہہ رکت بیج کا اوتار دہارن کرکے چتا سے باہر نکلا دی دو تو بڑے بلوان ہوئے اور مہکا سر راج
گدی پر استہت ہوا ہے راجن مہکاسر کی اوتپتی اس پرکار ہوئی +

تیسرا ادہیا۔ پانچوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردلوکرت
بہاشا کا جسمین مہکاسر کا برگی نوسا چکروتی راجا ہونا اور اسکا جدہ اندر کے ساتہہ برنن ہے

بیاس جی مہاراج نے کہا کہ ہے راجن جنمیجہ وہ مہکاسر بردان پاکر راج گدی پر استہت ہوکر راج کرنے لگا اور پرتہوی کی
بہلی پرکار پالنا کرتا تہا اور سمپورن راجونکو جیت کر چکروتی راجا ہوا اور نامبراکش نام راچہش اور ہلومان اور بڑال
باتکل اور تر نیتر کال بندہک اوسکی سیناپتی ہوئی اور سمپورن بہوپال اور برہمن اور رشی اُسکے اگیاکاری اور بس ہوگئے
اور اوسنے جگ کا اوہکاری ہوکر سُرگ کے جیتنے کی اچہا کرکے پرندہی منتری کو اندر کے پاس بہیجکر کہلا بہیجا کہ ہے اندر تم سُرگ
کو چہوڑکر میرے اگیاکاری ہوکر میری سرن آؤ اور اپنا بجر مجہے دیدو اور میرے بل کو تم پہلے سے جانتے ہو سیگہہ سُرگ کو چہوڑ
اندر اس دوت سے یہہ بارتا سنکر بولا کہ ہے بر ندہی مینے بہلی پرکار جانا کہ وہ دیت گربہہ کو پراپت ہورہا ہے وہ اگیان
ہی اُس سے جاکر کہدی کہ تیری سینگونکو اندر بہلے پرکار توڑیگا اور آجتک کسی نے دوت کو نہین مارا ہے اس کارن تجہکو مین چہوڑ
دیتا ہون اور جو جہل بل پراکرم مہکاسر کا ہی وہ مینے جان لیا جو کوئی راجا میرے سمان ہو تو مین اُسکے ساتہہ لڑون وہ
مہیشی ست ہی پشون کے تل سینگ کے ہاتہہ سے مارا جائیگا اُس دوت نے اندر کے بچنون کو مہکاسر سے جاکر کہا کہ اندر تمکو تجہہ سمجہتا
ہی اور جو کچہہ اندر نے اشٹین بچن کہے ہین وہ مجکو آپکے سنمکہہ کہنی جوگ نہین ہین مہکاسر نے دوت کے بچن سنکر وہ وہان ہو
سب دیتونکو اکٹہا کرکے اگیا کری کہ اب تم بہلے پرکار اندر کے ساتہہ جدہ کرو کہ اندر اپسراؤنکا بہوگنی والا اور تپسیون کے تپ کا
بگہن کرنیوالا لپاٹی ہے اور اوسکے اچارج جو لشنو ہین وے بہی کپٹی اور تپاؤنکی کہان مایا روپ دہاری بسواس گہاتی
ہین جنہون نے باراہ روپ دہارن کرکے ہرناکش کو اور نرسنگہہ روپ ہوکر ہرنکشب کو مارا ہے کہین نچ روپ ہوکر جدہ نہین
کرا کپٹ روپ ہوکر جدہ کرا ہے مین اُس سے ڈرتا نہین ہون مین پہلے ہی سب کو جیت چکا ہون اور اندر کو تو مین ترن
کی نیا مین ہی نہین جانتا اور برن کوبیر چندرما سورج اگنی سمپورن میرے بسی ہوت ہین اور جگ کا بہاگ مین

لیتا ہون اور میری مرت کسی دیوتا اتہوا منکہہ سے نہین ہے اور ناری کی تو کیا گنتی ہے اکیلا سمپورن لوکونکو جیت سکتا ہون اور شنکر جی اپنے گرو کو بلا کر کہا کہ ہے مہاراج خبتر منتر کرکے میری سہایتا کرو +

## چوتہا ادہیاء پانچوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین اودم کرنا اندر کا جدّہ جہکاسر کے کارن اور برہسپت جی کا دہیرج دینا اندر کو برنن ہے

بیاس جی بولے کہ دوت کے بدا ہونیکے پشچات اندر نے اپنے منتریون تہم بایو کوبیر برن کو بلا کر کہا کہ جہکاسر اپنی سینا لیکر آتا ہے تم ہی جدہ کرنیکو سمبہل جاؤ اور شستر دہارن کرو اور جو تم جدہ کی سامرتہ نہین رکہتے ہو تو مرگ کو چہوڑ کر جہکا کی سرن جا کر اسکی سیوا کرو اور جو تم خبتر منتر کرکے اوپاؤ جانتے ہو سوچ کر مجہہ سے کہو اب سمے ملاپ کا نہین ہے بیرونکا دہرم جدہ کرنے کا ہی جو منکہہ ایک چت ہوکر کارج کریگا اسکی ہی جے ہوگی آتے ہی مین جہکاسر کے دوت نے آکر اندر سے یہہ سندیسا کہا کہ جو تم جدہ کیا چاہتے ہو تو ملبہہ مت کرو اور جو جدہ نکرو تو اپنا چہتر چہوڑ دو سیگہر دیدو اندر نے کہا جو سوربیر ہوتے ہین اپنے مکہہ سے بہت بول نہین کہتے ہین جہکاسر سے جا کر کہدے کہ اپنے پراکرم کو جدہ مین دکہلا وے اندر نے اپنے پروہت برہسپت جی کو بلا کر کہا کہ ہے گورو تم اس سمے میری سہایتا پہلے ہر کار کرو جہکاسر بردان کے گربہہ مین آکر مجہہ سے جدہ کرنا چاہتا ہے اور اوسکی مرتیو منکہہ اور دیوتاؤن کے ہاتہہ سے نہین ہے اوسکی مرت ناری کے ہاتہہ سے ہو برہسپت جی بولے کہ ہے راجن تم اس سمے دہیرج کرو سیگرتائی مت کرو جے پراجے ہاتہہ دیو کے ہے اور بدہیوان منکہہ کارن کار کو سوچ کر کرتے ہین اور سکہہ دکہہ ہی سمپورن پراوہین ہین بناسوچے کام کرنا اپول مور کہتائی ہے جو بدہمان ہین ہر کہہ سوک کو سمان سمجہتے ہین اور جو منکہہ ادہیرتائی کرکے کارج کرتے ہین وہ سدا دکہہ کے بہاگی ہین اور ہے راجن یہہ شریر ناس وان ہے اور جیو کا کبہی ناس نہین ہے اور جو پراجی بہاوی کے بس مین سو یہہ اوپاؤ من کے جیتنے کا ساتہہ ہے من کو بس کرنا چاہئے +

## پانچوان ادہیاء پانچوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین جہکاسر کے منتریون بڑال اور تامبر کا جدہ دیوتاؤن اور شیوجی اور سوام کارتک جی کے ساتہہ برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن راجا اندر نے پہر برہسپت جی سے کہا کہ ہے مہاراج اب او دوگ کا سمے ہے دہیرتائی کا

نہین ہے سو تم جنتر منتر کر کے اوپاؤ کرو اودم نکرنا اور رنترا اودم ہو جانا اور پہاوی کے اوپر رہنا پنسکو نکا کام ہی جدہ کر
سے گیان ورشٹی کا کام نہین ہے اودم نکرنا جوگ ہی جہتر یونکا اہوشن کیول جدّہ ہے سو ہی مہاراج ایسا اوپاو کرنا
چاہیے جس سے مہکاسر کا ناس ہو اور تم میرے گرو ہو اور شسترمیرا بجر ہے اور سری لشنو میری سہایتا پر لشچے ہین
تم اس سے رکشا کوچ پڑ ہو اور مجکو اگیا جدّہ کی دو بر ہسپت جی بولے کہ اس سے نہ تو مین جدہ کی اگیا کرون نہ دہیرتائی کو
کہون مین پہلے کہہ چکا ہون کہ جیت ہار کیول بہاوی کے بس ہے اور منتر اور اشیرباد دینے کو مین تت پر ہون دیکہو جس
سمی میرے اوپر سنکٹ ہری جانے میری بہاریا کا ٹرا تہا اور تمنے بہی چندرا کو بہت کچہہ سمجہایا تہا جب برہما جی نے میری
سہایتا کری تہی سو تم بہی جدّہ کا ارنبہہ کرو پر تو جیت ہار دیوگے ہاتہہ ہے یہہ سنکر اندر نے برہما جی کے سمیپ جاکر ہاتہہ
جوڑکے کہا کہ مہکاسر میرے سُرگ کو چہیننے کی اچہا کرتا ہی اس سے تم میری سہای کرو اور مہکاسر کے پاس انیک دینت سینیا
سنجگت ہین اور اوسکو بردان بہی ہو چکا ہے سو مین تمہاری سرن ہون برہما جی بولے کہ مین اکیلا تمہاری سہایتا
کرنیکو سامرتہہ نہین ہون چلو سری شیوجی مہاراج کے پاس کیلاس کو چلین اور شیوجی کو آگے کرکے سری لشنو بہگوان
کے سرن چلین گے اور سری بہگوان سے پرارتہنا کرینگے آگے جو ہونہار ہی ہاتہہ دینو کے ہے اور برہما جی اندر سہت
کیلاس کو گئے اور سری شنکر مہاراج کو ڈنڈوت کرکے بیدون کے منتر سے استتی کری اور شیوجی کو لیکر سری لشنو بہگوان
کی سرن جاکر پرارتہنا کری کہ ہے مہاراج ہم مہکاسر کے بہی سے آپکی سرن آئے ہین ہماری سہای کرو سری لشنو بہگوان
بولے کہ تم بہی مت کرو مہکاسر کے ساتہہ جدّہ کرینگے اور یہہ سنکر سمپورن دیوتاؤن نے اپنے شستر گرہن کر لئے اور
سری لشنو بہگوان اور برہما جی اور شنکر جی اور سوامی کارتک جی اور یم راج اپنے اپنے باہنون پر چڑہکر سینا کو اکٹہی
کرکے سنگرام مین پہونچے تہوڑی کال پیچہے مہکاسر بہی اپنی سینا سہت آپہونچا اور انیک شستر ون سے جدّہ ہونے لگا
مہکاسر کے سینا پت نے اندر کے سنکہہ پانچ بان پہینکے اندر نے اُن بانونکو مارگ مین ہی اپنے بانون سے ٹکڑے ٹکڑے
کر ڈالے پہر اندر نے ایک بان اُسکے مارا کہ وہ مورچہا کو پراپت ہوا اور ایک بجر اندر نے اُسکے ہاتہی کے مارا کہ ہاتہی بہی پرتہوی
پر گر پڑا یہہ چرتر دیکہکر مہکاسر نے بڑال راچہس کو بلاکر کہا کہ تم شیگہر سنگرام مین جاکر اندر آدی دیوتاؤنکو جیت کر میرے پاس
لاؤ بڑال سنگرام مین آکر کہڑا ہوا اور اندر بہی ایراپت ہستی پر چڑہکر بجر ہاتہہ مین لیکر سنمکہہ آیا بڑال نے پانچ بان اندر
پر چلائے اندر نے اونکو بہی توڑ ڈالا اندر کے پراکرم کو دیکہکر بڑال اپنے مکہہ سے دہن دہن کہکر بانونکی برکہا کرنے لگا

اور جو بان بڑال نے پہینکے سب اندر نے مارگ مین ہی توڑ ڈالے پشچات بڑال نے اندر کے ہاتہی کے ایک گدا ماری اندر نے اپنو
شستروں سے گدا کو بڑال کے ہاتہہ سے گرا دی اور اپنو بانون سے دئیت کی سینا کو بیاکل کر دی اور بہت دئیت ہاتہی
کے پگون سے مردن کرا دیئے دئیت کی سینا کمپا ئمان ہو گئی اور پہر آپسمین جدہ ہونے لگا اور ایک دوسرے کی سنمکہہ بان
پہینکنے لگے اور سور بیر آگے کو پگ دہر دہر کے شستر چلانے لگے پہر اندر نے اپنے پتر جینت کو جدہ کے کارن بہیجا اور جینت اور
آسرو سنکا دارن جدہ ہوا جینت نے پانچ بان بڑال کے مارے جس سے بڑال مورچہت ہو گیا اور جے جے شبد ہونے لگے اور دندہبی
بجنے لگے اکاس سے پشپونکی برکہا ہونے لگی اپسرا نرت کرنے لگین دیوتا انند کرنے لگے یہہ شبد سنکر اور بڑال کو مورچہت دیکہکر
مہکاسر نے کوپ وان ہو کر تامبر دئیت کو سنگرام مین بہیجا اور تامبر بانونکی برکہا کرنے لگا اور پیچہی اسکے مہکاسر بہی کہڑا
ہوا اور برن بہی اپنے شستر لیکر اور یم بہی بہینسے پر چڑہ کر کال ڈنڈ شستر اپنا ہاتہہ مین لیکر تامبر کے سنمکہہ آئے اور بہادر
جدہ نانا پرکار کے شستروں سے ہونے لگا یم رائے نے اپنے ڈنڈ سے تامبر کو دہرتی پر ٹپکدیا اندر نے انیک دئیتون کو سنگرام
سے بہگا دیا اور دیوتا اپنے کہار بندہ سے کہتے تہے کہ تشٹ تشٹ اور دئینت تامبر کو مورچہت دیکہکر ہاہا کار کرنے لگے اور
سینا دئیتون کی بہے سے آتر ہو گئی +

## چہٹا ادہیائے، پانچویں اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین مہکاسر اور دیوتاون کا جدہ اور مورچہت ہونا مہکاسر کا برنن ہے

بیاس جی مہاراج نے کہا کہ ہے راجن تامبر کو مورچہا آئی پشچات مہکاسر گدا ہاتہہ مین لیکر اندر سے کہنے لگا کہ ہے دیوتاؤ
تم سدیو کال کے مینسک ہو اور یہہ کہکر اندر کے بہجامین گدا ماری اندر نے اپنے بجر سے اسکی گدا کی ٹوک کر ڈالے مہکاسر نے ایک
کہڑگ ہاتہہ مین لے لیا اور پرچہہ ماگہور جدہ ہونے لگا پہر مہکاسر سامری مایا سمپورن لوک کی ناس اور بیرون کی موہت کرنے
والی رچنے لگا کہ کروڑوں مہکاسر کے سمان اسر شستر لیکر سنمکہہ کہڑے ہو گئے راجا اندر انکو دیکہکر بسمے کو پراپت ہو گیا اور
برن یم ہوتاشن سورج چندرما بسمے کو پراپت ہوئے اور برہما وشنو مہیش اپنے اپنے باہنون پر ستہت ہو کر جدہ کے کارن کہڑے
ہوئے اور وشنو بہگوان اس مایا کا تیج دیکہکر موہ کو پراپت ہوئے اور مایا کا روپ ایسا بہنکر درشٹ پڑا مانو یہہ ہی مایا لوگونکی
ناس کرنے والی ہے اور مہکاسر بردان کے ابہمان مین بہرا ہوا سینا پتیون سہت جنکے یہہ نام ہین - اوگراسیہ اوگربیرج

کو چلے گئے اور چمن رشی اپنے آشرم مین گئے ۔

## چھٹا ادھیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین چمن رشی اور سُندری کا راجا شریات کے جگ مین جانے کا برنن ھے

راجا جنمیجہ نے بیاس جی سے پرشن کیا کہ ہے مہاراج چمن رشی نے اسُنی کُمار کو جگ مین اندر کے ہوتے ہوئے کیسے بہاگ دلایا بیاس جی نے اُتر دیا کہ ہے راجن چمن رشی اور سُندری کی او ستہا تل ہوگئی ایک سمے راجا شریات کی استری راجا سے کہنے لگی کہ ہے مہاراج مینے سروُن کیا ہی کہ جس رشی کو تم نے اپنی کنیا دی ہی وہ رشی نہین رہا ہے اور وہ کنیا آن پرش کے پاس رہتی ہے تم اوسکی پریکشا کرو راجا بولا کہ تم چنتا مت کرو مین پریکشا لینے کو چمن رشی کے آشرم مین جاتا ہون اور یہہ کہکر چمن رشی کے آشرم مین گیا اور دیکہا تو وہ سُندری اور چمن رشی دونون ترن اوستہا مین ایک سی پراپت ہین راجا یہہ دیکہکر سوُرچہا کہاکر رتہہ مین گر پڑا اور اپنے من مین یہہ چنتون کرنے لگا کہ وہ بردہ رشی تو مرت ہوگیا ہے اور اس کنیا نے آن پرش کر لیا ہے یہہ بڑا اپرادہ ہوا اب میرا جیونا دہرکار ہے جسکی پتری نے ایسا اُپنچت کرم کیا اور دہرم شاشتر مین پرمان ہے کہ منتر اتہوا نند ہو سمد ہی پتر پتری جو اُنچت کرم کرے او سکو تیا گنا جوگ ہے اور یہہ سوچتا ہوا اپنے استہان کو آیا اور رانی سے کہا کہ تم سوچ مت کرو یہہ اپنے من مین ان لو کہ پتری مرتیو کو پراپت ہوگئی اور جو اُنچت کرم کرے او سکا تیا گنا ہی جوگ ہے تہوڑے کال پشچات راجا نے سری امبا جگ کا ارمبہ کیا اور سامگری جگ کی اکٹھی کر کے برہمنون بید پاٹی اور رشیون کو بُلا کر سب دیوتا او نکا آواہن کیا سُندری شریات پتری چمن رشی سے بولی کہ ہے سوامی پتا کے گہر جگ ہے ہم تمکو بہی چلنا جوگ ہے چمن رشی نے کہا کہ ہی پریا بنا آدر سنکار اور بنا بلائے جانا اچہا نہین کلیش پراپت ہوتا ہے وہ راج پتری بولی کہ ہے مہاراج پتا کے گہر بنا بلائے ہی جانا جوگ ہے چمن رشی اپنے من مین یہہ سوچ کر کہ اسی جگ مین اسُنی کُمار کو بہاگ دلاؤنگا سُندری سہت جگ مین گئے اور سب دیوتا اور رشیون کو جگ مین استہت دیکہا پرنتو راجا اتہوا رانی نے اونکا کچہہ آدر نہین کیا اور بہت سی استریان جو وہان بیٹھی ہوئی تہین کہنے لگین کہ دیکہو یہہ راج کُماری کیسے تو بردہ رشی کے ساتہہ بواہی گئی تہی اور اب کیسے سُندر پرش کے ساتہہ آئی ہے یہہ بڑا اُنچت کرم کیا ہے ایسے ایسے بچن سُنکر چمن رشی نے کوپ کیا اور جس سمے دیو بہاگ ہونے لگا تو برہسپت جی سے آدلیکر سمپورن دیوتا اور

کو بہاگ ملا اور اشنی کمار کا بہاگ جب اندر لینے لگا تب چمن رشی نے اہنکار شبد کہکر کہا کہ تسٹ ارتہات ٹہرو اُسی سمے اندر کا وہہ جکڑ گیا اور بجر ہاتہہ کا ہاتہہ مین ہی رہگیا *

## ساتواں ادہیاے ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین اشنی کمار کو جگ مین چمن رشی نے بہاگ دلایا اور راجا ریوت اور اُنکی کنیا ریوتی کا ورنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہی راجن جب اندر اسمرتہہ ہوا تو برہسپت جی سے پوچہا کہ ہی مہاراج میرا وہہ کس پرادہ سے بند ہگیا برہسپت جی نے کہا کہ ہے راجن تم نے جو اشنی کمار کا بہاگ چہین لیا ہے اس کارن چمن رشی کا کوپ ہوا ہے جس سے تم اسمرتہہ ہوئے اور تمہارا بجر استہمبہن ہو گیا ہے اور اندر اور راجا شریات نے جانا کہ یہہ وہی رشی ہین راجا شریات کو اشچرج ہوا اور اوس راج کماری نے سب برتانت اپنا اور چمن رشی کا اپنی ماتا سے کہا اور اوسکی ماتا پتا نے اپنی پتری کو کنٹہہ سے لگایا اور اپنے جاماتر کو سُندر تن او ستہا دیکہکر پرسّن ہوئے اور اندر چمن رشی سے بولا کہ ہے مہاراج مجہہ سے تمہارا کوئی اپرادہ نہین ہوا ہے اور جو ہوا ہو تو برنن کرو جیسے تم کہو گی مین کرونگا چمن رشی نے کہا کہ ہی اندر جو تم سے برہسپت جی نے کہا اوسکو بچارو اور جو بہاگ اشنی کمار کا ہے اونکو دیدو تم آنند کو پراپت ہوگے اور مین پرسّن ہونگا اندر نے ہاتہہ جوڑ کر کہا کہ ہے مہاراج یہہ اپرادہ میرا چھما کرو آج سے پہر اشنی کمار کا مین بہاگ گرہن نہین کرونگا تم اونکا بہاگ اونکو دو اور اشنی کمار نے بہاگ اپنا پایا راجا شریات نے پورن اہوتی دیکر جگ سماپت کری اور چمن رشی کی استتی کری اور اپنی پتری کو انیک پرکار کے پدارتہہ دیکر بدا کیا بیاس جی بولے کہ ہی راجن یہہ کتہا شاسترون مین کہی ہے اور وہ اپشا کنڈ ہی جسمین چمن رشی نے اشنان کیا تہا اونکے آشرم کے سمیپ ہی ہے راجا شریات کی انرت پتر ہوا انرت کے ریوت پتر تہا اُس ریوت نے ایک کسّتلی نگر نام سمندر کے تٹ بسایا تہا اور پرجا کا پالن شام دام ڈنڈ بہید سے کرتا تہا اوسکی سو پتر ہے اُنمین بڑا پتر کاکدمنم تہا اور ایک پتری ریوتی نام تہی جب وہ کنیا بر کے جوگ ہوئی راجا ریوتی کو اپنی ساتہہ برہما جی کے پاس لے گیا اوس سمے برہما جی جگ کر رہے تہے اور سمپورن دیوتا بیٹہے ہوئے تہے *

## آٹہوان ادہیاے ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین برہما جی کا گیا

## دیناریوتی جی کے بواہ کا بلدیو جی کے ساتھ اور سوم بنس کی اُتپتی اور سری کرشن جی کے اوتار ہونے کی کتھا ہے

راجا جنمیجہ نے بیاس جی سے پوچھا کہ ہے مہاراج راجا ریوت رتی سہت منش دیہہ سے برہم لوک مین کیسے گیا منش دیہہ کہان چہوڑی اور پہر منش لوک مین کیسے آیا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن اندر لوک یم لوک ہیمجنی پوری برن لوک کیلاش اور بیکنٹھہ لوک کہنے ہی ماتر ہین پرنتو سمپورن لوک میرو کے سکہر پر ہین ہے راجن ایک سمے ارجن اندر لوک کو گیا اور پانچ برس تک اندر لوک مین منش دیہہ سے استہت رہا اور بہی راجا منش دیہہ سے گئے ہین اور دیوتاؤن نے کئی بار اندر پوری کو جیتا اور اندر کو نکال دیا ہے ایک ہنبنگ نام راجا گنگا جی کے مِتر برہما جی کے سنمکہہ گیا تہا جبہی گنگا جی کے اور دیکہا اور گنگا جی نے اوسکو پریم سے دیکہا تہا اور برہما جی نے گنگا جی کو منش لوک مین جانیکا شاپ دیا تہا جس شاپ سے گنگا جی منش لوک مین آئین سو ہے راجن تم یہہ سندیہہ مت کرو کبہی دیوتا بیکنٹھہ کو کبہی رشیشر اندر لوک کو جاتے ہین ایسا ہی ہوتا رہتا ہے پہر راجا جنمیجہ نے پوچہا کہ ہے مہاراج راجا ریوت نے برہما جی سے اپنی پتری کو لیجا کر کیا کہا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن جب جگ سماپت ہوچکی راجا ریوت نے برہما جی سے کہا کہ ہے مہاراج مین اس کنیا کا بواہ کسکے ساتھہ کرون برہما جی نے کہا کہ ہے راجا جب یہہ کنیا ہت اوستہا کو پراپت ہوجایگی اور تمہاری سمپورن کل کا ناش ہوجاینگا ستائیسوین دواپر مین اسکو پت پراپت ہوگا اور یہہ پتری دیتون سے لوٹی جایگی اور سوم بنس مین ایک اوگرسین متہراپوری کا راجا بکہات ہوگا اُسکے ایک کنس نام پتر اتینت پاپ اکرمی ہوگا جو سادہو سنتون کو دکہت کریگا جب یہ ہوی بڑے بہار کو پراپت ہوکر برہما جی کے شرن جایگی اور سری لشنو بہگوان کے انس سے سری نارائین جنکا رشیون نے بدریکاشرم مین تپ کرا ہے ساکشات دیبی روپ دیو کے گرہہ سے یادو کل مین بسدیو جی کے گہر کرشن نام باسدیو اوتپت ہونگے تب اُنکے ہی ہاتہہ سے وہ پاپی کنس مارا جایگا اور اوگرسین کو سری کرشن راج گدی پر استہت کرینگے اور پہر کنس کا سسرا جراسندہ متہرا نگری کو گہیر لیگا اور سری کرشن مہاراج جی جراسندہ کو جدہ مین جیتینگے پہر کال جون اُسکے ساتھہ آویگا اور سری کرشن مہاراج کال جون کے بہے سے متہرا کو چہوڑ کر متہرا باسیون سہت دوارکا پوری مین جا بسینگے اور اونکی بڑی بہرا تا بلدیو جی ساکشات سیس جی کے انس سے بکہات ہونگے اونکا نام بلدہر جی بہی ہوگا اور دوسرا نام اونکا موسلی کرکے ہوگا سو ہے راجن اوس اپنی کنیا کو اُنکے ساتھہ بواہ دیجو اور اتنے کال تلک تم تپ کرتے رہو پہر

اُس تپری کا بواہ کر کے بدرکا شرم مین جاکر تپ کر لیو راجا ریوت یہہ برہماجی کی آگیّا مانکر دُوارکا مین جاکر تپ کرنے لگا
جب تک بلدیوجی کا اوتار ہوا اور دُوارکا کی رچنا ہوئی تپ کرتا رہا اور جب بلدیوجی کا اُتار ہوا تب اوس راجانے ریوتی
کا بواہ بلدیوجی سے کردیا اور آپ تپ کرنیکو بدرکا شرم مین چلا گیا اور تپ کی پشچات دیہہ تیاگ کر سُرگ کو پراپت ہوگیا راجا
جنمیجہ نے کہا کہ ہے بیاس جی مجھکو اشچرج آتا ہے کہ وہ کنیّا ایکسو آٹھہ جُگ تک کیون بردہ نہوئی اور راجا ریوت کی
بہی اتنی دیر گھہ آیو کیون ہوئی بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن یہہ تپ کا پربہاؤ ہے نہ تو بردہ ہوتا ہے نہ مرتیو کو
پراپت ہوتا ہے اور شریات کا کُل سمیرو پربت کے سمیپ راچہشون کے ہاتہہ سے نشٹ ہوگیا جو کہ کُستلی پوری کو تیاگ
کر بہے بہیت ہو ایک دشاؤ مین جا بسے ہو راجن سورج بنس مین منو کا پتر اکشواک نام ہوا اوسنے بنس کی
بردہی کے کارن نارد جی سے اُپدیش پاکر دیوی جی کا دہیان کیا اُسکے سو پُتر ہوئے اُنمین بکُکش نام ایک پُتر بلوان
ہوا جسنے اجودہیا پوری کا راج کیا اُسکے سکنی سے آدلیکر سو پُتر بلوان ہوئے اُنمین سے پچاس پُتر تو اوتّرا اور دکشن
اور پورب اور پچہم کی دیشون مین راج کرتے تہے اور اٹہتالیس پُتر پرجا کی رکشا کرتے تہے اور دو پُتر راجا کے پاس سدیو
کال سیوا مین رہتے تہے +

نوان ادہیا ، ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین سورج
بنس کا بستار اور راجا ماندہاتا کا اپنے پتا کی کوکہہ سے اوتپت ہونیکا برنن ہے

بیاس جی مہاراج نے کہا کہ ہے راجن ایک ان اشٹ شرادہ کے نمت بکُکش راجانے بن سے مانس منگوایا سسّاد پُتر راجا کا
آدہا مانس تو شرادہ کے کارن راجا کے پاس لایا اور آدہا آپ بہکشن کر گیا جب راجا بششٹ جی کو بُلاکر شرادہ کرنے لگا تو بششٹ
جی نے دہیان کر کے کہا کہ ہے راجن تیری پُتر نے انُچت کرم کیا ہے کہ شرادہ سی پہلے اس مانس سے بہکشن کر لیا ہے راجا
نے یہہ سُنکر اپنے پُتر ششّاد کو راج سے باہر نکال دیا وہ پُتر بن مین رہنے لگا اور بکُکش راجا کی مرتیو کے پشچات وہ ششّاد
اجودہیا کی راج پر بیٹہا اور انیک جگ انیک دان برہمنون کو دیئے اُسکے ککُستہہ نام پُتر ہوا اوسکی دو نام اور تہے اندرباہ اور
پورنجے راجا جنمیجہ نے بیاس جی سے پوچہا کہ ہے مہاراج ککُستہہ کے دوسرے دو نام کیونکر ہوئے تہے بیاس جی نے کہا کہ ہے
راجن ششّاد کے سُرگ جانے کی پشچات ککُستہہ راج گدّی پر استہت ہوا ایک سمی دیتیون نے دیوتاؤن کو جیت کر

اندرپوری سے نکالدیا اور راج چہین لیا دیوتاؤن نے سری بشنو بہگوان کی شرن جاکر پرارتہنا کری کہ ہے مہاراج کرپا کرکے
ہمارا راج ہمکو پراپت کرو سری بشنو بہگوان نے آگیا کری کہ ہے دیوتاؤ راجا ککتہہ پرم بہگت بہگوتی کا ہی تم منش
لوک مین اوسکے شرن جاؤ وہ بہگوتی کی کرپا سے تمہاری سہای کریگا دیوتا راجا ککتہہ کی پاس آئے راجا دیوتاؤن سے
ہاتہہ جوڑکر بولا کہ ہے مہاراج تم نے پرم انوگرہ کیا جو میرے بہون کو اپنے چرنون سے پوتر کیا جو آگیا ہو سو کرون دیوتاؤن
نے کہا کہ ہے راجن تم اندر کی سکہا ہو ہماری سہای کرو دیتون سے ہم دکہت ہین تم بہگوتی کے انوگرہ سے دیتونکا
ناش کرو ہمکو سری بہگوان نے تمہارے پاس بہیجا ہے راجا بولا کہ ہے دیوتاؤ مین نشچے سری بہگوتی کی کرپا سے دیتون
کا ناش کرونگا پرنتو سنگرام کے سمے مجہکو بل بشیش ہو جاتا ہی میرے باہن کا سوچ کرو اندر میرا باہن بنی تو اوسکے
اوپر چڑہکر مین سنگرام کرون دیوتاؤن نے اندر سے جاکر کہا اندر نے کہا اچہا مین باہن ہونگا اور بیل کا روپ دہر لیا راجا نے
اوس بیل پر شیوجی کے تل چڑہکر سنگرام کیا۔ بیل کو جو ککتہہ کہتے ہین اور راجا اوسپر چڑہا اسکارن اوسکا نام ککتہہ ہوا اور
اندر کو اوپر چڑہا اس سے اوسکا نام اندر باہ ہوا اور اوسنے جو پوردیشت کو جیتا اوسکا نام پورنجی ہوا راجا نے دیتون کو
مارکر دیوتاؤن کو انکا اوہکار دیا بیاس جی نے کہا کہ ہی راجن راجا ککتہہ کا یہہ برتانت ہی جو مینے برنن کیا اس ککتہہ
راجا کی پرتہو نام سری بشنو بہگوان کے انش سے پتر اوتپت ہوا اور پرتہو کے چندر اور چندر کی یوناسن اور یوناسن کے
شانونت پتر ہوا شانونت راجا نے انتکا پوری جسے اوجین کہتے ہین بسائی اوسکی پرم وت اور اوسکی کوبل یا سو جسنے
دند ہو نام دانو کو مارکر دوسرا نام دند ہو مار پایا تہا اور اوسکے دڑ اسو اوسکے ہر لشو اوسکے نکمبہہ اوسکے برہتا سو اوسکی کرپا سو
اوسکی پرسین جت اوسکی یوبناسو اوسکے ماندہاتا جو سری بہگوتی کی کرپا سے استوتر سہنس تیرتہہ پرتاگی کو کہہ سے اوتپت
ہوا تہا راجا جنمیجہ بولا کہ ہے مہاراج بنا ماتا کے پتا کی کوکہہ سے ماندہاتا کیسے اوتپت ہوا اور جب اوسکی پتا کی کوکہہ چیر کے نکالا
ہوگا اوسکا پتا کیونکر جیتا رہا ہوگا یہہ بڑا اچرج ہے بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن یوبناسو راجا کے سنتان نہین ہوتی تہی
اوسنے سو رانی بہی بواہین راجا چنتاوان ہوکر رشیون کے آشرم مین گیا رشیون نے راجا کی چنتا کا کارن پوچہا راجا نے
کہا کہ ہے مہاراج میری سو رانی بہی ہین پرنتو کسی رانی سے بہی پتر نہین یہہ پرم دارن دکہہ ہی سو تمہاری شرن آیا
ہون رشیون نے کہا کہ ہی راجن تم یہان ٹہرو ہم تمہارے پتر ہونیکا اوپا کرینگی اور رشیون نے کلس جل کا انیک منترون
سے بہرکر استہاپت کیا راتری کے سمے رشی تو سو رہے اور راجا کو اتینت تس نے بادہا کری جو کہ اوس استہان مین کہین

جل نہ دیکہا تو راجانے اوس کلس سے جل پان کرلیا پرات کال رشی جو بید دہن کرکے کلش کی پوجن کرنے لگے تو کلس کو جل سے رتیا دیکہہ کر راجا سے پوچہا راجانے کہا کہ ہے مہاراج رات کو مجہی ترکہا نے بادہا کیا تہا سو مینے پان کرلیا رشی بولی کہ ہی راجن یہہ جل تو تیرے پتر اُتپت ہونے کے کارن تہا پرنتو دیبتوکی اِچہا کا اوپا، نہین اور رشیون نے جگ سماپت کری اور سب اپنے استہان کو چلے گئی اور راجا کو گربہہ کی پراپتی ہوگئی جب گربہہ پورن ہوا تو راجا کی کوکہہ چیر کر پتر کو نکالا اور رشیون نے رکشا منتر پڑہی اُس سے راجا جیتا رہا منتریون نے راجا سے کہا کہ ہی مہاراج یہہ پتر بنا ماتا کی کیسے پالن ہوگا اسکی پالنا کون کریگا راجا اُس پتر کو لیکر اندرلوک مین اندر کے پاس گیا اور اندرکی سہایتا سے اُسکی پالنا ہوئی جسکا نام ماندہاتا بڑا بلوان اور پرجاکی پالنا کرنیوالا ہوا۔

دسوان ادہیاء، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین اسی پتیا ارن نام کی شاپ سے ست برت کی چانڈال ہوجانے اور برہمن تپسی کے اپرادہ اور بسو منتر جی کی استری اور پوترونکے پالن کرنے اور بشست جی کی گئو کے ہتنے اور ست برت کو دوسرا اشاپ بشست جی سے ہونیکا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ وہ راجا ماندہاتا چکروَرتی ہوا اُسنے پرتہوی پر چور اور دُشٹ بر بیج کردئیے اوسکا نام اندر نے ماندہاتا رکہا تہا اوس راجا کا ششی بند نام راجا کی پتری بندوتی سے بواہ ہوا اُس رانی کے گربہہ سی دو پتر ہوئے ایک پوروکت دوسرا مچکند پوروکت کے اُرن نام بڑا دہرماتما اور بہگت وان پتر ہوا اور اُرن کے دہرم سے اس پتر ہوا اور ہر جس سکے تر دہنوان اُسکے اُرن اُسکے ست برت نام پتر ہوا وہ بڑا پراکرمی اور سپٹ تہا ایک سمی وہ برہمن کی استری کو بواہ کے سمی ہر لیگیا سمپورن برہمن اُس راجا ارن کے پاس جاپکار ہو کہ ہی مہاراج تمہارے پتر نے برا تہا برہمنی کا ہرن کیا سو ہمکو اس سمی کچہہ بل نہین تمہارے پتر نے راج بل سی ایسا کیا ہی راجا نے اپنی منتریون کو آگیا کری کہ اس پتر کو راج سی باہر نکال دو ایسی پتر سے بنا پتر ہی اچہا ہوں اور راجا نے یہہ بہی شاپ دیا کہ مینے چانڈال کرم کیا ہی تو چانڈال ہوست برت دہشٹان لیکر بن مین بچرنے لگا اور کرودہ کو پراپت ہوکر بشسٹ جی کے شرن جاکر ڈنڈوت کری بشست جی نے اوسکو

سمجہایا پرنتو راجانے بشسٹ جی سی کہا کہ مہاراج ایسے کہوٹے کرم کا پتر لسن پہل ہے یہہ کہکر وہ راجا پتر ہونیکے کارن
تپ کرنے چلا گیا اور نو برس تک بن مین تپ کیا ایک سمے لبسوہتر جی سنیاس دہارن کرکے کوشکی ندی کے تیر تپ کرنے لگے
اور اونکی استری پتروں سہت دارِدرتا کو پراپت ہوکر بن مین بچرتی کہنے لگی کہ دیکہو کوئی اس پرتہوی پر راجا بہی نہین ہے
جو میرے پترونکی پالنا کرے میرے پتی نے تو سنتس دہرم کرلیا اب مین ان پترونکی کیسے پالنا کرون اور ایک پتر کو
دوسرے پترونکی پالنا کرنے کی منت بیچ ہی ڈالا اور رہے ہوؤن کو لیکر بن مین چلی ایک کو تو کنٹہہ سے باندہ لیا ایک
کی انگلی پکڑ لی وہان ست برت پہرتا تہا اُسنے اُس ستری کو دیکہکر پوچہا کہ ہے کلیانی تو کون ہے اور کسکی استری ہے
اور اکیلی اس بن مین کیون پہرتی ہے وہ بولی کہ مین لبسوہتر کی استری ہون وے مجہکو پترون سہت چہوڑکر تپ
کو چلے گئے ہین اور مین دہن اور ان سے ہین ہون ایک پتر تو مین بیچ چکی ہون اور ان پترونکی پالنا کرتی ہون راجا ست برت
نے کہا کہ ہے کلیانی اس پتر کو تم کنٹہہ سے کہولو اور اس برچہہ کے نیچے استہت رہو جبتک تمہارا پتی آویگا مین تمہارا پوشن
کرونگا وہ رشی پتنی اپنے پتر کو کنٹہہ سے کہولکر برچہہ کی نیچے بیٹہہ گئی اوس پتر کا نام گلے کے باندہنے سے گالپ ہوا اور
ست برت اوسکی سیوا کرنے لگا اور مِرگیا کرکے مانس لا دے اور اونکو دے اور ان بہی لاکر دیدی ایسے ہی پالنا کرتا رہا ایک دن
ست برت کو کوئی پشو پنچہی نہین ملا تو اجودہیا پوری کے نکٹ بشست جی کے آشرم کے پاس ایک گئو کو دیکہکر ہتا اور اسکا
مانس کچہہ آپ کہایا کچہہ اُس رشی پتنی کو دیا کچہہ جو بچا برچہہ سے باندہ دیا بشست جی اپنے آشرم سے اُس سمے راجا ارن
ست برت کی پتا کے پاس جو اُسی بن مین تپ کر رہا تہا گئے تہے اور اونکو سمجہا رہی تہی کہ ہے راجن بنا راجا کے پرجا کا پالن
نہین ہوتا تو اپنے راج استہان کو چل جب اونسے نمانا تو بشسٹ جی اپنے آشرم مین آئے اور گئو کو نہ دیکہکر ست برت
سے کہا کہ تینے یہہ کیا کرم کیا جو میری گئو ہتی تجہسے تین اپرادہ ہوئے ہین ایک تو برہمن پتنی کو ہرا دوسرے تیرے باپ
نے کرودہ سے تجہکو شاپ دیا تیسرے یہہ کہوٹا کرم کیا کہ میری گئو کو ہتا سو تو ترسنکو نام کرکے بکہات ہوگا جا تو چانڈال
ہو جا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن وہ ست برت بشسٹ جی کے شاپ سے پشاچ ہو گیا اور ست برت سری بہگوتی
جی کا تپ کرنے لگا اور منتر جپنے لگا +

## گیارہوان ادہیا، ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا ست برت کا بھسم ہونا

## شاپ چہن ہونی بہگوتی کی کرپا سی اور اپنی باپ کی پاس آنی اور اُسکی باپ کا راج نیت سمجہایا برنن ہی

راجا جنمیجہ نی پرشن کیا کہ ہی بیاس جی اُس ترسنگو راجا کو جو شاپ بشسٹ جی سی ہوا تہا وہ کیسی موچن ہوا بیاس جی نی
کہا کہ ہی راجن راجا ستیہ برت نی سری بہگوتی کا نوار نو منتر بہگتی سی جپا تہا اور منتر جپنی کی پشچات برہمنونکو ہون
کرنیکی نمت جو بلایا تو برہمنون نی کہا کہ ہی راجا تم ہون اور پوجا کرنیکی جوگ نہین ہو تم بشسٹ جی کی شاپ سی لپتا ہو
کو پراپت ہو راجا کو چنتا ہوئی اور اپنی من مین کہنی لگا کہ اس جیونی سی مرنا بہلا ہی اور اگنی پرویش ہونی کی
منشا کر کی چتا بنا کر اگنی پرجلت کری اور نوار نو منتر جپ کرتا مین بشسم ہونیکو تہا کہ سری بہگوتی جی نی ساکشات ہو کر
کی اوپر آروڑہ درشن دیئی اور کہا کہ ہی ست برت تو اگنی پرویش مت ہو تینی بہلی پرکار میری پوجا کری ہی اب تیرا
آج سی تیسری دن تجہکو راج بہون مین لیجائیگا سری بہگوتی اوسکو پاپ رہت کر کی انتر دہیان ہو گئین اور نارد جی
مہاراج نی اجودہیا پوری مین آکر ست برت کی پتا سی سب برتانت برنن کر کی کہا کہ ہی راجا تیری پتر کو سری بہگوتی
نی پاپون سی رہت کر دیا ہی اب تم اپنی پتر کو بلا لو راجا نی پرسن ہو کر منتریون سی کہا کہ ہی منتریو تم میری پتر کو لاؤ منتر
شیگہر ست برت کو راجا کی سنمکہہ لائی راجا نی اپنی پتر کو کنٹہہ سی لگا کر اپنی سمیپ بٹہلایا اور نیا پورک راج نیت سمجہائی کہ
ہی پتر پرجا کا پالن بہلی پرکار کرنا چاہیئی اور است کبہی نہ بولنا چاہیئی پرنتو جہان کسی جیو کی رکشا ہوتی ہو وہان
است بہی بولنا جوگ ہی اور جو پوجن کی جوگ ہین اونکا پوجن کرنا اُچت ہی اور جو جوگ نہین ہین اُنکا پوجن اُچت نہین
ہی اور راج کاج دہرم شاستر کی پرمان کرنا جوگ ہی اور منتر کو سدا گپت جپنا چاہیئی اور اوستہا کو گپت رکہنا چاہیئی
اور پر استری کو کٹل درشٹی سی دیکہنا بڑا پاپ ہی اور متر اور شترو کو نیا کی سمی سمتل دیکہنا چاہیئی اور استری کی بچن مین بسواس
کرنا نچاہیئی اور برتہا بچن کہنا انچت ہی اور جہان جوا ہوتا ہو وہان ٹہرنا اُچت نہین اور نیا سی اُنکو ڈنڈ دینا جوگ ہی
اور اتینت کہیت کرنا نچاہیئی اور بید پاٹی برہمنون کی پوجا کرنا جوگ ہی اور مورکہو نکا ست سنگ انچت ہی اور نہیت لوبہ بہی
کرنا نچاہیئی اور جو ڈنڈ کی جوگ ہین اونکو ڈنڈ دینا اوشی ہی اور استری کا تیاگ کرنا ہی ڈنڈ ہی اور کوئی ڈنڈ دینا جوگ نہین
اس پرکار راجا نی اپنی پتر ست برت کو بہت سمجہایا +

## بارہوان ادھیا، ساتوین اسکند سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ستیہ برت کا پہر دوسرے شاپ لشٹ جی سی لشاپ ہوجانا اور ہرشچندر اُسکی پتر کا راج گدّی پر بیٹہہ جانیکا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن اُس راجا نے اپنی پتر کو سمجہا کر راج گدّی پر انیک تیرتہون کے جل سی ابشیکہ کرا کے استہت کر دیا اور آپ تیسرے پن مین تہا استری سہت تپ کرنیکو بن مین چلا گیا تہوڑے کال پیچہی وہ سُرگ پراپت ہوا راجا جنمیجہ بولا کہ ہی بیاس جی یہہ شاپ موچن تو ستیہ برت کا وہ ہوا جو اوسکی پتا نے دیا تہا جو لشٹ جی نے گئو تیا سی شاپ پایا تہا وہ کیسی موچن ہوا بیاس جی نے کہا کہ ہی راجن اُسنے جو نوار نو منتر جپا تہا اوسکی پربہاو سے بشسٹ جیکی شاپ کا ہی موچن ہو گیا تہا کہ نوار نو منتر کے جپنی والونکی کوٹان کوٹ تپیا نوارن ہو جاتی ہین اُسی منتر کے پربہاو سی بشسٹ جی نے بہی آکر راجا ستیہ برت سی پریت کری اور اپنی شاپ کا موچن کیا اور ستیہ برت راجا کے ہرشچندر پتر سرب شاسترونمین پریت کرتا اور پرم بہگت بہگوتی جی کا ہوا ایک دن ستیہ برت نے یہہ اچہا کی کہ مین اسی دیہہ سی سُرگ کو جاؤن تو اچہا ہے اور لشٹ جی کے آشرم مین جاکر اُنسے کہنی لگا کہ ہے مہاراج میری یہہ اچہا ہی کہ مین اسی دیہہ سے سُرگ کو جاؤن سو تم منترون کے بل سی مجہے سُرگ کو پہونچاؤ لشٹ جی نے کہا کہ ہی راجن اس دیہہ سی سُرگ مین جانا بہت دُرلبہہ ہی اور سُرگ مین اپسرا اور دیوتاؤن کے سمیپ رہنا اس دیہہ سے کٹہن ہے آج تک کوئی نہین گیا ہے راجا یہہ بات سُنکر کرودہ مین ہوکر بولا کہ جو تم میری اچہا پورن نہین کرتے ہو تو مین اور پروہت کرکے سُرگ کو اسی دیہہ سی جاؤنگا لشٹ جی نے کوپ ہوکر کہا کہ ہی راجا تو اب ہی شاپ سے چہوٹا ہے اور پہر مینی مجہسے اُنچت بچن کہی اب پہر شاپ دیتا ہون کہ جا تو پشاچ جون کو پراپت ہو راجا پشاچ جون کو پراپت ہوا اور دیکہ یہہ اوسکا کرشن ہو گیا اور جو اوسکی دیہہ سی سوگندہ آتی تہی اب دُرگندہ آنے لگی راجا پچتاوان ہو سری بہگوتی جی کا آسرا اپنی من مین دہر کر بن کو چلا گیا اور انیک پرکار کے اوپا اپنی مرنیو کے سوچنی لگا پرنام سری بہگوتی کا دہیان کرنے لگا اور سری گنگا جی کے تیر جا کر ستہت ہوا ہرشچندر اوسکی پتر نے اپنی پتا کو دُکہت سُنکر منتریون کو اُسکے لانیکو بہیجا منتری ستیہ برت کی پاس گئے اور کہا کہ ہے مہاراج تمکو راجا ہرشچندر نے بُلایا ہی اور تمہاری شاپ کا بہی موچن ہو جائیگا راجا ستیہ برت نے کہا کہ ہے منتریو میرا یہہ دیہہ چنڈال کو پراپت ہو رہا ہی راج استہان مین بیٹہنی کے جوگ نہین ہون مجہسی استری بہی پرسن نہو گی اب تم راجا ہرشچندر میری پتر کو ہی راج گدّی پر بٹہلا دو مین اپنی کرمون کو

بہوگ کرا جو دُہیا پوری مین آؤ تگا منتریون نے ہرشچند کو راج سنگیاسن پر بٹہلا دیا پرنتو ہرشچندر سدیو اپنے پتا کے دُکہہ کی چنتا کرتا تہا ٭

## تیرہوان ادہیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین ست برت کا بسوامتر جی سے ملنے اور اپنی دیہہ سہت سُرگ کو جانے کا برنن ہے

راجا جنیمجے نے پوچہا کہ ہے بیاس جی راجا ست برت پہر کیسے شاپ سے چہوٹا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن وہ راجا ست برت گنگا جی کے تیر بہگوتی کا دہیان کر رہا تہا کہ بسوامتر جی اپنے آشرم مین آئے اور اپنی استری سے پوچہا کہ ہے کلیانی مین تمہارے پاس ان بہی نہین چہوڑ گیا تہا تمنے بالکونکی پالنا کیسے کری تمکو تیاگن کرکے گیا اور تپ کیا پرنتو مجہہ سے تپ بہی نہ بن پڑا اور مینے بن مین ان کا بہی دُکہہ پایا اور بڑی اپت ہوگی جب مجہکو اتینت چہودہا نے بادہا کی تب مین ایک چانڈال کے گہر گیا وہ چانڈال سوتا تہا اوسکے گہر مین ایک بہانڈے مین منش کا مانس رکہا ہوا دیکہکر اوسکو چرانے کی اچہا کری اتنے مین وہ چانڈال جاگ پڑا اور اوسنے لال لال نیتر کرکے میری اور دیکہا اور کہا کہ تو کون ہے اس سمے میرے گہر مین کیون آیا ہے مینے کہا کہ مین چہدہا سے اس سمے دُکہی ہون اور مین برہمن ہون ہو جن کے نمت اس بہانڈے کی چرانے کی اچہا کرکے آیا ہون وہ چانڈال بولا کہ ہے مہاراج تم برہمن ہو مین چانڈال ہون اور یہہ مانس چانڈال کا تمہاری بہوجن کرنیکے جوگ نہین ہے یہہ بچن چانڈال کے مینے سنے اور مجہکو گیان ہوا اور اوسکے گہر سے نکلا اور مینے بہگوتی کا دہیان کرکے کہا کہ ہے مہارانی تم نے بہلا میرا دہرم بچایا بڑی کرپا کری سو ہی پرپا اس یہہ کی رکشا کے نمت کسی پرکار کا اوپاو کرنا جوگ ہے تو کچہہ لجّا مت کرو جس سمے میرا چت چور کرم مین ہوا تہا اُس سمے پرتہوی کے اوپر برکہا نہین ہوئی تہی انیک پرکار کے اُتپات ہوتے تہے اُس چانڈال کے مکہہ سے جو مینے انچت بول سنے اور مینے سری بہگوتی جی کا دہیان کیا تو برکہا بہت ہوئی اور پرجا مین آنند ہوا سو ہے پریا جو برتانت میرا تہا وہ مینے تجہہ سے کہا اب تو بہی اپنا برتانت کہہ کہ میرے پیچہے تیری اور تیرے پتروں کی کیا گتی ہوئی اور تینے کیسے اودر پالنا کری بسوامتر جی کی استری بولی کہ ہے مہاراج تمہارے جانے کے پیچہے مینے کٹہنائی سے اپنا کال بتیت کیا بر چہون کے پتر اور پہل کہائے ایک پتر کو اور پتروں کی پالنا کے نمت بیچ بہی ڈالا پرنام بن مین راجا ست برت نے ہی اپنا برتانت اُسکی پوچہنے پر کہا اُسنے میری پالنا کرنے کی تمہارے آنے تک پرتگیا کری اور اُسنے

پالنا کری اور بہوجن دیا ایک دن راجا ست برت کو مرگیا کی پراپتی نہوئی تو اوسنے بشسٹ جی کے آشرم مین گئو کو ہت کر اپنا اور میرا اودر پالن کیا بشسٹ جی نے راجا کو شاپ دیا کہ تیرا نام ترسنگو ہو اور چانڈال ہو جا سوہ چانڈال ہوکر بیٹھہ رہا ہی مہاراج تمنے جو میرا برتانت پوچھا مینے ست ست کہدیا بسوامتر جی بولے کہ مین اُس راجا ست برت کا بہلی پرکار شاپ ہوچن کرونگا اور جو وہ کہیگا سو اُسکے کارن کرونگا بسوامتر جی اُس ترسنگ کی سمیپ گنگا جی کے تیر گئی بسوامتر جیکو دیکھکر ترسنگو چانڈال روپ کہڑا ہوگیا اور ڈنڈوت کری بسوامتر جی نے راجا ترسنگ سی کہا کہ ہے راجا تم چنتا مت کرو اور جو تمہارے من کی اچہا ہو سو مجھسے کہو مین تمہارے من کی اچہا پورن کرونگا ترسنگو بولا کہ ہے مہاراج مینے پورب انیک اپرادہ کیئی سو سب سری بہگوتی کی کرپا سے نرورت ہوئی اب مین بشسٹ جی کے شاپ کو پراپت ہوا ہون سو میرے من کی یہہ اچہا ہی کہ مین اسی دیہہ سے اندر پوری مین استہت ہون اور اپسرا اونکو دیکہون اور سُرگ کی سکہونکو بہوگون ایسا انوگرہ کرو کہ میری یہہ اچہا پورن ہو +

## چودہوان ادہیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین ست برت کا اسی دیہہ سی جانا سُرگ کو بسوامتر جی کی کرپا سی اور ہرشچندر کا برن سے پرارتہنا کرنا سنتان اُتپت ہونے کے کارن اور پتر کا اُتپت ہونا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن بسوامتر جی یہہ بچن راجا ترسنگو کے سُنکر بولے کہ ہی راجن بشسٹ جی نے تم سی کہا کہ اس دیہہ سی سُرگ مین جانا دُلبہہ ہی سو مین تمکو اسی دیہہ سی سُرگ مین پہونچاؤنگا اب تم رشیونکو بلا کر جگ کرو مین تمہاری جگ پورن کرونگا راجا ترسنگو جب برہمنونکو بُلانے لگا تو بشسٹ جی نے برہمنون سے کہا کہ تمکو اس راجا کے جگ مین جانا اُچت نہین ہے کہ وہ بڑا اگر بہت ہی اور اسی دیہہ سی سُرگ کو جانا چاہتا ہے بشسٹ جی کے بہکانے سی کوئی برہمن نہین آیا بسوامتر جی نے کوپ کرکے راجا کو اپنی سامنی بُلا لیا اور ہاتہہ مین جل لیکر کہا کہ جو مینے تپ کیا ہی اور گایتری جپی ہے اوسکا پہل مینے اس راجا کو دیا اور گایتری پڑہکر جل کا جو چہڑکا دیا راجا پکشیون کے تل سُرگ کو اُڑگیا جب وہ اندرلوک مین پہونچا دیوتاؤن نے راجا چانڈال روپ کو آتا دیکہکر اندر سے کہا کہ ہے مہاراج یہہ چانڈال تا کو پراپت ہی یہہ تمہاری پوری مین آنے کی جوگ نہین ہے اندر بولا کہ ہی راجا تو شیگہر پرتہوی پر چلا جا اس استہان مین رہنی کی جوگ نہین ہے ترسنگو راجا اندر کی بچن سُنکر پرتہوی پر آنے لگا بسوامتر جی نے اُسکو آتا دیکہکر انترکش مین ہی کہا کہ (تشٹ) ارتہات وہین ٹھہر جا راجا انترکش مین

ہی ٹہر گیا لبسوامنترجی بولے کہ جیسے اندر راج کر رہا ہے تو بہی اندر پوری مین راج کریگا اور لبسوامنترجی نے اندر لوک رہنی کی اچہا کری اندر نے یہہ اچہا لبسوامنترجی کی جانکر سنمکہہ آکر ڈنڈوت کرکے کہا کہ ہے مہاراج تم پرم تپستی ہو میری اوپر کیون کوپ کیا لبسوامنترجی نے کہا کہ ہے اندر یا تو تو اس راجا کو سرگ مین اسی دیہہ سے لیجا نہین تو مین دوسرا سرگ لوک رچونگا یہہ سُنکر اندر نے اوس راجا کی اور دیکہا تو راجا کی ورت یہہ درشٹ پڑی سو اوسکو اشنان کرکے اندر لوک کو لیگیا سری لبسوامنترجی آنند کو پراپت ہوئے اور اپنی استری سے جاکر کہا کہ مین راجا ترسنکو سے ارن ہوا اُدہر راجا ہرشچندر اپنے پتا کا سرگ کو جانا سُنکر پرشن ہوا اور پرجا کی بہلے پرکار پالنا کرنے لگا ہرشچندر کی رانی جو ساکشات لچہمین روپ تہی اسکے سنتان نہین ہوتی تہی سو ہرشچندر نے بشسٹ جی سے پُتر ہونیکی پرارتہنا کری بشسٹ جی نے کہا کہ ہے راجن برن کی تُل کوئی دیوتا سنتان کا دینے والا نہین ہے سو تم برن کی جگ کرو تمہاری سنتان اُتپت ہوگی راجا نے گنگا جی کے تیر بیٹہکر برن جی مہاراج کا دہیان کیا برن نے ایک چہن ماتر مین درشن دیکر کہا کہ ہے راجن جو تمہاری اچہا ہو کہو تمہارا منورتہہ پُورن ہوگا راجا نے ہاتہہ جوڑکر کہا کہ ہے مہاراج مجہکو سب پرکار کا سُکہہ ہے پر تو ایک پُتر بنا دُکہی ہون تمہاری کرپا سے میرے پُتر اُتپت ہو برن بولے کہ ہے راجن تم یہہ سنکلپ اپنے من مین کرلو کہ جو تمہارے پُتر ہو اُس پُتر کو نسوجگ مین میرے سمرپن کرو تو تمہارے پُتر ہوگا اور تمہارا منورتہہ سدہ ہوگا راجا نے کہا کہ ہے مہاراج میرے پُتر ہو مین نسوجگ مین اُس پُتر کو تمہارے سمرپن کرونگا برن جی نے کہا کہ تمہارے پُتر ہوگا اور برن جی چلے گئی راجا اپنے استہان کو آیا بیاس جی بولے کہ ہی راجن ہرشچندر کی رانی کو گربہہ پراپت ہوا اور دس مہینے پُورن ہونے پر پُتر اُتپت ہوا راجا نے انیک پرکار کے دان دئے

**پندرہوان ادہیا، ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہرشچندر سے برن کا پُتر کو مانگنی اور راجا کی سنسکار ہونی پر دینے کا پرن کرنی اور پُتر کا نسوجگ کے بہے سے بن کو چلی جانی اور راجا کو برن کے شاپ سے جل اودر کا روگ ہو جانیکا برنن ہی**

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن راجا ہرشچندر پُتر کے آنند مین بیٹہا ہوا تہا کہ برن برہمن کا روپ دہر کر آئے اور کہا کہ ہو راجن اب تمہارے پُتر اُتپت ہو گیا اب تم نسوجگ کرکے میرے ارپن کرو راجا نے کہا کہ ہو مہاراج ابہی یہہ پُتر جگ ارپن کرنے کے جوگ نہین ہے مہینے کے اشنان کے پشچات تمہارے ارپن کرونگا برن چلے گئی جب مہینا پورن ہو گیا برن جی پہر آئے اور

کہا کہ اب مہینا پورا ہو گیا اب یہہ پتر مجہے دو پہر راجا نے کہا کہ ہے مہاراج جبتک اسکا سنسکار نہو جاے جگ کے جوگ نہین ہی
سنسکار ہو جانے دو جب دونگا برن جی پہر اپنے استہان کو چلے گئے اور راجا پرم آنند ہوا کہ دس برس کو بات گئی پہر دیکہا
جاویگا جب اُس پتر کے سنسکار کا سمے آیا تو پتر منتریون سے پوچہنے لگا کہ اب کیا کرم ہوگا منتریون نے کہا کہ اب تمکو جگت مین
برن کے ارتہہ راجا بلی دیگا یہہ سنکر وہ پتر تپاسی چہپکہ بن کو چلا گیا اور برن جی آئے اور راجا نے اپنے پتر کو سنسکار کے کارن بلایا
منتریون نے کہا کہ وہ پتر تو کہین الوپ ہو گیا ہے راجا نے برن جی سے کہا کہ ہے مہاراج اب مین کیا کرون وہ پتر تو کہین چلا گیا
جو تم کہو تو مین انیک گئو اور درب تمہارے ارپن کرون برن جی نے کوپ کرکے کہا کہ تمنے مجہہ سے کپٹ کیا اور پتر کا موہ کیا یہہ
پتر تو تمہارے کل کو تاریگا پرنتو تمنے جو میرے ساتہہ پرن کیا تہا وہ پورن نہین کیا مین شاپ دیتا ہون کہ تمہارے جل اودر کا
روگ ہو جاے راجا کو جل اودر کا روگ ہو گیا راجا پرم دُکہہ کو پراپت ہوا اور برن جی اپنے استہان کو چلے گئے +

## ۱۶ سولہوان ادہیاے ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہریشچندر کا برہمن پتر کو بشسٹ جی کی آگیا سے بلی کے کارن لینے اور بسوامتر جی کا سمجہانے برہمن پتر کو چہوڑ دینے کا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن راجا کے پتر نے اپنے پتا کے پیڑا سنکر پتا کے پاس آنے کی اچہا کری اندر برہمن روپ ہو کر اوس
راج کمار کے پاس آکر کہنے لگا کہ ہے راج کمار تم اپنے پتا کے پاس مت جاؤ تمہارا پتا جو تم جاؤگے برن کے ارتہہ بلی دیگا اور تمہارے
پران جاوینگے اور یہان ہریشچندر نے جل اودر کی پیڑا سے دُکہی ہو کر بشسٹ جی سے پرارتہنا کری کہ ہے مہاراج برن دیوتا
کا میرے اوپر کوپ ہے کوئی اوپاو بتلاؤ بشسٹ جی نے کہا کہ ہے راجن تمہارا پتر تو بن کو چلا گیا جبکا تم نے سنکلپ کیا تہا پرنتو
شاسترون مین دس پرکار کے پتر برنن کئے ہین اُنمین ایک پتر درب دیکر لینا بہی برنن کیا ہے سو تم درب دیکر ایک پتر لیکر برن
کے ارپن کرو راجا نے اپنے منتریون سے کہا منتری ایک اجی گرت نام برہمن کا پتر لوبہہ دیکر لے آئے راجا ہریشچندر نے وہ پتر
جگ مین استہت کیا اور برہمنون نے اوسکو اشنان منترون سے کراکے چاہا کہ برن کے ارتہہ بلی دین وہ برہمن پتر رودن کرکے
ہاے ہاے کرنے لگا اور اوسکا پتا برہمن لوبہہ مین بہرا ہوا اور راجا اپنے روگ نرورت کرنیکو نردئی ہو گئے اُسی سمے بسوامتر
جی مہاراج اُس جگ مین آئے اور کہا کہ ہے راجن دیا کرنی جوگ ہے تم سورج بنسیون مین بکہیات ہوا ہے برہمن پتر کو بلی مت
دو اسکے پتا نے تو لوبہہ مین آکر چانڈال کرم کیا تمکو تو دیا کرنی اوچت ہے جس راجا کے راج مین ایسا انچت کرم ہو اُس دیس مین

اینک پرکار کے کلیس اور اُتپات اُتپت ہو جاتے ہین تیر اتیا تر سنگو بھی چانڈالتا کو پراپت ہو گیا تھا اور مینے شندہ دیکھہ کر کے
اوسکو سُرگ مین بھیجا اب تو میری آگیا مانکر اس بالک کو چھوڑ دے اور بلی ست دے راجانے کہا کہ ہے مہاراج جو مین اسے
بلی نہ دونگا تو میرے پران جائینگے اس کارن مین بلی دونگا اور لسبوامتر جی کا کہنا نمانا لسبوامتر جی کو پ کو پراپت ہوئی +

## ستر ہوان ادھیاء ساتوین اسکندہ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا ترجمہ
## راجا ہرشچندر کا جگ مین برہمن پتر کا برن کے ارتھہ بلی دینی اور راجا کا روگ ہرن
## کی آشیرباد سے نرورت ہونی اور برہمن کے پُتر کا لسبوامتر جی کی سیوا مین سونپنی کا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ لسبوامتر جی نے اوس بالک کا رُودن دیکھکر اُسکے کان مین ایک منتر سُنا کر کہا کہ ہے پُتر تو اس منتر کو جپ برن
دیوتا تجھہ سے پرشن ہو جائینگے اور تیرے پرانو نکی رکشا ہو گی وہ بالک اس منتر کو جپنے لگا اور برن دیوتا پرتکش اُس سبھا
مین پرگھٹ ہوئے راجانے ڈنڈوت کر کے کہا کہ تم نے بڑا انوگرہ کیا جو درشن دئیے برن دیوتا بولے کہ ہے راجن تیری جگ
سمپُورن ہوئی راجانے کہا کہ ہے مہاراج میرا کچھہ دوش نہین ہے میرا پُتر تو کہین لوپ ہو گیا ہے مینے برہمن کا پُتر دہن
دیکر تمہارے ارتھہ لیا ہے برن دیوتانے کہا کہ مین تجھہ سے پرشن ہوا تو اس بالک کو چھوڑ دے راجانے وہ بالک چھوڑ دیا برن
دیوتا نے آشیرباد دی کہ جا تیرا روگ بھی نرورت ہو جائیگا راجانے جس سمے اُس بالک کو چھوڑا جے جے کار ہوئی اور پُشپونکی برکھا
ہونے لگی اور راجا کا روگ نرورت ہو گیا راجا بولا کہ اب اس بالک کا ادھکاری کون ہے کسکو دون یہہ بات سُنکر سبھا مین
بامدیو جی مہاراج بولے کہ ہے راجن دھرم شاستر مین پانچ پرکار کے پتا لکھے ہین ایک تو ان داتا دوسرا بھے سے رکشا کرنیوالا
تیسرا بدیا کا دینیوالا چوتھا دہن کا دینیوالا پانچوان جسکے اُتپت ہو سو ہے راجن جو اوسکا پتا ہے اُسنے تو دہن کو لوبھہ
بیچدیا وہ اسلیئے ادہکاری اوسکا نرہا اور اَن کا دینیوالا اس سمے کوئی اسکا ہے نہین اور راجانے دہن دیکر اپنے روگ کی
نرورتی کری وہ بھی ادہکاری نہ رہا اور بھے سے رکشا کرنیوالے اسکے پتا لسبوامتر جی ہین سو لسبوامتر کو یہہ پُتر دینا اُچت ہے یہہ سُنکر
بشسٹ جی نے کہا کہ لسبوامتر کو ہی یہہ پُتر دینا جوگ ہے اور برن دیوتا بھی پرشن ہوئے اور راجا ہرشچندر بھی پرشن ہوا لسبوامتر جی اُس
پُتر کا ہاتھہ پکڑ کر اپنے آشرم کو لیگئے اور برن دیوتا اپنے آشرم کو اور برہمن دکشنا لیکر اپنے اپنے استھانونکو گئے اور راجانے

انہی گرو بشسٹ جی کو ڈنڈوت کرکے بہت سا دہن یکر بدا کیا اور پہر وہ راج پتر ہی بن اور تیرتہون سے آگیا اور اپنے پتا کو ڈنڈوت کری ایک دن بشسٹ جی مہاراج اندر کے پاس گئے وہان بسوامتر جی بہی آگئے بسوامتر جی نے بشسٹ جی سے پوچہا کہ ہے مہاراج تمکو ایسا اتینت دہن کہانسے ہاتہہ لگا ہے تم تو منی ہو بشسٹ جی نے کہا کہ ہے منی میری ججمان ہرشچند نے یہہ بڑا دہن مجہکو دیا ہے کہ وہ بڑا دانی اور پرتاپوان ہے اور دہرم سیل اور پرجا کا پالن کرنیوالا ہے بسوامتر جی نے کہا کہ ہے بشسٹ جی تم ایسے نردئی اور لمپٹ اور اپرادہی راجا ہرشچندر کی استتی کرتے ہو اوس سے مینے اپنی منتر سے برہمن کی بالک کی رکشا کرائی پر نتو اسکو سبہا مین کیا نہ آئی اور تمنی جو ست بادی اور بڑا دانی برنن کیا سو مین اسکے ست کو بہی دیکہونگا ٭

## اٹھارہوان ادہیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہرشچندر کا بن مین بسوامتر جی برہمن روپ سے ملنا اور اسکو دہن دینا کرنا جگ مین برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن ایکدن راجا ہرشچندر شبو پر چڑہکر مرگیا کو منت بن کو گیا اس بن مین راجا ہرشچندر نے ایک استری کو روون کرتے دیکہکر اس سے پوچہا کہ ہے بشال اکشی تجہکو کیا دکہہ ہے جو تو اس بن مین رودن کر رہی ہے وہ استری بولی کہ ہے راجن اس بن مین مجہکو بسوامتر دکہت کر رہا ہے وہ میرے نا ش کی ہیکو تپ کر رہا ہے راجا نی کہا کہ ہے کانتی تم یہان ہی ٹہری رہو مین بسوامتر کے پاس جاکر تیرا دکہہ نرورت کرونگا راجا بسوامتر جی کے سمیپ گیا اور بسوامتر جی کو تپ ہی دیکہکر کہا کہ ہے گادہی پتر تو اس بن مین کس اجہا سے تپ کرتا ہے ہو کہہ ٹہری ہو یہہ بات سنکر بسوامتر جی لال نیتر کرکر راجا کی سنمکہہ کہڑے ہوگئے اور تب ہنک ہوگیا اور بسوامتر جی کوپ کرکے چلے گئے اور ایک راکہشس کو بلاکر کہا کہ تو سوکر کا روپ دہرکے راجا کی باٹکا کو اجاڑ اور انیک اتپات کر وہ راکہشس سوکر کا روپ دہر کر آیا اور انیک باٹکا ونکو اجاڑا اور برچہونکو اکہاڑ ڈالا اور انیک پرکار کی اتپات کرنے لگا باٹکا کے مالی نے اس سوکر کے اتپات راجا سے جاکر کہے راجا یہہ برتانت سنکر اور گہوڑے پر چڑہکر انیک سینا ساتہہ لیکر اس سوکر کے سنمکہہ جاکر بانونکی برکہا کرنے لگا کبہی تو وہ سوکر ادرشٹ ہوجائے کبہی پرگہٹ ہوجائے ایسی نانا پرکار کے چرتر کرنے لگا اور پہر بن کو بہاگا راجا بہی اسکے پیچہے گیا اور چلتے چلتے اکیلا گہور بن مین پہونچگیا پیچہے سے سوکر نے راجا کو دبایا راجا گہوڑا بہگاکر چلا راجا کو بڑا کی بادہا ہولی اور خپتا کرتا ہوا پانی ڈہونڈتا ہوا آگے کو چلا آگے راجا کو ایک ندی ملی اسمین گہوڑے سے اترکے جل پان کیا اتنے مین بسوامتر جی بردہ برہمن کا روپ دہرکر راجا کے پاس آکر کہنے لگے کہ ہے راجن تم سورج بنسی راجا ہو اکیلے بن مین کیون پہرتے ہو تمکو کیا دکہہ پراپت ہوا ہے راجا نے کہا کہ ہے برہمن تمہارا درشن مجہکو بڑی پرآربدہ سے پراپت ہوا ہے مین ایک سوکر

کے پیچھے اس بن مین آیا تھا اب وہ سُوکر ادرشٹ ہوگیا ہے اُسکو مین ڈھونڈتا ہون اور مین تر کہا ہے بیاکُل تھا سو مینے اِس ندی مین جل پان کیا ہے اور تمہارے درشن ہوئے ہین اور مین مارگ بھی بھولا ہوا ہون مجھکو اجودھیا کا مارگ نہین ملتا ہے اور مین راجسو جگ کرنا چاہتا ہون اور مین ہرشچندر راجا اجودھیا کا بکھیات ہون جو تمکو من کی چھا ہو تو جگ مین آجانا جو تم مانگو گی مین تمکو سو دے دونگا

## اونسیوان ادھیا ساتوین سکندھ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا جسمین بسوامتر جی کا راجا ہرشچندر سے سب راج اور کوش کا دان مانگ لینا اور ڈھائی بھار سونے کی دکشنا مانگنے کا برنن ہے۔

بیاس جی مہاراج نے کہا کہ ہے راجن بسوامتر جی نمسکر بولے کہ ہے راجن تم اس تیرتھ مین اشنان اور ترپن کرکے تیرتھ پر مجھکو دان دو پھر مین تمکو مارگ اجودھیا کا بتلا دونگا راجا نے بستر اوتار اشنان کر ترپن کیا اور بسوامتر برہمن روپ سے کہا کہ ہے مہاراج اب تم میرے سنمکھ آؤ جو دان پرتھوی اتھوا اُنکو سو برن گج گھوڑا تم مانگو سو مین سنکلپ کرون اور جو تم جگ مین آؤگے اور بہی ایشٹ بدھی پوربک تمکو دان دونگا بسوامتر جی نے کہا کہ ہے راجن مینے تمہاری کیرتی اشٹبسٹ جی سے شروَن کی ہے کہ راجا ہرشچندر سے ادیک دانی نہ کوئی ہوا نہ آگے کو ہوگا سو تم مجھکو دان دو مجھکو ورب کی اچھا ہے میرے پتر کا بواہ ہے راجا بولا کہ ہے پرکاش دہین مانگو جو بستو تم مانگوگے دونگا بسوامتر جی نے گاندھاری مایا رچی اور راجا کو چتر دکھلانے لگی اور کہا کہ ہے راجن میری ایک کنیا اور ایک پتر گیارہ برس کا بواہ کے جوگ ہین اور تمہارے سنمکھ جو یہ نگر ہے اسمین میرا گھر ہے تم جو راجسو جگ کی اچھا کرتے ہو کنیا دان کے سمان کوئی دان اتم پرتھوی پر نہین ہے سو تم اس نگر مین چلکر بیدی کے نیچے کنیادان کرو راجا وسن نگری مین گیا اور بسوامتر جی نے راجا کو بیدی کے نیچے کھڑا کرکے کہا کہ اس سمے ہی راجن تم اپنا سرب راج اور کوش اور گھوڑا ہاتھی جو تمہارے گھر مین ہے سو مجھکو دان کرکے دو راجا نے کہا کہ ہے مہاراج مین اس سمے بیدی کے نیچے کھڑا ہون جو تم نے مانگا مین نے سرب تمکو دیا بسوامتر جی بولے کہ ہی راجن دھرم شاستر مین لکھا ہے کہ کوئی دان بنا دکشنا کے پھل دایک نہین ہے سو تم مجھکو دکشنا سہت دان دو تب راجا بسوامتر جی کے کپٹ روپی مایا کا کچھ گیان نہ کرکے کہنے لگا کہ ہی مہاراج جو تم دکشنا اس سمے مانگوگی مین دونگا بسوامتر جی نے کہا کہ اس سمے تم اپنا پران دیکھکر سنکلپ کشنا کا کرو تم سورج بنسی راجا ہو راجا ہرشچند نے کہا کہ ہی مہاراج تم سمپورن پرمان کو جانتے ہو جو پرمان تم اس سمے کرو وہی مین سنکلپ کرون بسوامتر جی نے کہا کہ ہی راجن تم ڈھائی بھار سورن کا سنکلپ کرو تو میرا کارج سدھ ہو جاوے (بھار پچیس پنسیری کا ہوتا ہے) راجا نے کہا کہ بہت اچھا اور سنکلپ کر دیا بسوامتر جی چلے گئے

اور راجا کی سینا ڈہونڈتی ڈہونڈتی آگئی جب راجا کو بسوامتر جی کے اُس چرتر کا گیان ہوا تو چنتا ہوئی کہ یہہ دان جسکا مینی سنکلپ
کیا کہانسے دونگا اور اپنے استہان مین آیا رانی بولی کہ ہے مہاراج آج تمکو کیا چنتا ہی اور کیا سوچ ہے راجا کے نیترون سے آنسو
جانے لگے اور پرتہوی کو دیکہنے لگا پہر رانی نے کہا کہ ہی مہاراج ایسی کیا بہاری چنتا ہی مین تمکو دیکہہ کر کمپایمان ہوں مجہسے برنن
کرو راجا مون ہو رہا کہ اتنے مین بسوامتر آگئے راجا اُنکو دیکہکر کانپ اُٹہا بسوامتر بولے کہ ہی راجا یہہ راج تو میرا ہے اب تمکو
اس راج مین رہنا جوگ نہین میری وہ دکشنا دو جکا سنکلپ کیا تہا راجا نے کہا کہ ہی مہاراج یہہ راج تمہارا ہی کوئی بستو مینے
چہپائی نہین ہے سنبہال لو بسوامتر جی بولے کہ اس راج اور پدارتہہ مین تو تمہارا کچہہ نہین رہا وہ تو تم پہلے ہی دیچکی ہو تو وہ
ڈہائی بہار سوبرن جو بیدی کے نیچے سنکلپ کئی ہین مجہکو دو راجا نے کہا کہ ہے مہاراج برہمن کو سنتوش کرنا چاہیے تم بسوا اُس
مت کرو وہ بہی مین دونگا یہہ کہکر راجا اپنی رانی اور پتر کو ساتہہ لیکر اجودہیا کے راج سے باہر چلا اجودہیا مین ہاہاکار مچ گیا اور انیک کلیس پرجا
کو پراپت ہوگئی پہر بسوامتر جی نے مارگ مین راجا کو جا گہیرا اور کہا کہ تم کہان جاتے ہو میری ڈہائی بہار سوبرن تو دیتے جاؤ +

## بیسواں ادہیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیوکرت بہاشا کا جسمین راجا ہرشچندر کا رانی اور پتر سہت کاشی کو جانا اور ڈہائی بہار سوبرن کے نمت بپت اُٹہانا برنن ہے

ہرشچندر راجا نے بسوامتر جی سے کہا کہ ہے مہاراج جبتک مین تمکو سوبرن کا دان ندیدونگا بہوجن نہ کرونگا تم نسچی رکہو
بسوامتر جی بولے کہ تم مہا کیون بولتے ہو سرلسّ تو تمہارا مینے لے لیا سوبرن کہان سے دوگی تم مجہسے یہی کہدو
کہ میرے پاس نہین ہے راجا نے کہا کہ ہی مُنی تم دہیرج رکہو برہمن کو سنتوش کرنا اُچت ہی تہوڑے کال دہیرج کرو
مین اوپاو تمہارے ڈہائی بہار سوبرن کا کرتا ہون جو ہمارا کوئی گاہک اجودہیا کے راج مین ہو تو ہمکو بیچکر اپنا سوبرن لے لو
اور جو یہان کوئی گاہک نہو تو مین بانارسی کاشی جی کو جاتا ہون وہان اپنے آپ کو بیچکر سوبرن دونگا یہہ کہکر راجا کاشی
جی مین جہان سری شنکر جی مہاراج پاربتی جی سہت براجمان تہے گیا اور گنگا جی اشنان کر پتر ونکا ترپن اور پوجن
کیا اتنے ہی مین پہر بسوامتر جی نے آکر کہا کہ ہے راجن تم ایک مہینے سے ٹال رہی ہو میرا سوبرن دو نہین اپنے بچن کو
متہیا کرو راجا نے کہا کہ ہے مہاراج ایکدن مہینے مین رہا ہے ایک دن اور سنتوش کرو مین اوپاو کرتا ہون بسوامتر جی چلے
گئے اور راجا نیچے کو سیس کری ہوئے چنتا مین بہاری بہاری سانس کہینچکر پرتہوی کے اوپر گر پڑا تب رانی بولی کہ ہی

مہاراج تم کچھہ چنتا مت کرو ست سی ہی سورج دیوتا تپتی ہین ست سی ہی سمندر رہی استہت ہی تم اپنی ست کو مت چھوڑو
راجا آنکھہ کھولکر بولا کہ ہائی ہائی میری کون گتی ہوئی جو رانی پالکی مین چلتی تہی اور کبھی پیدل ایک پگ بھی نہین چلتی
تہی اُس رانی کے پگو نمین کانٹے لگی دیکھتا ہون رانی نے کہا کہ ہی راجن تم سمی اور کال کو دیکھو سمی بلوان ہے اُس سمی
راج کمار چھودا کی باد ہاسے رودن کرنے لگا اور کہنی لگا کہ ہے پتا میرا کنٹھہ سوکھا جاتا ہے ٭

## اکیسوان ادہیا، ساتوین سکندہ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہرشچندر کو تاڑنا بسوامتر جی کا ڈہائی بہار سوبرن کے لئی اور راجا کا اتینت چنتا کرنا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن اُس سمے بسوامتر جی نے پھر آکر رکت نیتر کرکے کوپ سی راجا کو ایسے دیکھا جیسے دہرم راج دیکھتا ہے
اور کہا کہ اب بہت دن ہو گئے میرا دان دے ، راجا بسوامتر جی کو دیکھہ مورچھا کھا کر پرتھوی پر گر کے ٹھنڈے ٹھنڈے سانس
کھینچنے لگا بسوامتر جی نے گنگا جل راجا کے مکھارو بند پر چھڑکا اور کہا کہ اُٹھہ اُٹھہ میری دکشنا دی یہہ سمے سین کا نہین ہے
جسکو کسی کا رن دینا ہے اُسکو نیند کہان راجا اُٹھکر بولا کہ ہے مہاراج سنتوش کرو جس برہمن کو سنتوش نہین وہ پوجنے
جوگ نہین مین تمہارا سوبرن دیتا ہون بسوامتر جی نے کہا کہ ابھی دے نہین کہدے کہ مین نہین دیتا راجا نے کہا کہ ہی مہاراج
ابھی آدہا دن اور ہے سورج کے استک دیدونگا آدھے دن اور دھیرج کرو بسوامتر جی پھر چلے گئی اور راجا وہان ہے
پرتھوی پر بیٹھا رہا اُسی سمے ایک برہمن بدیارتھیون سہت بید کا اُچارن کرتا ہوا آ گیا رانی نے راجا سے کہا کہ ہی مہاراج
یہہ تو برہمن بید پاٹھی ہین ان سے تم کچھہ دربا مانگو کہ برہمن تینون برنون کے پتا ہین اُنسے اپنا سند یہہ کہنا اُچت ہے
راجا بولا کہ ہے رانی تم ست کہتی ہو پرنتو مین سورج بنسی ست برت راجا کا پتر ہون مجکو جاچنا کرنا اُچت نہین ہے
جاچنا کرنا کیول برہمن کو جوگ ہی پھر رانی بولی کہ مہاراج کال سمے کو دیکھنا چاہیے یہہ آپت کال ہے تمکو یاچنا کرنی چاہیئی راجا
نے کہا کہ ہے رانی کہڑگ سے اپنی جیبھا کا کاٹنا اُچت ہے اور یہہ کہ ہمکو دو ہم راج بنسیونکو اُچت نہین ہے پھر رانی
بولی کہ ہے مہاراج جو تم نہین مانگتے ہو تو مین مانگو ہی اور جو میرے مول سے سوبرن آوے وہ بسوامتر جی کو دیدو وے
پرشن ہونگے میرا کہنا مانو دیکھو تم برہمن کے بچن مین آکر اس گتی کو پراپت ہوئے ہو سو تم مجھکو کچھہ جوئے کی کارن نہین
بیچتے ہو گوروؤن کے کارن اور اپنے بچن ست کرنیکو جو مجھے بیچوگی تو تمہارا بھی جس ہوگا اور میرا بھی کرتارتھہ ہو جاونگا اور گرو بھی پرشن ہونگے ٭

۴۴

## بائیسواں ادھیائے ساتوین سکندھ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا

## جسمین راجا ہریشچندر کا رانی اور راج کمار کو کوشک منی کی ہاتھہ بیچکر دہائی بھار سوبرن کا دینا اور بسوامتر جی کا تاڑنا جگ کی دکشنا کی کارن راجا کو برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن رانی کے بچن سنکر راجا بولا کہ تسچہ جو تمہارا کوئی گاہک ملیگا تو مین بیچونگا اور اپنی رانی اور پتر کو مارگ مین استہت کرکے بولا کہ جو کوئی اس ہیری پر یہ رانی اور راج کمار کو مول لے تو مین دون یہہ سنکر کاشی پوری کے منش راجا سی کہنے لگے کہ ارے تو کون ہی اور تیرے اوپر کیا بپت پڑی ہے جو تو اس استری کو بیچتا ہے راجا نی کہا کہ ہینے جو پاپ کیئے ہین اونکو بہوگتا ہون تمکو پوچہنے سی کیا پریوجن ہے جو کسی کو لینی ہو تو لے لو اتنی مین بسوامتر برہمن روپ دہر کر بولے کہ میرے گہر مین تہوڑی اوستہا کی استری ہے اُسکی سیوا کرنیکو داسی کرکے مین رکہونگا اسکو مین لیتا ہون راجا یہہ سنکر لجا کو پراپت ہوکر نیچے کو دیکہنی لگا بسوامتر نے کہا کہ تم لجا مت کرو استری کا کچہہ مول نہین ہے جو تم کہوگے سو مین دونگا استری کا جو ایک کروڑ درب مول ہو تو پرش کا مول سنکہہ ہوتا ہے راجا نے کچہہ مول نہین کہا بسوامتر ایک برچہہ کی بکل پر درب رکہکر رانی کو ہاتہہ سے کہینچنے لگی رانی بولی کہ ہے مہاراج مجہکو اس پرکار مت کہینچو میرا پتر بنا ماتا کے رودن کریگا راج پتر نے اپنی ماتا کے بستر کو پکڑ لیا اور رودن کرکے کہنی لگا کہ ہے ماتا تم کہان جاتی ہو جب بسوامتر منی نے اُس پتر سے پلا چہوڑا رانی کو اپنے آگے دہر لیا رانی نے کہا کہ ہے مہاراج میرا یہہ بالک کیسی رہیگا کہ اب ہی وہ کلیش کو پراپت ہو رہا ہے بہلا ہو کہ تم اس بالک کو بہی مول لے لو منی ہنسکر بولا کہ ہی پر یہ اس پتر کا ہی مول کہو اسکو بہی لے لونگا رانی نے کہا کہ ہے مہاراج جو مول تم چاہو دیکر پتر کو ساتہہ لے لو بسوامتر بولے کہ یہہ پرش ہی اسکا مول سنکہہ ہی پرنتو کچہہ درب راجا کے آگے دہر کر اسکو بہی لے لیا اور رانی بسوامتر کا کہا پرمان کرکی اور یہہ کہکر کہ ہینی جو جپ تپ کیا ہی اُسکے پہل سی پہر بہی میرا پتی ہریشچندر ہو بسوامتر منی کے ساتہہ ہو گئی اور منی استری اور پتر کو ایک بستر سے باندہکر لے چلا راجا اونکو جاتی ہوئے دیکہکر بلاپ کرنے لگا کہ ہی استری اور پتر تم کہان جاتے ہو کہان وہ راج اجودہیا کا اور کہان یہہ گت میری ہوئی کہ دہرتی پر پڑا ہون دہول میرے مستک پر جم رہی ہے اور رانی داسی بہاؤ کو پراپت ہوئی راج کمار کو کیا کلیش ہو رہا ہے

ہائے میری کیا گتی ہوئی اور مورچہا کہا کر گر پڑا اور کوشک مُنی رانی اور پُتر کو لیکر چلے گئے اور ادرشٹ ہو گئے اور پہر ایک برچہہ کے
نیچے استری اور پُتر کو بٹہلا کر پہر راجا کے سنمکہہ آکر کہنے لگا کہ ہے راجن میرا رن تیرے اوپر چڑہ رہا ہے تو مجھکو وہ دان دے جو تینے
بن مین راجسو جگ مین دکشنا دینی کہی تہی اور نہین تو کہدے کہ مینے راجسو جگ کی دکشنا دینی نہین کری راجا نے دو دو جہ
جوڑ کہا تہا کوشک مُنی کو دیکہ ڈنڈوت کری اور کہا کہ ہے مُنی مینے استری اور پُتر کو بیچکر تمکو دکشنا دی اب مین تمکو پرنام کرتا ہون اور
جو تمکو دکشنا لینی اُچت ہو سو کہو بسوامتر جی بولے کہ یہہ دکشنا جو تمنے مجھکو دی ہے یہہ تو وہ ہے جو تمنے بیدی کے نیچے ڈہائی بہار
سوبرن کا سنکلپ کیا تہا وہ دکشنا جو تمنے مجھکو راجسو جگ مین دینے کی تہی وہ دو ⁺

## تیئیسوان ادہیا، ساتوین سکند سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہرسچندر کا اپنے آپکو بیچکر داس بہاؤ ہونا چانڈال کا اور بسوامتر کے رن سے چھوٹنا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن جب سے یہہ گتی راجا کی ہوئی بسوامتر نے کوپ کرکے اور لال لال نیتر کرکے راجا کو تاڑنا کرکے کہا کہ ایک پہر
دن رہگیا ہے سیگہر میری دکشنا دے راجا نے کہا کہ مہاراج دہیرج رکہو برہمن کو سنتوش کرنا جوگ ہے اب تمہاری وہ دکشنا ہی
دیتا ہون استنے مین دہرم نیل بستر دہارن کئیے ہوئے مرگتا مین ہاتہہ سنے ہوئے ایک جلی سی لکڑی ہاتہہ مین لئیے ہوئے چانڈال
کا روپ دہر کر راجا سے آکر کہنے لگا کہ تو کون ہے کیون بیٹہا ہے مین تجھکو مول لونگا اور داس بہاو کرکے رکہونگا راجا نے کہا
کہ تو کون ہے تیری جات برن کیا ہے پہر تو مجھکو مول لے لے وہ چانڈال بولا کہ مین چانڈال جات ہون اور مرتک شریرون کے
بستر مین لیا کرتا ہون یہہ میرا کام ہے راجا نے کہا تو چانڈال ہے مین چانڈال کا داس کیسے ہون کوئی برہمن اتہوا چہتری بنسی چانڈال
کا داس ہوکر نہین رہسکتا پہر بسوامتر جی نے آکر کہا کہ میری دکشنا دے اور تیرا گاہک بہی یہہ چانڈال تیرے سنمکہہ ہے تو اسکا داس
بہاؤ ہوکر رہو اور میری دکشنا دے راجا نے کہا کہ میری اُتپتی سورج بنس اکشواکُ کے کل مین ہوئی ہے اور مین چہتری ہون
کیسے چانڈال کا داس ہوکر رہون بسوامتر جی نے کہا کہ مجھے اس سے کچھہ پریوجن نہین ہے تو چاہے چانڈال کے گہر رہو اتہوا چہتری
کے میری دکشنا سیگہر دے اب ایک گہڑی دن رہگیا اور سورج است ہونیوالا ہے راجا بسوامتر جی کے چرنون مین پڑا کہ ہے مہاراج
مین تمہارا داس ہون جو تمہاری اچہا ہو سو کرو بسوامتر جی بولے کہ ہے راجا جاؤ تمہارا کلیان ہو تم میرے رن سے چھوٹ جاؤ تم
اس چانڈال کے گہر داس بہاؤ ہوکر رہو میرا یہہ بچن ہے اور بسوامتر چانڈال سے بولے کہ ہے چانڈال تو اس راجا کو داس کرکے کہہ

اور مجھکو اسکی وکشنادہی چانڈال نے مگن ہوکے کہا کہ ہے مہاراج یہہ پرتھوی تن جت پریاگ کی ونہہ جن کی ہے یہہ تم لے لو
او سکے پشچات لبسوامتر جی جب راجا کو یہہ کہکر چلے گئے کہ ہے راجن تم اس چانڈال کا کہنا ست ڈالنا اُسکی اگیا مین رہنا اُس
سمے اکاش بانی ہوئی کہ دہن ہے اس راجا کو کہ رن سے چہوٹا اور راجا کی شیش پر پہولونکی برکہا ہوئی جس کر کی ہریشچندرا آتی
پرشن ہوکر بہگوان کا دہیان ذکر کے کہنے لگا کہ ہے پرمیشر تمکو دہن ہی جو آج میری رن کا موچن ہوا جس کر کے مین اس سے
پرم آنند کو پراپت ہوا ہوں ✦

## چوبیسواں ادھیاء ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیوکرت بہاشا کا جسمین راجا ہریشچندر کا چانڈال کی آگیا پر ہان سمسان مین مُردون کے بستر لینی پر باس کرنیکا برنن ہے

شونک رشی نے سوت جی سے پرشن کیا کہ ہے مہاراج اوس راجا نے چانڈال کا داس ہاؤ ہوکر کیا کیا کرم کیئے وہ بہی ہم سی کہو سوت
جی نے کہا کہ جب لبسوامتر چلے گئے چانڈال نے راجا کو باندہ لیا راجا نے کچہہ نہ کہا اور اپنی رانی اور پتر اور پورب لے سکہون کو چنتون
کرنے لگا پانچ دن پیچہے چانڈال نے ایک ٹوٹی سے لکڑی ہاتہہ مین دیکر کہا کہ تو سمسان مین جو کاشی کے وکشن بہاگ مین ہے
جا اور مرتک شریرون کے بستر اوتار لایا کر اور اس ڈنڈ کا نام سرا ہو ہی کتنے کال تک راجا مرتک شریرون کے بستر لاکے چانڈال کو
دیتا رہا اور مرتکون کے انیک پرکار کے شبد راتری کے سمے سنی اور بہی بہیت ہووی اور مرتکون کے جلنے کی درگند ہی دُکہی اور بیاکل
ہووے اور آنسو بہاوی اور اپنی پورب سمے کو چت مین لاکر اپنی مندرون اور استری اور پتر کو دہیان مین یاد کری بستر لین ہو گئے
اور سمسان کی دہول مکہہ پر پڑکر پشاچون کا سا روپ ہو گیا پر تو راجا اپنے دہرم کا پالن کر کی چانڈال کے ہاتہہ کا ان نہین
گرہن کرتا رات دن نیند بہی نہین آتی اس پرکار راجا نے بارہ برس کشٹ سے بارہ سو برس کے تل بتیت کیئے ✦

## پچیسواں ادھیاء ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیوکرت بہاشا کا جسمین راجا ہریشچندر کی پتر کی مرت سانپ کی ڈسنی سی اور رانی کا رُوون اور ربرلاپ برہمنون کے آشرم مین اور راجا رانی کا رات کی سمی برہمنونکی آگیا سی پتر کی دیکہنی کو اور پکڑا جانا ڈاکنی کر کے اور

## چانڈال کا آنا اور راجا ہرشچندر کو آگیا رانی کی مارنیکی دینا اور راجا کا کہڑگ ہاتھہ مین لینا برنن ہے

سوت جی نے کہا کہ ہے سونکو راجا کی یہہ گتی ہوئی ایک دن راجا کا پتر بالکونکی ساتھہ بن مین کہیلنے لگا اور وہان پلاس برچھہ کی
لکڑی بینکر اپنے من مین کہنے لگا کہ یہہ لکڑی مین ہون کے کارن برہمنونکو دونگا تو میری ماتا سے اور مجھہ سے برہمن پرسن ہونگی
سو یہہ سوچکر وہ بہار لکڑیونکا اپنے سیس پر دہر کر کے چلا مارگ مین اوسکو تر کہانے باوٹا کی سب بالک اپنے بہار ایک سرپ کے بیبے کی
اوپر رکہہ کے گنگاجی کے تیر جل پینے لگے بسوامتر جی نے ایک کالے سرپ کو آگیا دی کہ تو جا کر راج کمار کو ڈس لے سو وس بمبئی مین سے ایک
کالی سرپ نے نکلکر اس راج کمار کو ڈس لیا اور ہمپورن بالک روون کرتے چلے آئے اور رانی سے آکر سب برتانت کہا رانی روون
کرنے لگی اوس سمے ایک گہڑی رات گئی تہی رانی کا روون سنکر بسوامتر جی برہمن روپ بولے کہ ارے ہے دشٹنی رات کی سمے روون
کیون کرتی ہے رانی مورچھا کہا کر گری اور ایک مہورت تک اوسکا سانس نہ نکلا اوس برہمن نے رانی کے نیترونپر جل چہڑکا
رانی ساوجہان ہو روون کر کے اپنے پتر کو پکار پکار کے برلاپ کرنے لگی برہمن بولا کہ تو میری داسی ہے میری سیوا کیون
نہین کرتی روون کیون کرتی ہے رانی نے کہا کہ ہے سوامی مین تمہاری سیوا بہنگ نہین کرتی ہون میرے پتر کو سانپ نے
ڈس لیا ہے جو تم مجہی آگیا دو تو مین اپنے پتر کا مکہہ دیکہہ آون اور برہمن کے چرنون مین پڑی ۔ اوس برہمن نے لال نیتر کر کے
کوپ سے کہا کہ یہہ سمے سوامی کی سیوا کا ہے اور اب رات کی سمے تو کہان جائیگی اور برلاپ شبد مت کر رانی پہر بولی کہ ہے
مہاراج ایک بار مین اپنے پتر کا مکہہ دیکہہ آون مین تمہاری داسی ہون آگیا دو برہمن بولا کہ ہے دُربدّہی تو میری داسی ہے
میری سیوا کرتی ہے اتہوا پتر کو دیکہنے کو جائیگی مجہے تیرے پتر سے کیا پرئوجن ہے جو تو میری آگیا نکریگی تو مین تجہے ڈنڈ دونگا
رانی پہر برلاپ کرنے لگی جب برہمن نے آگیا دی کہ جا اپنے پتر کا داہ کرم کر کے شیگہر آجا رانی اوس اردہ رات کی سمے روون
کرتی ہوئی بن مین جہان اوسکا پتر مرا پڑا تہا گئی اور بہت روون اور برلاپ کرنے لگے کانشی کے منکہون نے اوسکا روون سنکر
جا کر دیکہا تو آپسمین کہنے لگی کہ یہہ کوئی ڈاکنی ہے کسی کے بالک کو مارا ہے اسکو پکڑ لو اور باندہکر چانڈال کو دیدو اور باندہکر
چانڈال کو دیدی چانڈال نے راجا ہرشچندر اپنے نوکر سے کہا کہ تو اسکا سیس کہڑگ سے کاٹ کہ یہہ بالکون کو مار کی کہاتی
ہے اور اوسکے ہاتہہ مین کہڑگ دیدیا ہرشچندر نے دیا کر کے کہا کہ ہے سوامی مین تو تمہارا آگیا کاری ہون پرنتو استری کا مارنا
اُنچت ہے کرپا کر کے مجہہ سے یہہ اُنچت کرم مت کراؤ چانڈال نے کہا کہ یہہ تو ست ہے کہ استری کے اوپر شستر کرنا اچہا نہین

ہے پرنتو جو ایک جیو ونکو مارتا ہو اوسکا مارنا بہی تو دہرم ہے یہہ ڈاکنی انیک بالکونکو مارتی ہے اسکا مارنا اُچت ہی جس سے
بالکون کے جیوکی رکشا ہوگی دہرم شاستر مین لکہا ہے کہ جو کوئی بالکون اور استریون اور اندہون کو مارے وہ مہا پاپی ہے
سو یہہ استری مہا پاپنی ہے جو بالکونکو مارتی ہے راجا کہڑگ ہاتہہ مین لیکر چاہی تہا کہ استری کو مارے استری بولی کہ ہے مہاراج
میرا کچہہ دوش نہین ہے تم نیاو کرکے مارو راجانے پہر چانڈال سے کہا کہ ہے مہاراج نیاو کرکے مارنا اُچت ہے اس استری کا کیا دوش
ہے چانڈال نے کہا کہ تو میرا داس ہی تجکو نیاو انیاو سے کیا پریوجن ہے میری آگیا سے تجکو مارنا اُچت ہے جو اپنی سوامی کی
آگیا نہین کرتے ہین وے نرک مین جاتے ہین تو اسکا سیس کہڑگ سے کاٹ دے راجانے کہا کہ ہے مہاراج اس استری کے بچن سن لو
پہر جو آگیا دوگے کرونگا چانڈال بولا کہ تو ایسے بچن موہ کے بہرے ہوئے کیون کہتا ہی میری آگیا کر یہہ سنکر پہر راجانے کہڑگ ہاتہہ مین لیا

## ۴۶ چہبیسوان ادہیاے ساتوین اسکند سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہرشچندر کا رانی کو اور رانی کا راجا کو پہچان لینی اور راجا کی برلاپ راج کمار کی مرتو دیکہکر کرنیکا برنن ہے

سو تجی نے کہا کہ ہے رشیو جب راجا ہرشچندر نے کہڑگ ہاتہہ مین لیا وہ استری پہر بولی کہ تہوڑا پرادہ مجہی مت مارو وہ میرا اُپتر مرا ہے
مین اُسے لاتی ہون اُسے دیکہکر میرا سیس کاٹو اُسی چانڈال نے ایک منش رانی کے ساتہہ بہیجا اور رانی کا برلاپ سنکر اور اُس
پتر کے مُکہہ کو دیکہہ کر اُسکے راج چہن سے بہرم کرکے من مین کہا کہ یہہ پتر مرت کو تو پراپت ہو رہا ہے پرنتو اسکی مکہہ سے یہہ راج پتر
دکہلائی دیتا ہے اور اسکے چہن میرے پتر کیسے دکہلائی دیتے ہین اور پہر رانی کا مکہار بند بہلی پرکار دیکہا تب تو جان لیا کہ یہہ
رانی اور پتر میرے ہی ہین اور رانی نے راجا کو پہچانا اور بولی کہ ہے راجن ہے اجودہیا پتی تمہاری کیا گتی ہو رہی ہے
اور تم نے کیسی اپنا کال بتیت کیا راجا کو نشچے ہو گیا کہ یہہ راج پتر میرا ہی ہے اور مورچہا کہا کر پرتہوی پر گر پڑا اور پہر چین پاتہ
مین آنکہہ کہولکر کہنے لگا کہ ہے پتر تو مرتیو کو کیسے پراپت ہوا تونے کیا اپرادہ کیا تہا ہائے جس مکہار بند کو مین اپنی پستر ون
سے پونچہتا تہا وہ مکہہ دہول مین بہرا ہوا دیکہتا ہون اور اوسکو مرا دیکہتا ہون اور انیک برلاپ کرنے لگا یہہ بات سنکر
اور منکہون نے جانا کہ یہہ راجا ہرشچندر اجودہیا کا راجا ہے دیئو نے اسکی کیا گتی کری کہ جس راجا کے سیس پر چنور ہوتی تہی
آج اُسکے مکہار بند پر دہول پڑی ہوئی ہے دیئو جانے کیا اپرادہ بہاری کیا ہے جس سے اس اوستہا کو پہونچا ہے پہر رانی
نے راجا کے کنٹہہ مین بستر مرتک شریرون کے پڑے ہوئے اور سنسان کی دہول راجا کے مکہہ پر پڑی دیکہکر کہا کہ ہے مہاراج

تم اپنے دہرم مین استہت رہو اور جو تمہاری سوامی نے آگیا کری ہے اُسکی آگیا پر مان میرے سیس کو کاٹو راجانے یہہ سنکر نیترون
سے آنسو ڈالے اور کہڑگ ہاتہہ مین لیا پرنتو ہاتہہ نہین اُٹہتا تہا راجا پہر سوچا کہا کر گر پڑا اور پہر سا وہان ہوکر کہا ہی پریا تو میری
پران پیاری ہے مین تیرا سیس کیسے کاٹون پہر رانی بولی کہ مہاراج اپنے سوامی کی اگیا کرو مینے جو پوربلے جنم مین سری درگا
بہگوتی سری پاربتی جی کا پوجن کیا ہے اُسکی پہل ہے تم میرے پت ہی پرپت رہوگے جو اس سمے نہین تو اور جنم مین پتی
پراپت ہوگی اس سمے میرا سیس کاٹو راجا بولا کہ ہے پران پریا جو تم کہتی ہو ست ہی پرنتو مین اپنے اس پتر کے ساتہہ پران
تیاگ دونگا کہ میرے دیکہتے ہوئے پتر کی چتا بنائی گئی ہے اور تیری درگتی دیکہتا ہون میرے رو مانچ کمپائمان ہین
رانی نے کہا کہ تم جو کہتے ہو ست ہے پہر مین کیسے جیوتی رہونگی اسی چتا مین مین بہی دگدہ ہونگی اور ہے مہاراج جس سمے
تمہارے ساتہہ مین دگدہ ہونگی یہہ میرا شریر کرت کرت ہو جائیگا اور پہر مجہکو تم پتی پراپت ہوگے ٭

ستائیسوان ادہیا ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین راجا ہریشچندر کو پتر
کا چتا مین دہرنے اور راجا کا سری شاکتی مہامایا کا دہیان کرنے اور آنے سمپورن دیوتونکا دہرم سہت اور سوامی کے
بر کہاہی راجا کی پتر کا جیون ہونے اور راجا کا رانی اور پتر سہت اجودہیا مین دیوتاؤن کے ساتہہ جاکر راج گدی پر استہت
ہونے اور پہر اندر کی ساتہہ رانی سہت سُرگ کو اُسی دیہہ سے جانیکا برنن ہے

سوت جی بولے کہ ہے شونکو رانی نے چتا بنا کر اپنے پتر کو اوس چتا مین رکہا جب اگنی پرویش ہوئی راجانے انجلی باندہکر سری
شاکتی مہامایا برہم سروپی کا دہیان کیا کہ ہے ماتا یہہ دیہہ تیرے سمرپن ہے سری بہگوتی پرسن ہوکر رکت امبر دہارن
کیئے ہوئے پرم منوہر سروپ نانا پرکار کے شستر دہارن کیئے ہوئے سمپورن دیوتاؤن کو ساتہہ لے دہرم کو آگے دہر کے
پرگہٹ ہوئین راجا ہریشچندر سے دہرم بولا کہ ہے راجن تم کچہہ سنشے مت کرو مجہکو ہی تپ مہہ جانو اور مجہکو ہی سمپورن
پدارتہہ جو پرتہوی پر ہین جانو تب راجانے دہرم اور تسبوید یوا اور لوکپال سدہ چارن گندہرب رودر اُسنی کمار اور
بسوامتر برن کبیر آدسب دیوتونکو درشن کرے تو راجا کو وہ سب چرتر سپن ماتر دکہلائی دیا پہر دہرم نے کہا کہ ہے راجن تم کچہہ چنتا
مت کرو یہہ سب چرتر مینے ہی کیئے ہین اُنکو تم سپن کے تل استت جانو اور راجا اندر بولا کہ ہے راجن تیرے سمان تو کوئی پرتہوی

نہ آگے کو ہوگا مین تیرے درشن کو آیا ہون اور تیری بہار یا اور پتر دیوتاؤن سے بہی ادہک ہین اُنہون نے پورب جنم
مین کوئی اوگر تپ کیا ہے اوسی سمی دیکہتے دیکہتے آکاش سے امرت کی بر کہا ہوئی اور راجا کا پُتر جیون ہوکر چتا مین سے
اُٹہکر راجا کی گودی مین بیٹہ گیا اور کہا کہ ہے پتا تم کس ستہان مین بیٹہے ہو اور پہلے سب چرترونکو سُپنا سا جانکر بہول گیا
اور راجا ہرشچندر نے اپنے پُتر کو ہردی سے لگا لیا اُس سمی رانی سہت راجا کی ایسی سوبہا تہی مانو ترلوکی ناتہ بیٹہے ہوئے
ہین اندر نے کہا کہ ہے راجن مین تمہارے لینے کو آیا ہون سُرگ سے بوان آتا ہے تم استری اور پُتر سہت اسی دیہہ سے
سُرگ کو چلو راجا ہرشچندر بولا کہ ہے دیوراج مین تمکو نمسکار کرتا ہون امن یہہ سی مینے چانڈال کی سیوا کری ہے پہر اس دیہہ سے
مین سُرگ مین کیسے جاؤنگا دہرم بولا کہ ہی راجن مینے پہلے ہی تم سے کہا ہو کہ تم اُسکو چانڈال مت سمجہو وہ مین ہی ہون وے
سب چرتر میرے ہی تہے تم کچہہ سنکہا مت کرو پہر اندر بولا کہ ہے راجن تمہارے سمان نہ اندر ہے نہ برن نہ کُبیر تمہاری سوبہا ہم
سا کشات برنن کر رہے ہے راجا ہرشچندر اندر کی بچن سنکر بولا کہ ہے دیوراج جو تم نے کہا ست ہی پر تو مین اکیلا سُرگ لوک مین
جاکر کیا سکہہ پاؤنگا جس سمے سی مینے اجودہیا نگری چہوڑی ہے میری بہگت اور نگر باسی برلاپ کر رہے ہین اُنکو چہوڑ کر اکیلا سُرگ
مین میرا جانا اوچت نہین ہے وے میرا رات دن چنتون کر رہے ہین جو مین اُنکا چنتون نہ کرونگا تو مجہکو نرک پراپت ہوگا
اندر نے کہا کہ ہے راجن جو تمہاری اچہا ہے سو ہی ہوگا اور تمہارے پُن کو ہم اندرادک بہی برنن نہین کر سکتے اب ہی راجا تم
شیگہر اجودہیا نگری مین چلو اور نگر باسیون نے جو راجا کا آگون سُنا تو منگلیک بستو لیکر راجا کے اگوانی آئے اور جس سمے راجا
ہرشچندر نے اجودہیا مین پرویش کیا اجودہیا کی سوبہا ادبہت ہوگئی اور سمپورن دیوتاؤن کے بوان ایسے دکہلائی دیتے تہے مانو
سورج نارائن ساکشات اجودہیا مین پرکاش کر رہے ہین اور انیک دیشون کے راجا راجا ہرشچندر کے درشن کو اجودہیا مین آئے
اور راجا کے پُتر روہتاکہہ کو راج گدی پر استہت کیا اور بہلی پرکار پنڈتون نے راج ابہشیکہہ کرایا اور اجودہیا مین نانا پرکار کے منگل اور
آنند ہوئے پہر راجا ہرشچندر نے نگر باسیون سے کہا کہ اب تم بہت جلدی سکہت ہو تو جو اگیا کرو سو کرو ن سمپورن کہنے لگے کہ ہی راجن
تمہارے چرنون مین جنمان جنم ہماری بہگتی رہے ہم تمہارے درشن کرکے بڑی سکہی ہوئے اور راجا سری ستاکشی کا دہیان
کرکے بوان مین بیٹہہ سُرگ کو چلا گیا شُکرجی نے راجا کو سُرگ مین پراپت دیکہکر کہا کہ ہے راجن ہن ہو دہن ہے تجہکو نہ تری
سمان کوئی راجا ہوا نہ آگے ہو جو تو اسی دیہہ سے اندر لوگ مین پراپت ہوا سوت جی نے کہا کہ ہے رشیو جو کوئی اس آکہیان
کتہا ہرشچندر کو سنیگا اُسکا سب دُکہہ ناس ہو کر پراپت ہو کر سُکہہ کو پراپت ہوا اور جو سُرگ کی اچہا کرینگے وہ سُرگ کو پراپت
ہونگے

ہونگے اور جو پتر کی اچھا کرینگے پتر پراپت ہوگا اور جو بہاریا کی اچھا کرینگی بہاریا ملیگی راج کی اچھا والونکو راج ملیگا +

## اٹھائیسواں ادھیا ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا. جسمین سری ستاکشی مہامایا کی چرتر اور درگم دہینت کی یدہ کا برنن ہے

راجا نے بیاس جی سے کہا کہ ہی مہاراج تم نے ہرشچندر کا آکہیان بستار پوربک برنن کیا اب سری ستاکشی مہارانی کا پربہاؤ
ہی کہ جسکے سمرن کرنے سے مین پاپون سے رہت ہوکر کرت کرت ہونگا اور جسکی سمرن کرنیکا پہل اسمید جگ کی سمان ہے
برنن کرو بیاس جی نے کہا کہ پورب ایک درگم آکش رور دہینت کا پتر تہا اوسنے دیوتاؤن کے بید گرہن کرنیکو ایک سہنسر
برکہہ پرنیت سوانس کو روک کر تپ کیا جب برہما جی پرسن ہوکر بر دینیکو آئی اور کہا کہ بر مانگ مین بر دونگا وہ دہینت بولا کہ ہی
مہاراج میری ابلا کہا ہے کہ سمپورن بید مجہکو ملین اور مین دیوتاؤنکو پراجے کرون برہما جی نے کہا کہ ایسے ہی ہو اور بید بہاگ
مجکو پراپت ہوا اوس دہینت نے برہما جیسے بر لیکر بیدونکو گرہن کرلیا جس سے دیوتا نربل ہوگئے اور برہمن بیدون سے رہت ہوگئے
اور پرتہوی پر ہاہاکار ہونے لگا اور دیوتا منکہون کے تل دکہہ پانے لگے اور دہینتون نے امراوتی پوری کو چہین کر دیوتاؤنکو نکال
دیا سمپورن دیوتا نیل گری پربت مین جاکر سری بہگوتی کا دہیان کرنے لگے اور ہوم جگ کا پرتہوی پر ابہاؤ ہوگیا برکہا نہوئی
تال باوری کوپ جل سے رہت ہوگئے پرجا مرنے لگی ہاہاکار مچگیا دیوتا سری بہگوتی جی کا دہیان کرکے استتی کرنے لگے کہ ہے
مہارانی تم دیا کرو اور سمپورن منکہون مین تم پراپت ہو اور ہم تمہارے چرنون مین استہت اس سمی کرپا کرکے ہمارا سنکٹ نرورت
کرو بنا تمہارے کوئی سامرتہہ نہین ہے تمہارے روم روم مین انیک نسکتونکا پرکاش ہے اور بید تمہاری استتی نیتا نت
کرکے کرتے ہین پرنتو پار نہین پاتے سری ستاکشی مہارانی نے دیوتاؤنکی استتی سنکر ایک ہست کمل مین بان ایک ہست کمل مین
پشپ اور ایک مین ساگ اور ایک مین پہل دہارن کرے ہوئے چہودا ترشنا کا ناس کرتی ہوئی ساکشات دیوتاؤنکو درشن دئی
دیوتاؤن نے کوٹ کوٹ سورج کا پرکاش دیکہکر ہاتہ جوڑ کر استتی کری اور سری بہگوتی جی نے برکہا کا ابہاؤ دیکہکر اپنے نیترون سے
جل کی برکہا کری اور نو راتر سے تک جو انینت پرتہوی کے اوپر برکہا ہوئی سمپورن تال اور باوری اور کوپ جل سے پری پورن
ہوگئے اور جیوون کو بڑا سکہہ پراپت ہوا اور دیوتا سری مہارانی کے درشن کرکے پرم آنند کو پراپت ہو کہنے لگے کہ ہی ماتا تمہارے نیتر
ہمارے آنند کرتا ہین تم نے جیسی اس سمی کرپا کری ہے ایسی ہی سدیو کرپا ہمارے اوپر کرتی رہو اور ہم بیدون سے رہت ہو رہے ہین

انوگرہ کرکے ہمارا وہ بھاگ پراپت ہو سری بھگوتی نے دیوتاؤن کو بھل پھول ساگ دیا دیوتا آنند کو پراپت ہوئے اُس سمے بھی
سری بھگوتی کا نام شاکمبری ہوا اور دیوتاؤن کے کلاہل شبد سے ایک دوت نے دُرگم سے جاکر کہا کہ ہے مہاراج یہہ کیا
چرتر ہے یہہ اتینت برکھا کیسے ہوئی تب وہ دیئت سہنسر اکشونی سینا لیکر سری بھگوتی کے سنمکھ آیا اور دیوتاؤن اور منشون
کو سری بھگوتی جی کے سنمکھ کھڑا دیکھکر بانونکی برکھا کرنے لگا سمپورن دیوتا اور منش تراہ تراہ کرکے بولے کہ ہے ماتا نربل ہین اور
یہہ دیئت بہر یُدھ کرنے کو آیا ہے کرپا کرکے اسکا ناس کرو سری بھگوتی جی نے اپنے بانون سے اسکے یتنونکا ناس کیا اور اُسی
سمے سری بھگوتی جی کے دیہہ سے تیبر شکتی اُتپت ہو گیئن جنکے یہہ نام ہین کالکا تارنی بالا تریپرا بھیروی رما بگلا کھی
ماتنگی تریپر سندری۔ کاما لتی تلجا جنبھی موہنی چھین گنج کالی دس سہنسر بھجا والین تبیس شکتیون اور چونسٹھ جوگنیون
سہت اور انکے ہست شکتیونکی اُتپتی ہوئی اور مردنگ ادریبن آو باجی بجاکر انیک دیئتونکا ناس کر دیا اور دُرگم دیئت سری بھگوتی
کے سنمکھ بانونکی برکھا کرنے لگا دس دن تک مہا پربل یُدھ ہوا گیارہوین دن سری بھگوتی جی نے کرال سروپ دھارن کیا اوس
روپ کو دیکھکر دیوتا پر بھلت ہوئے اور رکت پشپونکی مالا سری مہارانی کے کنٹھ مین پہنائی مہارانی نے پندرہ بان دیئت
کے اوپر پھینکے چار سے تو باہن کو مار دیا اور ایک بان سے سوارتھی کو پکڑا اور دو بان دُرگم دیئت کے نیترون اور دو بھجاؤن
مین ایک دُھجا کے مدہ مین اور پانچ ہردے مین مارے جن سے اُس دیئت کے مُکھ سے رودر کی دھارا نکلی اور وہ پرتھوی پر
گر پڑا اور پران جوت اوسکی نکل کر سری بھگوتی جی کے روپ مین سما گئی دیوتاؤن نے آنند کو پراپت ہو کر پشپونکی برکھا کری اور بھگوتی
جی کی استتی کری کہ ہے بھگوتی ہے مہا مایا ہے شاکمبری ہے ست لوچنا تمکو نمسکار ہو اور سمپورن اُپ نشد تمہارے چرتر
گاتے ہین اور برہما بشنو مہیش ان تینون دیوتاؤنکی اُتپتی تمہارے ہی شکتی سے ہے اور اننت کوٹ برہمانڈ کی تم جننی ہو
سری بھگوتی جی نے پرسن ہو کر ابھے دان دیوتاؤن کو دیا اور کہا کہ جو کوئی منش اس پرکار میرا دھیان کریگا اور میرے چرتر
شروَن کریگا اونکی ایسے ہی نیترون سے پالنا کرونگی اور انت کال پرم پد کو پراپت کرونگی اور دُرگم دیئت کو جو مینے مارا اب سے
میرا نام دُرگا پرسدھ ہوگا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن یہہ بردان دیکر سری بھگوتی جی انتر دھیان ہوئین اور ہے راجن
یہہ چرتر گپت ہین پرنتو بھگتونکو پراپت ہین جو کوئی پرم بھگت اس ادھیاے کو نت شروَن کریگا اتہوا پڑھیگا پرم پد کو پراپت
ہوگا اور سمپورن کامنا اور سکھ کا بھاگی ہوگا +

---

## اُنیسوان ادھیا ساتوین اسکندھ سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بھاشا کا جسمین سری بھگوتی کی مہما اور راجا جنمیجے سری بھگوتی کی بھگتی کر اوپدیش اور سری لکشمی کے انتردھیان ہونے اور سری شیوجی اور بشنو کی شکتی رہت ہونیکا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن مینے تم سے سورج بنس کے چرتر کہے وہ پرم شکتی کی کرپا سے تمنے شرون کیئے اور جو مینے دونو بنسن
کے راجا برنن کرے وہی پرم شکتی کے اوپاشک تھے اور شکتی سنسار روپی برچھ کے کاٹنے کو کٹھار روپ ہے سو ہی راجن
تم بھی سری بھگوتی جی کی سیوا کرو سمپورن بید اور اوپنشد کو متھکر یہہ رتن مجھکو پراپت ہوا ہے تم بھی اس رتن کو گرہن
کرو اور وہ مہامایا پرم چیتن السروپ پنچ برہم آسن کے اوپر استہت ہے اسی کارن پنچ برہماسنا بیدون مین برنن ہے
برہما بشنو رودر ایشر سداشیو یہہ پانچ مہا پریت سری بھگوتی کے چرنار بندون مین استہت ہین پھر بہونیشری سے
اوپرنت اور اور کون ہے سو ہے راجن اُس پرم بہونیشری جی کا رین دوس دھیان کیا کرو اُسکے بنا جانے یہہ جیو کیونکر
مکت ہو سمپورن منش اُنکے بشے اس پرکار استہت ہین جس پرکار آکاش مین سمپورن پدارتھ اور جب کال مین شیوا ارتہات سری
بھگوتی کو یہہ منش بھلے پرکار جان لیتا ہے سمپورن دکھون اور کلیشون سے رہت ہو جاتا ہے اور شرتی بید بھی پرکٹ سری
بھگوتی کے گن گاتے ہین سو ہی راجن تم گن آتمک شکتی کا دھیان کروگے تو تمہارا جنم سپھل ہوگا اور بنا اتھوا بھگتی اتھوا پریم اتھوا
بھے کر کے جو منش اُس سروپ منگل سروپ کو دھیان کرتے ہین وہ مہامایا ایک چھن ماتر مین اونکو نشچے سنسار سے رہت کرتے ہین اُسی کو
تم پرم اشٹ مانکر اپنے ہردے مین دھارن کرو سو کشل پد کو پراپت ہوگے بیدانت اور نیاء اور پاتانجل اور شنکھری بھاس
مین بھگوتی جی کا چرتر پرگھٹ ہے سو ہی راجن سری بھگوتی جی کی کیرتی برنن کرنے اور اونکے درشن کرنے سے سمپورن سنسار
روپی بندھن سے منش نرورت ہوتا ہے سو تم بھی جتن کر کے اوس بہونیشری کا بھجن کرو براٹ سروپ تھا سوتر سروپ اتھوا
انترجامی سروپ کر کے اپنے من کو سدھ کرنا چاہیے ست چت آنند سروپ کے دیکھنے کے نمت کیول ایک بھگوتی کے چرنار بندون کا
آسرا ہی یہہ بھی ایک اوپاو ہے اور جو سنسار مین کارج ہین اُنسے برکت ہونا چاہیے ہی راجن جو منش اپنے چت کو سری بھگوتی
جی کے چرنار بندون مین لے کرتا ہے وہ پرم مکت اوپاسک شاستر مین برنن کیا جاتا ہے ہی راجن مینے تم سے پرم تت برنن کیا ہے
اور جو تمہاری اچھا ہو سو پرشن کرو پھر راجا جنمیجے نے پرشن کرا کہ گوری لکشمی سرستی یہہ جو سری بھگوتی جی نے تینون دیوتاون کو

دین سو سری لکشمی جی کی اُتپتی سمدر سے برنن کری سو یہہ ہی سول شکتی ہین اونکی کتھا سنگیا کیون برنن کری یہہ میرا سندیہہ نرورت کرو
بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن ایک سمے دیتیون نے برہما سے بر پاکر پورن بل کو پراپت ہو تینون لوگونکو جیت لیا اور لشنو اور شیو جی
نے دیتون کے ساتھہ ساٹھہ ہنہسر برکہہ تک جدہ کیا اور ہاہاکار مچگیا اور لشنو اور شیو جی نے دانو کا ناس کیا اور اونکو جیت لیا تو
دونون دیوتا گربت ہوکر اپنے استہان مین استہت ہوئے اور دونون شکتیون مہا گوری اور مہا لکشمی کے سنمکہہ یہہ ابہمان
کرکے کہ ہمنے اپنے پراکرم سے دیتونکا ناس کیا ہے ہم بڑے بلوان ہین ہنسنے لگے دونو شکتی انتردہیان ہوگئین تب دو نو
دیوتا گیان رہت ہوگئے برہما جی کو یہہ دشا دیکھہ کر چنتا ہوئی اور برہم شکتی کا کوپ جانکر منو سے آدلیکر سنکا دکون کو بلاکر کہنے لگی
کہ تم ہی بچارو کہ یہہ دونو دیوتا اس سمے اچیت کیونکر ہوگئے اور سمپورن دیوتا یہہ الاپا کہ ہمارے کُل مین شکتی کی اُتپتی ہو
پرم شکتی کا دہیان کرنے لگے ۔

## تینسواں ادہیا ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہا پران ہر دلو کرت بہاشا کا جسمین دیوتاؤنکا ہماچل پربت پر جاکر سری بہگوتی کا آرادہن اور استتی کرنی اور سری لشنو و شیو جی کی شکتیون کے پرگہٹ ہونے اور دکش کے بر مانگنے اور سری بہگوتی کے جنم اپنی گرہ مین ہونے اور ستی جی کا دکش کے گہر جنم ہونے اور شیو جی کے ساتھہ بواہ ستی جی کے ہونے اور دکش کا بیر بہاؤ شیو جی سے ہونے اور ستی جی کا شریر تیاگنے اور سری بہگوتی جی کے اکیسو آٹھہ نام ہونے اور اونکی مہاتم کا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن ہماچل پربت مین جاکر دیوتاؤن نے مایا بیج سے پرم شکتی کا ایک لاکہہ برس تک دہیان کیا سری بہگو
جی نے پرسن ہوکر اس سروپ سے درشن دئیے کہ پاش انکش دہارن کیئے ہوئے چار بہجا تر نیتر کرپا روپی رس نیترون مین
سچدانند سروپ ایسے سروپ کو دیکہکر سمپورن دیوتا کہڑے ہوکر استتی کرنے لگے کہ ہے بسو روپ تمکو نمسکار ہے ۔ تیج روپ
سوتر روپ لیس روپ گیان روپ آنند رس روپ ایسی سمپورن روپون سے ہماری ڈنڈوت تمہارے چرنار بند و مین ہے سری
بہگوتی پرسن ہوکر بولین کہ ہے دیوتاؤ جو تمہاری اچہا ہو بر مانگو مین دونگی دیوتا ہاتہہ جوڑکر کہنے لگے کہ ہے ماتا لشنو اور شیو کو
شکتی کی لابہہ ہو اور گیان کی پراپتی ہو یہہ بردان دو اور راجا دکش نے بر مانگا کہ میری کُل مین تم جنم لیکر میری کُل کا کلیان

کرو اور مین سدیو کال جپ اور دہیان پوجا مین تپت پر رہون اور پرتہوی پر تمہارے نانا پرکار کے استہان اُتپت ہون
یہہ بردان مجہے دو بہگوتی جی نے کہاکہ ہے دیوتاؤ (تتہاستو) ارتہات ایساہی ہوگا میرے شکتیون کے اپمان کرنے سے شیو
اور لشنو اچیت اور شکتی رہت ہوئے میری شکتی کا اپرادہ جو کوئی کسی کال مین بہی کریگا اُسکی بُدہی اسی پرکار ناس کو پراپت ہوگی
اب جاؤ مین پرشن ہوئی اونکو بہلی پرکار خپنا ہوگی اور شکتیونکی لاہہ ہوگی اور تمہارے کُل مین میرا اوتار ہوگا اور شیر ساگر مین لکشمی
جی کی اُتپتی ہوگی اور تم سدیو کال مایا بیج سے میری دہیان مین پارائن رہوگے اور تم سدیو بیراٹ روپ سچدانند سروپ کا چنتون
کرتے رہو بیاس جی نے کہاکہ یہہ بردان دیکر سری بہگوتی منی دیپ آدو باسنی دیکر انتر دہیان ہوئین اور دکش اور سمپورن دیوتاؤن
نے لشنو اور شیو جی سے جاکر سب برتانت کہا اور پرم امباجی کی کرپا سے دونو دیوتا گیان کو پراپت ہوئے اور دکش کے گہر مین پرم
اُتسب ہوا دیوتا پرم آنند ہوکر پشپونکی بر کہا کرنے لگی اور ندی ساگرون کے جل امرت روپی ہوگئے تات پرج دکش کے گرہ مین
بہگوتی جی کا جنم ہوا اور ستی اونکا نام ہوا اور دکش نے شیو جی سے بواہ کر دیا پہر دیو جگ مین ستی جی اگنی مین بہشم ہوئین
راجا جنمیجہ نے پہر پرشن کیاکہ ہے مہاراج ستی جی اگنی مین کیون بہشم ہوئین بیاس جی نے کہاکہ ہے راجن ایک سمے دُرباشا منی
جامبونلیشری بہگوتی کے درشن کرنیکو گئے اور مایا بیج کو جپا سری بہگوتی جی نے پرشن ہوکر ایک مالا پرم منوہر اپنے کنٹہہ سے اُتار کر
دُرباشا جی کو دی اوس مالا کو دُرباشا منی اپنے کنٹہہ مین پہنکر راجا دکش کے گہر آئے اور ستی جی مہارانی کے چرنار بندون مین ڈنڈوت
کری دکش نے وہ مالا پرم منوہر دیکہکر پوچہاکہ ہے منی یہہ مالا پرم منوہر کہان سے لی دُرباشا رشی نے کہاکہ یہہ مالا مجہکو سری
بہگوتی جی نے پرشن ہوکر دی ہے راجا دکش نے وہ مالا دُرباشا منی سے پرارتہنا کر کے لے لی اور اپنے کنٹہہ مین ڈال لی دُرباشا
منی چلے گئے راجا دکش نے راتری کو وہ مالا اوتار کر سجا پر رکہدی اور اپنی استری سہت سجا پر سین کیا جو وہ مالا دی ہوئی پرم
شکتی کی تہی اوس کا راجا دکش نے انادر کیا اس کارن وہ پاپ کا ادہکاری ہوا اور اوسکی بُدہی شیو کی دروہا مین ہوگئی ستی جی نے
راجا کو شیو دروہی دیکہکر اپنا دیہہ دگد کیا اور پہر راجا ہمانچل کے گہر جنم لیا راجا جنمیجہ نے پہر پوچہاکہ ہے مہاراج ستی جی کے دگد ہونے
پشچات شیو جی نے کیا چرتر کیا بیاس جی نے کہاکہ ہے راجن شیو جی کے چرترون کے برنن کرنیکو میری سامرتہہ تو نہین ہے پرنتو اپنی
بُدہی کے انسار تہوڑا سا برنن کرتا ہون کہ جس سمے ستی جی بہشم ہوئین اوس سمے شیو جی مہاراج کو کرودہ کی جو اُتپتی ہوئی تو شیو جی
کے دیہہ سے اگنی اس پرکار اُتپت ہوئی مانو تر لوکی کو بہشم کر دیگی اور اُس اگنی سے ایک بیر بہدر گن اُتپت ہوا اور وہ بیر بہدر بہدر
کالی کے گن سے تہا اُسکے تیج کو دیکہکر سمپورن دیوتا بہو مان کر شیو جی کے شرن آئے شیو جی نے دیوتاؤن سے کہاکہ تمکو اس بیر بہدر سے

کچھ بہے نہین ہے اور بیر بہدر کو اگیا دی کہ تم جاکر دکش کو بہے نرو بیر بہدر نے جاکر راجا دکش کا سیس کاٹ ڈالا اور شیوجی اُس
جگ استھان مین گئے اور ستی جی کے بہوگ روپی اگنی سے جہتا کو پراپت ہوئے اور ستی جی کے دیہہ کو اگنی سے نکالکر اپنی کندہی پر استہت
کرکے بہرم مین جاکر بار بار ہائے ستی ہائے ستی کہنے لگے برہما جی سے آدلیکر سمپورن دیوتا چنتا کرنے لگے اور شیوجی مہاراج نانا پرکار
دیشون کو چلدیئے اُس سمے سری لبشنو بہگوان اپنا دہنش لیکر آئے اور شیوجی کے پیچھے چلے اور جس جس استھان پر شیوجی گئے سری لبشنو بہی
چلتے گئے اور ستی جی کے دیہہ کو اپنے دہنش بان سے چہیدن کرتے گئے جس جس استھان مین ستی جی کا دیہہ گرا اُسی اُسی استھان مین نانا پرکار کی مورتی
اُتپت ہوگئی اُن استھانون مین جو کوئی منش پورشچرن کرے تو سیگھر سدہ ہووہی استھان سری بہگوتی جی کی دیہہ سے جو اُتپت ہوئے
اس کارن سُدہ اُسن کرکے پرگہٹ مین جس سیکہہ منتر سدہ کرنا ہو اُن استھانون مین ایک چہن ماترمین سدہ ہوتا ہے اور جس جس
استھان مین ستی جی کا دیہہ پتن ہوا اُنہین استھانون مین شیوجی سوتہا کو پراپت ہوئے سو ہی راجن وے استھان پرم منوہر مین راجا
جنمیجہ نے کہا کہ ہے مہاراج وے استھان جہان جہان ستی جی کا انگ پتن ہوا مجہے بستار پورک دیبیون کے نامون کو مہاتم سہت برنن کرو
بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن جن جن تیرتہون مین شیوجی گئے اور جہان جہان ستی جی کا دیہہ پتن ہوا اور جنکے سرون ماترہی پاپون
کا ناس ہوتا ہی تم سے برنن کرتا ہون - یہہ ہین

| نمبر | نام استھان اتہوا تیرتہہ | نام سری دیوی مہارانی | نمبر | نام استھان اتہوا تیرتہہ | نام سری دیوی مہارانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | بارہی کا نشی | بشالاکشی اتہوا گوری گیہہ سوہنی | ۱۰ | ہستنا پور | جینتی |
| ۲ | نیم شارنیہ | لنگ دہارنی | ۱۱ | کان کبج | گوری |
| ۳ | پریاگ | للتا | ۱۲ | ملیاچل پربت | ربہا اتہوا کلیانی |
| ۴ | گندہ پاون | کامکی | ۱۳ | ایکا بہر | کیرت متی |
| ۵ | مان سرد کہن اوتر | گونڈا | ۱۴ | بشو | بشو ایشری |
| ۶ | اوترمانس | بسو کام پرپورنی | ۱۵ | پُشکر | پورہوتا |
| ۷ | مندراچل پربتا | کام چارنی | ۱۶ | کدار | سنمارگہہ دائنی |
| ۸ | گومنیت پربت | گومتی | ۱۷ | ہمان پربت | مندا |
| ۹ | چہیتررتہہ بن | مدوت کٹا | ۱۸ | گوکرن | بہدرکرنکا |

| نمبر | نام استهان اتهوا تیرتهه | نام سری دیوی مہارانی | نمبر | نام استهان اتهوا تیرتهه | نام سری دیوی مہارانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ١٩ | تہانیسر | بهوانی | ٣٩ | سوپارس دیس | نارائینی |
| ٢٠ | بلک استهان | بِل پترکا | ٤٠ | ترکوٹ پربت | رودر سُندری |
| ٢١ | سری شیل | مادهوی | ٤١ | بہرل | بلپادیوی |
| ٢٢ | بهدر دیس | بهدرکرنیشری | ٤٢ | اوراتر دیس | کبیرا |
| ٢٣ | بارہ شیل | جیا | ٤٣ | ہرشچندر استهان | چندرکا |
| ٢٤ | کملائی استهان | کملا | ٤٤ | رام تیرتهه | رمنا |
| ٢٥ | رودر کوٹی | رودرانی | ٤٥ | یمنا تیرتهه | مرگاوتی |
| ٢٦ | کالنجر دیس | کالی | ٤٦ | کوٹ تیرتهه | کوٹهی |
| ٢٧ | سالگرام | مہادیوی | ٤٧ | مدهوبن | سوگندها |
| ٢٨ | شیولنگ | جلپ پریا | ٤٨ | گوداوری | ترسندهیا |
| ٢٩ | مہالنگ | کپلا | ٤٩ | گنگادوار | رتی پریا |
| ٣٠ | ماکوٹ استهان | مکٹیشری | ٥٠ | شیوکنڈ | سوبهانندا |
| ٣١ | مایاپوری | کُماری | ٥١ | دیوکاتٹ | نندنی |
| ٣٢ | سنتان | للتامبکا | ٥٢ | دوارکا | رکمنی |
| ٣٣ | گیا | منگلا | ٥٣ | برندابن | رادها |
| ٣٤ | پرشوتم استهان | بملا | ٥٤ | متهرا | دیوکی |
| ٣٥ | سہسراکش | اُتپلاکشی | ٥٥ | پاتال | پرمیشری |
| ٣٦ | ہرناکش دیس | مہوتپلا | ٥٦ | چترکوٹ | ستیا |
| ٣٧ | بپاشا کی تٹ پر | اموگهاکشی | ٥٧ | بند دیس اتهوا بند اچل | بندباسنی |
| ٣٨ | پوور بردهن | پاڈلا | ٥٨ | کربیر دیس | مہالکشمی |

| نمبر | نام استہان اتھوا تیرتہہ | نام دیوی مہارانی | نمبر | نام استہان اتھوا تیرتہہ | نام دیوی مہارانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۹ | بنایک استہان | اُمادیوی | ۷۹ | اننگ استہان | مہری لکشمی |
| ۶۰ | بیش ناتھ | آروگیا دیوی | ۸۰ | بہرت آشرم | لکشمی اننگ |
| ۶۱ | مہاکال | مہیشری | ۸۱ | جالندھر دیس | لمبوگہی |
| ۶۲ | اوشٹم تیرتہہ | ابہیا دیوی | ۸۲ | کش کند پربت | تارا |
| ۶۳ | بند پربت | بنتا دیوی | ۸۳ | دیو دار بن | پشٹی |
| ۶۴ | مانڈو دیس | مانڈوی | ۸۴ | کاشمیر منڈل | میدھا |
| ۶۵ | مہیشری پوری | سُواہا دیوی | ۸۵ | مہارودر استہان | بہیما دیوی |
| ۶۶ | چھاگل دیس | پرچنڈا | ۸۶ | لشوا ایشر استہان | تشٹی |
| ۶۷ | مرکنگ دیش | چنڈکا | ۸۷ | کپال موچن | سُدہی |
| ۶۸ | سومیشر تیرتہہ | براروہا | ۸۸ | براروہ استہان | ماترکا |
| ۶۹ | پربہاس چھیتر | پُشکراوتی | ۸۹ | سنکہ اودہار استہان | دہرا |
| ۷۰ | سرستی | دیوماتا | ۹۰ | پنڈارک | دہرتی |
| ۷۱ | سُمدر کی تٹ پر | پارادارا | ۹۱ | چندربہاگا کے تٹ پر | کلا |
| ۷۲ | مہالاپ دیس | مہابہاگا | ۹۲ | اچھود | شودھارانی |
| ۷۳ | یوشا دیس | پنگلیشری | ۹۳ | بنیا | امرتا |
| ۷۴ | کرت سوچ | سنگھکا | ۹۴ | بدری نارائن | اورلبسی |
| ۷۵ | کارتکی دیس | نشانکری | ۹۵ | اوترپور | اوسدھی |
| ۷۶ | برتک دیس | اوتپلا | ۹۶ | کُش دیپ | کشودکا |
| ۷۷ | شون سنگم | سوبہدرا | ۹۷ | ہیم کوٹ پربت | منمتھا |
| ۷۸ | ستج بن | مادیوی | ۹۸ | کمد استھل | ست بادنی |

| نمبر | نام استهان اتھواتیرتھہ | نام دیوی مہارانی | نمبر | نام استهان اتھواتیرتھہ | نام دیوی مہارانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۹ | اشوتتھہ | نندنی | ۱۰۶ | ماتاونمین | سُدماتری اتھوا بھینوی |
| ۱۰۰ | سرون آگہ | ندہی | ۱۰۷ | ستی استهان | ارندہتی |
| ۱۰۱ | بیدبن استهان | گائتری | ۱۰۸ | رام استهان | تلوتما |
| ۱۰۲ | شیو کی سمیپ | پاربتی | | چٹ | برہم کلا |
| ۱۰۳ | دیولوک | اندرانی | | سمپورن شریرومنین | شکتی |
| ۱۰۴ | برہم استهان | سرستی | | + | + |
| ۱۰۵ | سورج منڈل | پربہا | | + | + |

ہے راجن یہہ ایک سو آٹھہ سدھ استهان اور ایک سو آٹھہ نام دیبی کے ہین جو ستی جی کے انگ سی پرگہٹ ہوئے اور ہی پرسنگ پرتہوی پر ہین وے بہی برنن کرونگا ان استهانون کے سرون ماتر سے سمپورن پاپونکا ناس ہوکر منش جہین ماترین سری بھگوتی جی کے پرم پدکو پراپت ہوتا ہے اور ان تیرتہونپر پترون کے ترپن کرنے سی پترون سہت موکش پراپت ہوتی ہے اور ان ایکسو آٹھہ نام دیوی جی کے لینے سے اس سنسار کی بہرمتا نرورت ہوتی ہی اور ان استهانون مین ایک بار ہی منتر جپنے سی سدہ ہوتا ہی اور الپ بہی دان جو منش ان استهانونپر کرے تو وہ دان اننت ہوجاتا ہی اور ان ایکسو آٹھہ نامونکی مہما برہما جی بہی نہین کہہ سکتے اور جو یہہ ایکسو آٹھہ نام لکھکر جو بہگت اپنی گہر مین رکھی تو اوسکے گہر مین مہاماری اور اکال مرتیو اور انیک اپدروا اور انیک کلیسونکا ناس ہوا اور اُس منش کا ایشرج اتینت بڑہی اور ان نامون کے لینی والون کو دیوتا بہی بندنا کرتے ہین اور ان نامونکا پوجن کرنیوالا اواگون سے رہت ہوجاتا ہی اور جو شرادہ کے سمے ان ایکسو آٹھہ نام کو جپی اُسکے پتر مکت ہوجاتے ہین ✦

اکتیسوان ادہیا۔ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہردیوکرت بہاشا کا جسمین تارک اُسر سی دکہت ہوئی دیوتاؤنکا اور برہما جی کا بردینی تارک اُسر کے بدھ کا سری شیوجی کے پُتر کی ہاتہہ سی اور دیوتاؤنکا استتی کرنی سری بہگوتی جی کا شیوجی کے شکتی سہت اور پتر اوتپت ہونیکا کارن اور سری بہگوتی

## سری بھوانی کی جنم کا ہماچل کے گھر اور دیوتاؤں کی پرارتھنا اشٹانگ جوگ گیان کے لیے سری بھگوتی جی سے برنن ہی کا

راجا جنمیجے نے پرشن کرا کہ ہے مہاراج تم نے ہماچل پربت کے گھر جو پاربتی جی کا جنم برنن کرا مجھ سے بستار پوربک برنن کرو کہ سری
بھگوتی جی کی کتھا روپی امرت پان کرنے سے میری ترپتی نہین ہوتی بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن تمکو اور تمہاری جننی کو دھن
ہی جو تم میرے ہردے مین سری بھگوتی جی کے چرترونکو بارم بار نوین کرتے ہو سو تم وے چرتر شرون کرو کہ جب سمے شیو جی مہاراج
کو شکتی کا بیوگ ہوا سمپورن کارج سے اُسکت ہو گئے اور پرم سمادھی مین پرم شکتی کا دھیان کرنے لگے اور تینون لوکون مین چراچر
جیو اوداس ہو گئے اُس سمے ایک تارک آکھیہ نام مہا اسر ہوا جسکو برہما جی نے پرشن ہو کر یہ بردان دیا کہ بنا شیو جی کے پتر کے تمہاری مرتیو
نہ ہوگی وہ اسر دیوتاؤنکو کشٹ دینے لگا اور دیوتاؤنکو یہ بھاری چنتا ہوئی کہ شیو جی تو شکتی رہت ہین اُنکے اب اورس پتر کیونکر
ہوگا اور ہمارا کلیش کیونکر مٹے گا یہ چنتا کر کے بیکنٹھ مین جا کر سری بھگوان سے برنن کیا سری بھگوان نے کہا کہ ہے دیوتاؤ تمہاری
اس چنتا کا ناس سری بھگوتی منی دیپ نواسنی کرے گی جنکا مین رات دن دھیان کیا کرتا ہون تم بھی اُن مہارانی کا دھیان
کرو دیکھو ماتا کا یہ سبھاؤ ہوتا ہی کبھی لاڈ کرتی ہے کبھی تاڑنا کرتی ہے سو تم جگت ماتا کا دھیان نشچے من ہو کر کرو اور اب تم
ہماچل پربت مین جاؤ بھگوتی تمہارے اوپر کرپا کرینگی دیوتاؤن نے سری بھگوان کی آگیا سے ہماچل پربت مین جا کر امبا جگ کری
اور کتنے ہی دیوتا دھیان کرنے لگے کتنے ہی نام جپنے کتنے ہی بید پڑھنے کتنے ہی منتر جاپ کتنے ہی مانسی جگ اور پوجن کرنے
لگے اور کوئی کٹھن تپ مین استھت ہوئے ایسے ہی بہت برسون تک تپ اور پوجن کیا تو چیت کے مہینے نومی مین بھرگو بار
سکل پکش کو سری بھگوتی جی نے پرتکش ہو کر درشن دیئے مانو چارون دشا مین چارون بید مورتیمان انگ کر کے دیکھنے لگے
اور کوٹون سورج اور چندرمان کا سا دائین بائین نیترون مین پرکاش اور کوٹون بجلی کیسی کانتی اُدیت ہو گئی دیوتا ایسے
روپ کو سنمکھ کھڑے دیکھکر ہاتھ جوڑ استتی کرنے لگے کہ ہے ماتا اب ہمارا اپرادھ چھما کرو اور اس تمہارے روپ الوکک کے
دیکھنے کی ہماری سامرتھ نہین ہے وہ روپ کیسا تھا کہ اونچے اونچے کچ استھل دونون کانون مین کنڈل جنمین کروڑون سورج کا
پرکاش کنکنی جال کے شبدون سے انیک دیوتا بھرم کو پراپت ہوتے ہوئے انکو نکی شوبھا برنن نہین ہو سکتی کنٹھ منی کی کانتی
سورج کو لجایمان کرتی ہوئی اور کیتکی کے پشپ کیسی سوگندھ دیہہ سے اُتپت کھار بند مین کپور رلا ہوا تامبول سو بھایمان اور ہیرون
کیسی لڑی دانت نوین لالی کو پراپت اور مستک پر رکت چندن کی سوبھا جیسے اشٹمین کا چندرمان او وے ہو رہا ہے اور مالتی کے

پُشپون کی مالا کنٹھہ مین پڑی ہوئی اور ترنیتر پرکاشوان اور پاش انکش چارون بہجاؤن مین گرہن کیئے ہوئے رکت بستر دہارن کیئے ہوئے ایسی شوبہا ؤنکو دیکہہ کر دیوتا پیچھے کو مستک کرکے ڈنڈوت کرتی اور بہم روپی آنسو ڈالتے ہوئے اُستتی کرنے لگے کہ ہی دیوی ہے شیوا ہے پورن پرکرتی تمہارے ارتہہ نمسکار ہو ہے اگن سروپا ہے ابہو دا تلے ہے درگا تمکو نمسکار ہو ہے کال راتری ہو مہا بہیروی ہے اکھنڈ سروپ ہو یگ داتا ہو اگیان نرموکنی ہے سچدانند پد برداتری تمکو بارمبار نمسکار ہو یہہ استتی اُچارن کرکے سری بہگوتی جی پرتکش بولین کہ ہی دیوتاؤ اس سمے جو تم بردان مانگوگے سو دونگی اور جو تم کو سنکٹ ہو اتہوا آپت ہے وہ تم مجھسے کہو دیوتاؤن نے کہا کہ ہی ماتا اس سمے تارک اسُر سے ہم مہا دکھت ہین اور برہما جی نے اوسکو یہہ بردان دیا ہو کہ تجھکو بنا پُتر شیو جی مہاراج کے کوئی نہ مار سکیگا سو ہی ماتا اس ہمارے دکھہ کو نورت کرو سری بہگوتی بولین کہ ہی دیوتاؤ تم کچھہ بہے مت کرو ہمالا کے گہر میری شکتی گوری نام جنم لیگی اوسکو شیو جی گرہن کرینگے تم میرے چرنون مین بھگتی اور ہمالا پربت سے پریت رکہو تمہارا سنکٹ نوارن ہوگا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن ہماچل نے یہہ بچن سنکر سری بہگوتی کی پرشن ہوکر استتی کری کہ ہی ماتا مین جڑ اور اتہا اور ہون تمہارا اوتار اسنے جو میرے گہر ہوگا مین کرت کرت ہونگا اور سمپورن دیوتا ہماچل کے اوپر پُشپون کی برکہا کرکے کہنے لگے کہ ہمالے تمکو دہن ہے کہ تینون لوک کی اوتپت کرنیوالی جگت ماتا تیری پتری بکہیات ہوگی اور جسکے اودر مین انیک برہمانڈ ون کی اتپتی ہے سو تیرے گہر مین اُتپت ہوگی تمکو دہن ہے اس پرکار دیوتا ہماچل کو بندنا کرکے یوگ بھگتی مین نرورت ہوئے اور ہماچل سمیت آدلیکر سمپورن دیوتاؤن نے سری بہگوتی جی سے پرارتہنا کری کہ ہے ماتا اشٹانگ جوگ سہت بید اور بیدانت سے ہمکو گیان و اور شبیش اُکت اونکت ہم سے برنن کرو +

## بتیسوان ادہیاے ساتوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین اشٹانگ جوگ کا برنن ہے

بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن سری بہگوتی جی نے دیوتاؤن سے پرم تت گیان برنن کیا کہ ہے دیوتاؤ تم اوس نت گیان کو جسکو شرون ماتر ہی نشٹ میرے روپ کو پراپت ہوتا ہو سرون کرو ہی نگا وہ پ ہماچل میرا اچنتیہ روپ مجھسے بہن نہین ہو جسکو ہم کہتی ہین وہ مین ہی ہون ترگُ ادرشٹ الوبہان اناسی یہہ چارون پدارتہہ مجھہ مین ہین اور ان چارون سے رہت ہی ہون اور نیا شاستر مین استی او ناستی ہین دو لکشن کہے ہین سو انمین شنو روپ ہوکر مین ہی پرکاشوان ہون جیسے اگنی مین اوشن بیج اور

ٹ ماد
ٹ جو ندیکہی
ٹ نہ کہنا اُپجا کا
ٹ روگ کو نہ پراپت ہونا

چندرما ہین سیتل تیج درشٹ پڑتا ہے ایسیہی پرے دونو سبہاؤ ہین اور جبتک اگیان ہے جیو سنگیا ہی جب گیان ہوجاتا ہے
وہ جیو برہم ہی ہے بستو وہ ایک ہی ہے گیان اگیان کے بہید سے دو دکہلائی دیتے ہین سو ابدیا کی لیش اور میرے شکتی کے
لوگ سے یہہ جیو کرم کرتا ہی جب گیان ہوتا ہی کرمونکو میرے ارپن کرکے سو برہم سنگیا ہوجاتی ہی اور چیتن کے سنگم سی ایک مت
ہوت ہوجاتا ہے جسکو شاسترن پر پنچ ہی برنن کیا ہے اور نیا وشاستر والے اُسیکو سمبہا ہی کہتے ہین کتنے ہی منش گیان پراپت
ہونے ہی تت سنگیا کہتے ہین اور اگیان ہونیکو تم کہتے ہین سو یہہ مایا کا چرتر ہے اور جو شیو شاستر کو مانتے ہین مجکو بدیا کہتے ہین اور جو
اگیان ہین مجکو ابدیا کہتے ہین سو یہہ ہے ہمانچل شاسترون مین مجکو نانا پرکار کرکے کہتے ہین پرنتو مین ایک ہی ہون اور جو میرا چیتن
سروپ ہی وہ کسیکو نہین دیکہتا اور وہ سب مین پرکاشت ہی اور جس سے وہ میرا چیتن سروپ کسی بستو سے بہین ہوجاتا ہی جب ہی
وہ جڑ ہے چیتن نہین ہے اور کرم اور کرتا نہین کرتا ہی مین ہی ہون پرنتو کرتا کرم کے دوش سے رہت ہون جیسے کنول جل سے اسپرش نہین ہوتا
مین دوش سے سپرس نہین اور مین سب جیو ونمین پرکاشوان ہون اور نربکار ہون اس کارن مین تت ہون اور انت میری چترین
اور تینون اوستہا جاگرت سُپت سوسپت مین شاکشی ہوتا ہی مین ہی ہون اور ہین بہی مین ہی ہون اور میرے دو روپ ہین
ایک سوکشم وہ سب مین بیاپک ہی دوسرا بیراٹ اوسمین سارا برہمانڈ ہی اسکارن مین ہی بید مین تت کہی گئی ہون اور آنند سروپ
جسکو جوگیشر کہتے ہین وہ مین ہی ہون اور آتما پرماتما ایک ہی بستو جیو ہی جبتک گیان نہین ہوتا آتما سنگیا ہی جب گیان ہوگیا پرماتما
سنگیا ہوجاتی ہی گیان اگیان کرکے اوسکے دو بہید کہی گئے ہین اور اگیان کو جڑ گیان کو چیتن بیدانت مین کہا ہے ایسیہی
پرتیتی اور سمرتی بیدانت مین دو نام سے ہین اگیان اور گیان سے دو ہین نہین تو بستو ایک ہی ہی ایسے ہی چیتن کو استی
اور ناستی دو برنن کیئے ہین اسی کارن آتما کو گیان روپ اور سکہہ روپ کہا ہی اور ست روپ اور پورن روپ اور سرب روپ ہے
بدیا کا ہی کارن ہی اور ابدیا سے وہی بپریت ہین جیسے سکہہ کو دکہہ اور گیان کو اگیان اور ست کو اسَت اور پورن کو اپورن یا ننیا
پہر کام کرم آدک سے یکت ایکت ہوجاتا کیول مایا سے ہی ہے سوئی میری بدیا روپی سروپ کے دہیان سے منش کو بکت ایکت کا
گیان ہوتا ہی سو پوربلے جنم کے سنسکار اور کرمونسے جیو اُتپت ہوتا ہی دو پرکار کے منش ہین ابیک اور ببیک (گیان اگیان)
اور گیانی اگیانی اپنے پچہلے جنم کے کرمون سے ہوتے ہین اور جو میرا روپ الوکک ہی کسیکو نہین دیکہتا اور سب مین بیاپک ہی اسی کے
اوسکا نام ابیک ہی ہے ہمانچل میری مایا بلوان ہے سمپورن شاسترون مین سب کارج تنکا کارن آدبہوت تتو میرا سچدانند سروپ
برنن کیا ہے اور سب پنچ تت کرمون مین اچہا مین ہی ہون اور آد تت دہرنیکل شبد ہی اسی سے آکاش کی اُتپتی ہی اور آکاش

جسکو شونیہ کہتے ہین ایک وکیہنو ماتر ہی روپ ہے اور بایو کا اس ہی روپ ہی اور ایک تیج روپ بہی بایو کا برنن کیا ہے
اور جل کا روپ رساتمک ہی اور پرتہوی گندہ آتمک ہے اکاش مین کیول ایک شبد کا ہی گن ہی اور بایو مین اسپرس اور شبد
دو گن ہین ایسے ہی یہ تینون گن شبد اسپرس روپ پانچون تت شبد اسپرس روپ رس گندہ مین پرتہک پرتہک
پراپت ہین اور اونکے مدہ مین مہت تت (جیو) پرویش ہے وہی جیو لنگ سروپ ہی اور سربا آتمک جو سوکشم روپ ہوکر جیو مین
پرویش ہے اسکو سوکشم دیہہ کہتے ہین وہ پرگہٹ نہین دیکہتی وہ جیو الوکک اور تیج روپ ہی اور استہول روپ پنچی کرن مارگ ہی
ہے ارتہات ایک تت کے دوسرے تت مین ملنے سے ایک تت کا ہونا جیسے پرتہوی مین چارون دوسری تتو نکا چوتہائی چوتہائی
بہاگ ملایا تو پانچ تت ملکر ایک تت ہوا وہ استہول روپ پنچی کرن کہا گیا اوسکو پانچ مہا بہوت بولتے ہین سو ہی ہا نجل اسر
پانچ مہا بہوت سے میرا بیراٹ سروپ ہی اور پانچ بہوت کرکے سروتر آدک پانچ اندری استہت ہین اور مین گیان اندری
سے ایک ایک بہوت مین پراپت ہون اور انتش کرن سب کا ایک ہی ہے اور سنکلپ بکلپ دو بہید انہین پانچون مہا بہوت ہیز
ہین اور بدہی سنگیا کی بہی پرپرنا سینے ہی کی ہے اور آنند سروپ اور چیتن روپ سب مین مجکو ہی سمجہو اور اہنکار تت ہی مجہے ہی
جانو اور انہکرت اور کرم اندری اور رجو گن سروپ ہوکر ہی مین ہی پرویش ہون اور پانچ پرکار کی پون پران اپان اودان
بیان سمان اور پانچ مہا بہوت بہی مین ہی ہون اور پانچ گیان اندری اور پانچ کرم اندری اور پانچ پران ایک اہنکار اور
ایک من یہہ سب سوکشم شریر مین استہت ہین اور انہین جیو ہی اسی کو دیہہ کہتے ہین اور اونمین جو نانا پرکار کی پرکرتی ہین مینہی
پرویش کر دی ہین اور سماتک مایا گیان کرکے پرویش کر دی ہے اور ابدیا کے گن سے بہی کچہہ ملی ہوئی ہے اور اس شریر مین ست
ست بدیا سروپ کا جو پرتبنب ہی اس شریر کی الشر سنگیا ہی وہ سربگ ہی اور سربا کرتا ہی اور سب کال مین شاکشی روپ ہی
اور تیسرا شریر بیراٹ سروپ ہی ان تینون شریرون مین جیو پرویش ہے اور تینون شریرون کے ابہمان کو جیو دہارن کر رہا ہی
اور جسکو استہول دیہہ کہتے ہین اسمین تینون لوک بیاپت ہین اسی کو ویش سو تر بیراٹ پد بہی کہتے ہین سو ہی راجن اس کا رانش
اور جیو کے بہید کو سمجہنا اور انیک پرکار کے ایشوریہ کری ہوئے نانا پرکار کے بہو گو نسے سنجگت میری ہی شکتی کے بل سے ہین

## تینتیسواں ادہیاے ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہا پران ہر دیو کرت بہاشا جسمین بیراٹ سروپ کا درشن کرایا ہے ۳۳

ہے راجن میری مایا سے یہہ سب جگت چر اور اچر بیاپت ہین مجہسے کسی کال مین نیارے نہین اور بدیا اور ابدیا ہو ہار مانہو

ہین اور بھکتی پر شون کے ہت دیکھنے کو مین ہی کیول تت روپ ہون اور مین ہی سمپورن جگت کی کرتا ہون اور مین مایا اور کرم سہت
ہر گھٹ ہون اور جو مین لوک مین پرویش نہون تو سمبھو نہین بنتا کیونکہ جس جس بھیدون سے مین پرویش ہون ویسے ہی انیک
پرکار کے جیو ہین اور مین اُپادہ کر کے نہین ہون جیسے گھٹ اور آکاش اور سورج نارائن ایک ہین جو انیک رنگ کے بستو گھٹ ہین پھر
دیکھو تو انیک رنگ کے روپ دیکھنے لگین پرتھک پرتھک اسی پرکار مین ایک ہون اور سب مین پرتھک پرتھک پرکاشوان ہون اور
ادوش ہون جو مجھے انیک بدھی سے دیکھین ہین وہ ہی بکار کو پراپت ہین اور جو آتما کو کرتا کہتے ہین یہ موڑھتائی ہے آتما
ایک ہو کبھی بکار کو پراپت نہین ہے اگیان کے بھید سے کری ہوئی دکھلائی دیتی ہے سو ہی راجن جیو اور ایشر کے دو بھاگ
میری مایا سے کلپت ہین جس پرکار گھٹ اکاش اور مہا اکاش اسی پرکار تھوڑے اور بہت برنن کئے ایسے ہی جیو آتما پرماتما کی
مین بھید کہے ہین سو جیو جو بہت سے روپون سے انیک دیہون مین درشٹ پڑتے ہین کیول ایک بدھی کی بھرنتا ہی ہے تیر پرتو
ایک ہین اور جیو ایک ہی سروپ ہے اور برہم اور جیو ایک ہی ہین کہنے ہی ماتر دو شبد ہین اودّیا کر کے وہ ڈھکا ہوا ہے اس کارن
جیو سنگیا ہے جب اودیا سے جیو رہت ہو وہ ہی پرماتما برہم سروپ ہے اور جیسے جیوون کی بہت سنگیا کری ہے ایسی ہی ایشر کے
بہت سنگیا کلپت کری ہے کہ ایشر اُتپتی سامرتھی اور گیان بل سے انیک جو نیون مین اوتار دھارن کرتا ہے جیون کی رکھشا کرنیکو متش کورم
باراہ نرسنگھ بامن آد اوتار جیسے بہت نہین ہین اور ویسے اوتار ہی اندر لین کر کے بیاپت ہین اپنی باسنا سے وہ جیو ہے اور
وہ پورن گیان کو دھارن کرے ہوئے ہین وہ ہی ایشر ہین سو ہے راجن اُلٹ پلٹ کر کے سب مین مجھکو ہی جانو ایشر ہی مین
ہی ہون اور پیڑا ہی مین ہی ہون اور برہما بشنو رودر بھی مین ہی ہون گوری برہمانی بشنوی سورج تارا اگن پشو پکشی
چانڈال جاتی اوتم جاتی بیادہ کرور کرم کرنے والی سرشٹ کرم کرنے والی استری پرش نپنسک تھوڑی بہت سب پدارتھ
مین ہی ہون مجھ سے بھن کوئی نہین ہے مین سب مین ہون مجھکو جو بھن جان رکھا ہے کیول رشی اور سرب کی بھرنتائی ہے
اگیان سے دیکھنے ماتر انیک پرکار کی بستو دیکھتی ہین جب مین اودیا سروپ ہو کر منش مین پرویش ہوتی ہون کیول مین ہی
ایک ہی پدارتھ سب مین دیکھنے لگتی ہون ہمالہ نے پرشن کیا کہ ہے ماتا وہ روپ جسمین سمپورن جیو چر اور اچر پرکاش کرتے
ہین اور سمپورن برہمانڈ جسمین استھت ہے مجھکو دکھلاؤ یہہ بچن سنکر سری بھگوتی جی نے ہمالہ کو اپنا سروپ دکھلایا اور بشنو
سے آدلیکر سمپورن دیوتاؤن نے ہمالہ پربت کو اگر بھاگ کر کے پوجن کرا سری بھگوتی جی کا بیراٹ سروپ یہہ ہے جو دیوتاؤن
نے درشن کیا مرگ ہی مستک اور چندرمان سورج دونو نیتر ہین اور دسون دشا کان اور بایو پران اور بشو ہردا اور پرتھوی جگھا

اور اکاش نابھی اور جوتش چکر اور وستھل اور مہر لوک گریوا اور جن لوک کنٹھہ اور تپ لوک للاٹ اور ست لوک کپال اور اندر سے
آدلیکر دیوتا بھجا اور اسنی کمار ناسکا اگنی مکھہ رات دن پلک مارنا جل تالو اسمپورن رس اسکے جیھا یمراج دانت ڈاڑھ سُرگ پاتال
مین جو لجا ہی وہ ہاتھ لوبھ ہونٹھ اور ادھرم پیٹھ پرجاپتی اندکوش سمدر کوکش پربت استھی ندی ناڑی اور برچھ بال چندرما ان
من اتھوا چت اور نیترون اور چت کا ایک ہو جانا وہ من کا کارن ہی (اسی پرکار من اور چت کا ایک ہو جانا اور نیترون مین
باس ہونا چندرما کا کارن کہا ہے) اور ہری بھگوان گیان شکتی اور رودر انتش کرن اتل ستُل آدو لوک کٹی سے نیچے کا انگ ہے
ایسی بیراٹ سروپ سری بھگوتی جی نے جو الاکرال روپ دھارن کر کے جیھا کو باہر نکالے ہوئے دانتوں کو بجاتی ہوئی اگنی سے
پرجلت نیتر وغیرہ نانا پرکار کے شستر دھارن کئے ہوئے اور سہنسر سیس سہنسر نیتر کروڑون سوورج کا سا پرکاش شریر مین پرکٹ
ورشن کرایا ایسے بھینکر سروپ کو دیکھکر دیوتا کانپ اُٹھے اور نیچ کو سیس کر کے مورچھت ہو گئے جب بھگوتی جی نے کرپا درشٹی سے
دیکھا تو دیوتا مورچھا سے چیتن ہوئے اور پریم روپی آنسوؤں الگ استتی کرنے لگے کہ ہے امبا ہے ماتا ہماری جنمان جنم کے پاپ کرم تم نے
نرورت کردئے اب اس سروپ کو لوپ کیجئے اس سروپ کے دیکھنے کی ہماری سامرتھ نہین ہے ہی بھو نتیانی ہی ہمپون پرانون
کی دھارن کرنیوالی تمہارا یہہ روپ ہمسے چھن ماتر بھی نہین دیکھا جاتا پھر ہم استتی کیسے کر سکین اور تم سے ہی ہرنیگ منتر ہی اور تم سے ہی
اگنی کی اُتپتی ہے اور تم سے ہی سورج چندرما کی اُتپتی ہے اور دیوتا اور چراچر منش تم مین پرتکش نشچے دیکھتے ہین اور سب پران
اور سات سمدر اور سات پاتال اور سات سُرگ تم مین ہی پراپت ہین اور تم سے ہی سب کی اُتپتی ہے اس روپ کو انتردھیان کرو
ہمکو سامرتھ تمکھہ کھڑے ہونیکی نہین ہے بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن سری بھگوتی جی نے وہ اپنا روپ انتردھیان کر کے پرم منوہر
رنج روپ اپنا دھارن کر لیا اور پاش انکش کو دھارن کر کے کومل نگ سے کرپائی نیترون سے مند مسکان کرتے ہوئے دیوتاؤں کو درشن
دئے پھر دیوتا آنند کو پراپت ہوئے اور گدگد ہو کر پرنام کرنے لگے۔

## چونتیسوان ادھیائے ساتوین اسکند سری دیوی بھاگوت مہاپران ہر دلو گرت بھاشا کا جسمین پرم تت کا برنن ہے

سری بھگوتی جی بولین کہ ہے ہماچل اس میرے بیراٹ سروپ کا دیکھنا پرم درلبھہ ہی مینے تمہاری بھکتی کے بس ہو کر تمکو دکھلایا نہ تو
بید کے پڑھنے سے پراپت ہوتا ہی نہ یوگ نہ دان نہ تپ سے کیول میری کرپا سے یہہ روپ دکھتا ہے ہی راجا یہہ جیو آتما مایا کے اُپادھ سے
کرتر دکھلائی دیتا ہے . . . . جب مایا نرورت ہوتی ہی جب یہہ جیو اناشی سروپ ہی اور یہہ جیو انیک پرکار کے دھرم ادھرم

کریاکرم کرنے سے نانا پرکار کی جونیون مین پراپت ہوتا ہی یہہ جیو ایک چہن ماتر بہی استہر نہین جیسے دیپک کی جوت چلایمان رہتی ہی ایسے
ہی یہہ من چلایمان ہے سو ہی ارجن اگیان کے ناس کرنیکو نیم کرنا چاہیئے نیم سے آوش گیان کا ناس ہوتا ہی اور پہر جیو سیہلتا
کو پراپت ہوتا ہی جب اگیان نرورت ہو جاتا ہی پہر جیو مُکت کہلاتا ہے اور جب کرمونکو کرکے اپنے کری ہوئے کرم مانتا ہی یہہ ہی
اگیان پنا ہے اور جو شبہہ اشبہہ کرم کری ہوئے کو نہین ہردیان مین لاتے ہین اور نہین مانتے ہین وہ ہی گیان سروپ ہین
اور شبہہ کرم کرکے میرے سمرپن کری وہی جیو کرمون سے رہت ہوتا ہی سو ہی ارجن یہہ شبہہ اشبہہ کرم راگ دوش ہین اونکو ماناکرمون
مین لپت ہونا ہے اور اونکو تیاگنا راگ دوش سے رہت ہونا ہی سو سب کرمون سے رہت ہوکر گیان استہت ہوکر جو کرم کرتے ہین وے
بیت راگی کہلاتے ہین اور گیان سے کیول سُرگ کی پراپتی ہوتی ہے اور سو کرم سُرگ جانیکا اوپاہی سو یہہ بہی ایک موڑہتا ہی سُرگ
نرگ سوبرن اور لوہے کی دو بیڑی ہین اور کرم روپی گانٹہہ ہردی مین باندہ رکہی ہے وہ گانٹہہ تو سُرگ مین جانے سے کہلتی
ہی نہ اور کسی لوک مین جانے سے وہ تو کیول ایک گیان کی پراپتی سے کہلتی ہے سو ہی ارجن چت کی سُدہی سے گیان کو پراپت ہوکر
جو کرم کرے اور اوسکو نمانے تو وہ گانٹہہ آپ ہی کہلجاتی ہے سو جوگ سے سب بستو پراپت ہوتے ہین اور بیراگ سے اُنکا ابہاو ہوتا
ہے اب ہی ارجن تم بیراگ کے لکشن سمجہو سم دم تِتِکشا ان تینون مین جو جیو ستہت رہی وہ ہی بیراگی ہی سم اندریونکی انتش کرن کا روکنا
دم باہر کی اندریونکا روکنا تِتِکشا وہ ہی کہ سیتل اور اُشنا ایک سا ماننا اور بیراگ کا یہہ لکشن ہے کہ اس لوک اور پرلوک کا بہوگ تیاگ کرنا اور
انتش کرن کا شُدہ کرنا جب بیراگ مین جیو کی پرورتی ہو تب سنیاس دہارن کرنا اُچت ہی اور برہم نشٹا سرون کرنیکو اور بیدانت کے سرون
کرنے مین من کی پرورتی کرنیکو جوگ ہی ۔ بیدانت کسکو کہتے ہین کہ (تت تو مسی) اسکو سمجہنا یہہ ہی ایک پرم بیدانت ہی جیسے منش لاکہون
شلوکون کو سرون کرتا ہی پرنتو وہ گیان کو پراپت نہین ہوتا ہے اور جب منش کو تین اکشرون کرکے گیان ہوتا ہے وہ پرم بیدانتی
شاستر مین برنن کیا ہے (تت تو مسی) مین تین پد ہین تت توم اسی انمین سے تت توم دو کا ایک مان لینا وہی میرا سروپ
ہی جیو تت ہے اور توم برہم ہی (ارتہات مین ہون) سو جیو اور برہم کا مان لینا میرا سروپ ہی اور جیو اور برہم کو نیارا نیارا
کیول امرگ ترشنا ہی جیسے مرگ کے نابہہ مین تو کستوری ہوتی ہے اور وہ اوسکو ڈہونڈتا پہرتا ہی ) ہے ہاں پچل پدارتہہ اور باکہ
ارتہہ کو سمجہو کہ پدارتہہ پد کے ارتہہ کو کہتے ہین اور باکہ ارتہہ ور یہہ کا سمجہنا ہے اور توم جو پد ہی وہ توئی باکہ ارتہہ اور تت پد پراپت
ہی ان دونونکا ایک ہونا ہی کہ گیان سے سنسار کا بندہن چہوٹتا ہے اور توم پد جیو ہی اور تت پد ایشر ہے ان دونونکا ایک
ہو جانا ہی پرم گیان ہے وہ تت میرا سروپ ہی اور تم پد لگہو سروپ ہو کر اگیان سے جیو ہی جب گیان ہو جاتا ہی جیو اور ایشر کو

ایک سمجھہ لیتا ہی یہہ ہی پرم پد کی پراپتی ہے سو ہی راجن بینٹے تم سی تت مشی ماکہہ کا برنن کیا ہی راجن پیراجت ماتر سروپ جیو
اور ایشر کی ایکتا ہونے سے پراپت ہوتا ہی اور مجکو ویودت کی لکشنا سے ایک سمجھہ جیسے ایک منش کے ایک ہی پتر ہے اور ایک لبتو کو
جو بہاگ کری تو وہ ایک ہی بہوگنی والا ہی نہ وہان جیشٹہ ہی نہ کنیشٹہ ایسے ہی مین انیکون مین پرویش ہون اور مین ایک ہی ہون
مین ایک لبتو ہو کر انیک لُبتوحن مین ساکشی بہوت ہون اور استہول سوکشم دیہہ کر کو رہت ہون (استول دیہہ پنچ مہابہوت بیراٹ
سروپ کو کہتے ہین) اور سوکشم دیہہ پنچ گیان اندری پنچ کرم اندری پنچ مہا پران مین اور گیان کر کے سنجگت جو دیہہ ہی اوسکو
کہتے ہین) سو ہی راجن پیر اُسدّ ہسروپ ان دونون دیہہ سے رہت ہی اور دونونکا ساکشی بہوت ہی سو ان دیہون سے جب
مایا کرت اگیان روپی اوپادہ ہونے کا ناش ہو جاتا ہی تب ہی پیرے پرم سُدّ ہسروپ کو یہہ جیو پراپت ہوتا ہی اور مین تینون
دیہون کے انتشکرن مین پراپت ہون اور اگیان روپی مایا کے لیش سے رہت ہون وہ جو برہم پوچہسروپ ہی وہ مجہکو ہی سمجھہ
جسکو پندت نیت نیتا کر کے کہتے ہین سو مین ہی ہون نہ میرا جنم ہی نہ مرن ہی نہ مجہسے کسیکی اوتپتی ہے اور سب کی مجہسے اوتپتی ہی ہی
اور مین نت ہون کبھی بکار کو پراپت نہین ہون اور مجہہ سے کیسکا ناس نہین ہے اور جسکو اسن جیو نے ناش وان مان رکہا ہی وہ کوئی
پدارتھہ نہین ہے ان دونونکا بیج کارن مجہکو ہی سمجھہ جسنے ان دونونکو نہ سمجہا وہ اگیانی ہے نہ کوئی مارنیوالا ہے نہ کوئی لبتو ہی
جسے کوئی ماری جو پدارتھہ درشٹ پڑتا ہے وہ ایک ہو کُٹن وت ہی جیسے سوکت کا ٹکڑا اگیان تا سے چاندی دکھلائی دیتا ہے اور جب دیکہتا ہے
حب جانتا ہے کہ سوکت ہی ایسے ہی نہ کوئی مارنیوالا نہ کوئی لبتو جسے مارے کیول مین ہی ہون ہے راجن آتما کو رتھی سمجھنا اور شریر کو
رتھہ اور بدہی کو سوار تہی اور من کھینچنے والا رتھہ کا اور اندریونکو گہوڑا اور لبشے اتیاوک کو سانگری رتھہ کی سمجھنا جو کوئی ایسے سمجھے وہ
بہوگنی والا اس تہہ کا ہی اور بدہی ان منش بگیان کو تو رتھہ سمجھتے ہین اور من کو کھینچنے والا سمجھتے ہین سو یہہ دو پرکار کی رتھہ ہین
اور مارگ ایک ہی ہے اور وہ جو پدارتھہ مارگ کے انت مین ہی جہان پہنچنی کی اچہا کرتے ہین وہ بہت سانگری کا رتھہ ہی اوسکو لکیٹ پہنچنے
کی کسی کو سامرتہہ نہین ہے اور جیوون نے ایک گیان روپی ہی رتھہ کو سمجھہ لیا ہے تا ن من کو سُدہ کر کے جو اوس تہہ پر استہت ہوتے
ہین وے ایک چھن ماتر مین اُسکے سمیپ پہنچنے کو سامرتہہ ہین اور میرے پد کو پراپت ہوتے ہین سو ہی راجن تم گیان روپی رتھہ مین
من کو شُدہ کر کے استہت ہو کر میرے پد کو پراپت ہو ایسا ہی سُرتی بید کہتی ہے اور میرا وہ بید بچن ہے سو اس آتما کو نت سمجھنا اور وہ آتما
سُدّ ہسروپ ہی کبھی بکار کو پراپت نہین ہے اگیان مایا سے وہ ملین دیکہی ہی وہ سُدّ ہسروپ ہی اب ہی راجن لوگ ہر تی سے تینون کو شریر کو
سمجھو وہی تینون اکٹر دیہی پر تو سنگہا برنن کی گئی ہے اور تینون دیہونکا کارن وہ ہی ہے (بکار تو استہول دیہہ ہی اور رکار سوکشم دیہہ

الغرمند
ٹ مالک رتھہ

ہے اور یکار کارن آتا ہی اور ہکار بند آتا ہے اور اوس ہکار کو تری آتا ہی کہتی ہین اُن تینون پہلے اکشرونکا اکٹہا ہونا
وہ بیج ہی سمجہو اوسیکو دیہی پرنو کہتے ہین جسکو سمادہ کے پہلے بہاونا کرنا چاہیئے پشچات اُس منتر سے سمادہی لگا کر مجہہ مین لے
ہونا یہہ پرم تت گیان ہے اور پران اپان دونو بایو کو سمان کرکے ناسکا مین لبشے سے نمورت ہوکر پون کو روکنا اور دوشون
اور ایرکہلاتے ربٹ ہونا یہہ ہی ایک کیول پرم لوگ لکہشن ہے اور میری بہگتی کو بہا روپ مین بیٹہکر ہکار رکار یکار سے ملاہوا
انسار ہے جسکی مستک پر اوس بیج کو چنتون کرکے سمادہی لگا کر میرے روپ مین لے ہونا چاہیئے اور اٹہ ہنگ اور راجیک کے دُویت بہاوسے
بہر جیت ہونا وہی ایکیا میرے سروپ مین پراپت ہونا ہی ایسے دہیان کرنیوالے میرے ہی روپ ہین اور جنہون نے یوگ یکت سے مجہکو
دیکہا ہے اور مجہکو ہی پرم آتما مان رکہا ہے ایک چہن ماتر مین اونکا اگیان ناس ہوجاتا ہے *

## ٣٥ پینتیسوان ادہیاے ساتوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہا پران ہر دلو کرت بہاشا جسمین یوگ ابہیاس کا برنن ہے

راجا ہماچل نے کہا کہ ہے بہگوتی مجہسے یوگ ابہیاس کہہ جسکر جس سے پرم تت پرگہٹ ہوتا ہی برنن کرو سری بہگوتی جی بولین کہ ہی پربت
ناتھ یوگ شاستر نہ پرتہوی پر ہے نہ پاتال مین کیول جی اور آتما کا اکٹہا کرنا ہی یوگ ہی اور اوسکے بگہن کرنیوالے جہہ پرش ہین کام
کرودہ لوبہہ موہ مد متسر ان چہونکو بس مین کرنا یہ بیج یوگ کا ہے دوسرے یم نیم مین استہت ہونا اور پہر پرانایام پہر پرتیاہار
کا بیہار کرنا اور ایک بدہی کی دہارنا اور دہیان اور سمادہ یہ آٹہہ انگ ہین اسکو اشٹانگ یوگ کہتے ہین اور دس پرکار کے یم ہین
اہنسا ستیہ استیہ برہمچرج دیا آرجو چہما دہرتی متاہار شوچ اور دس ہی نیم ہین تپ سنتوش آستک دان دیو پوجن
سدہانت کا شرون لجا مت استہت رہنا جپ ہوم متی اور پانچ پرکار کے آسن ہین جو یوگ شاستر مین لکہے ہین پدم آسن سوستک
بہدر بجر بیر ان پانچون آسنون مین پدم آسن یوگ شاستر سے یکت ہی اور سدہ ست آسن ہی اسی کو کہتے ہین پدم آسن
کی ریتی یہہ ہے کہ دونوں انگوٹہوں دونو پانو کو دونو انگوٹہون دونو ہاتہہ سے پکڑنا اور سیس کو دہیان مدرا کرنا (ارتہات نیچے کو کرنا) یہہ
پدم آسن ہے اور چار پرکار کے اور آسن اور کرمون مین برنن کئے ہین اور سمادہی مین استہت ہوکر دہیان کرنا کیول چت کی
سدہی کا کرنا ہے اور آسن کی کلپنا تو پرتہم ایک سادہن ماتر ہے اور جو تت گیان کے دیکہنے والے مہاتما ہین وے اوسکو ہردے
مین دہارن کرکے یوگ مین استہت ہوتی ہین پرانایام ان تین ناڑیون سے ہوتا ہے اڑا پنگلا سوسمنا اڑا سے بایو کو سولہ
منتر سے کہینچنا اور چونسٹہہ منتر سے روکنا اور بتیس منتر سے چہوڑنا جو گنیشر پنگلا ناڑی سے پرانایام کرتے ہین اور پہر بارم بار

بارہ منتر سے کہینچتے ہین اور سولہ منتر سے چہوڑتے ہین اور اتہوا اپڑا اوپر پنگلا سے پہر اولٹا ہی ہیں پرتہات جو اڑا سے چڑہا دین تو پنگلا
سے چہوڑین اور پنگلا سے چڑہا دیں تو اڑا سے چہوڑین اور پرانا یام ہی دو پرکار کے ہین ایک سگر بہہ دوسرا بگر بہہ جو اپنی اشٹ منتر
سے سری بہگوتی کے چرنار بند کی پریتی کے ارتہہ پرانا یام کرتے ہین وہ تو سگر بہہ ہے اور آن دیوتا کی اوپاسنا مین دوسرا منتر لوبہہ
اور اپنے سوارتہہ کے لیے جپتے ہین اسمین جو پرانا یام کرتے ہین وہ بگر بہہ پرانا یام ہے اور یہہ پرانا یام تین پرکار کا ہوتا ہے اتم
مدہم کنشٹ کنشٹ تو وہ ہے کہ پرانا یام کے سادہنے مین دیہہ سے پسینہ نکلے اور کشٹ ہو مدہتم وہ ہے جو چت کمپائمان ہو اور
کشٹ نکی گیات نہو اور اتم وہ ہے کہ چت کی کمپائے کو ہو لجائے اور پرتہوی اور دیہہ کی گیات نرہے اور تہات اندریون سے
جدہ کرکے اور چیت کے شدہ چت ہو جائے اور اپنی ہی شدہ نرہے یہہ پرم اتم ہے اور بل کرکے بایو کہینچنا اور ڈاٹنا برتہا ہار بدہان
ہے اور انگشٹ گل پہوچانگ ارو سولادہار لنگ نابہی ہردا گریوا کنٹہہ تالو ناسکا بہون مدہبون مستک برہمانڈ اینپر پرنوکا
دہارنا یوگ ہے پہر چت سروپ بہگوتی کا برہمانڈ مین دہیان کرنا اور آتما کو اشٹ دیوتا سمجہنا یہہ پرم جوگ ہے اور جو جیوا تما
اور پرماتما کو ایک مانکر سدیو جوگ مین استہت ہوتے ہین وے جوگی راج ہین یہہ لکشن سمادہی اور اشٹانگ جوگ کے برنن ہوئے اب
راجن منتر یوگ سنو کہ سب کو توبیج آتمک شریر اور چندرما اور سورج اور اگنی کو اس مے یہہ مین تیج اور جیو اور برہم کو جیوانتے ہین وے ہی
جوگی راج ہین اور اس شریر مین ساڑہے تین کروڑ ناڑی برنن کی ہین جنمین دس ناڑی مکہہ ہین اور اون دسو نمین تین ناڑی مکہہ ہین
جنکو میرو ڈنڈ بہی کہتے ہین وے تینون ناڑی چندرما سورج اگن کا روپ دہارن کرے ہوئے ہین اور بائین ناڑی کو اڑا کہتے ہین
وہ استری روپ بڑی سوبہایمان اور چندرمان کا سا روپ ہے اوسکو ہی شکتی روپ بہی کہتے ہین اور وہ امرت دہارن کر رہی ہے
اور داہنی ناڑی کا نام پنگلا پرش روپ اور سورج روپ سرب تیج مے ہے اور تیسری سوشمنا پرم روپنی دونون کے مدہ مین ہے اور اوسکے
مدہ مین بجر نام ایک ریکہا اچہا گیان کریا تمک ہے اور اوسکے مدہ مین سمبہو لنگ کروڑون سورج کے تل کانتی دہارن کیے ہوئی ہے اوس
سمبہو لنگ کے اوپر مایا بیج ہر آتما بند و ناد ہی اوسکے اوپر سکہا کے اکار رکت برن ایک کنڈلی ہے جسکو دیبی آتمک کہتے ہین اور وہ مجہسی بہن
نہین ہے اور اوس سے باہر سوبرن روپ وکارادا اور سکارانت چار اکشر ہین ان چارون اکشر سنگت چار دل والا اوس کنڈلی کے اوپر کنول
ہے اوس کنول کو چنتون کرنا چاہیے اوس کنول کے اوپر ایک کنول چہہ دل والا اور ہیرے کیسی کانتی والا بکار سے لیکر لکار پرینت چہہ اکشرون
سنگت ہے اس کنول کو سوادہشٹان کرکے برنن کرتے ہین اور اوسی کو سولادہار کہتے ہین اور اوس سولادہار پر ایک بندہے اوسکو کہہ شبد کہا جاتا ہے
اوسکے اوپر نابہہ دیش مین منی پور نام مہا پربہا و بجلی کیسی کانتی اور تیج کو دہارن کر رہی ہوئے ہے اور منی کے سمان منی نام دہم دس دل

سکتی ہیکنٹھہ مین شری بشنو بہگوان کے سمیپ استہت ہوئین اور شری گنگاجی کے منوہر روپ کو دیکہکر شری سرستی جی کرودہ وان ہوئین اور چوتہی بہاریا شری بشنو بہگوان کی تلسی جی ہوئین ٭

## پندرہوان ادہیاء نوین اسکند شری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا جسمین پرشدہ دہج راجا پرم بہگت شیو جی کی کتہا ہے

نارائن رشی سے پہر نارد جی بولے کہ ہے مہاراج تلسی جی چوتہی بہاریا کسکے کل مین اوتپت ہوئین اور کسکی پتری تہین پہلے آپنے لکشمی کے انس سے اوتپتی تلسی جی کی کہی ہے سو شری لکشمی جی نربکار کلیش سے رہت شاکشات پرمیشر کی شکتی سناتن سو بہاؤ سمپورن کا ادہار برچہہ بہاونا کو کیون پراپت ہوئین یہہ سندیہہ میرا انرورت کرو نارائن رشی بولے کہ ہے نارد جی اب مین تلسی جی کا ادپاکہیان کہتا ہون شرون کرو کہ ایک دکش ساورتی منو راجا پرم بہگت بشنو بہگتی مین نت پر بشنو انس سے اوتپت ہوا تہا اوسکا پتر برہم ساورتی بشنو انس سے ہوا اوسکی دہرم ساورتی اوسکے رودر ساورتی اور اوسکے دیو ساورتی اور اوسکی اندر ساورتی اوسکی پرشدہ دہج پرم بہگت مہادیو جی کا پتر ہوا اوسکے آشرم مین مہادیو جی تین جگ پرینت اوسکی بہگتی کے بس ہوکر استہت رہے شیو جی کو وہ بہگت پرشدہ دہج پتر ون سے لشبش پریہ تہا اور وہ کیول شری شمبو جی مہاراج کو ہی سرب دیوتاؤن اور مہالکشمی کے بہی پوجن کو جو بہادون کے مہینے مین ہوتا ہے تیاگ کر پوجتا تہا اور ماہ کی پنچمین کی بہی پوجن کو تیاگ دیا تہا اور سورج نارائن کی اتینت نندا کیا کرتا تہا سورج نارائن نے اپنی نندا سنکر اور سمپورن دیوتاؤن کے پوجن رہت جانکر شاپ دیا کہ ہے مور کہہ تو سمپورن دیوتاؤن کی نندا کرتا ہے جا تو لکشمی سے رہت داردری ہو جا شیو جی اپنے بہگت کو دوکہت دیکہکر ترشول ہاتہ مین لے نیتر لال کرکے سورج نارائن کے سنمکہہ گئے سورج نارائن شیو جی کو کال اتر کال سروپ دیکہکر بہیت ہو اپنے پتا کشپ جی کے پاس گئے کشپ جی بولے کہ مین تیری رکشا کرنیکو سامرتہہ نہین ہون پہر برہما جی کے پاس گئے اور شیو جی بہی جب ہی کرودہ وان ہوکر گئے برہما جی شیو جی کو مہا کرودہ سروپ دیکہکر بہی بہیت ہو سورج نارائن اور کشپ کو ساتہہ لے بیکنٹھہ مین شری نارائن کے پاس گئے شری نارائن تینون کو چنتا وان دیکہکر بسمی کو پراپت ہوئے برہما جی اور سورج نارائن اور کشپ جی نے استتی کری شری نارائن نے دہیرج دیکر

آسن بیٹھنے کو دیا برہما جی نے بیٹھکر نمرتائی سے سب کارن برنن کیا بھگوان بولے کہ ہے برہما جی مین بشنو ہوکر
پالنا کرتا ہون اور برہما روپ ہوکر اوتپتی اور شیو روپ ہوکر سنگھار کرتا ہون یہہ سمپورن سرشٹی میرا ہی
کارن ہے اور شیو جی شاکشات کلیان مورتی ہین شیو شبد کلیان باچک اور برہم سروپ ہی اور وے سدیو کال
بھگت کے آدہین اور بھگت تبل ہین اور شیو جی مہاراج اور سودرشن چکر کے سمان کوئی تیج وان نہین ہے اور وے
میرے پران آدہار اور پرم بھگت ہین اور میری پربل شکتی کروڑون سورجون کی اوتپتی لیلا ماتر کرتی ہے اور
کروڑون برہما اور مہادیوون کی اوتپتی کرنے کو سامرتہہ ہے سو ہی برہما باچ گیان اندری اور انتر گیان اندری
کر کے جو نش سدیو کال میرے منتر کی اوپاشنا کرتے ہین وے مجھے اتینت پریہ ہین اور شیو جی پانچون مکہار بند
سے سدیو میرے گونان بادگان کرتے ہین اور وے پرم تپسوی اور پرم بھگت ہین اسی کارن اونکا نام بید
بیدانت مین بھگت راج لکھا ہے اور کسی کال مین کوئی چرتر مجھ سے انتر کر کے نہین کرتے ہین اور شیو شبد نرکار
بھگوت سروپ ہے جس سے (شیو) شبد بھگت کے مکھار بند سے نکلتا ہے اوسی سے وہ کلیانتا کو پراپت ہوتا ہی
نارائن رشی بولے کہ برہما اور بشنو کے سمباد کی سمے شیو جی بھی ترشول ہاتہہ مین لیئے ہوئے پہونچے اور بھگتی مین استہت
ہوکر نمرتائی سے شری بھگوان کے چرنون کو ڈنڈوت کی اور شری بھگوان کی شانت روپ کے درشنون کے پربھاؤ
سے نرورت ہوکر شیتالی کو پراپت ہوگئے اور لکشمی جی نے اپنے مست کمل سے تامبول شری بشنو بھگوان کو دیا اور
برہما جی نے شیو جی مہاراج کو ڈنڈوت کری اور شیو جی مہاراج سکھہ پوربک شانتی روپ ہوکر آسن پر استہت ہوئے شری
بشنو بھگوان بولے کہ ہے شیو جی آپکا آگون کس کارن ہے اور آپکا گروہ کس کارن ہے شیو جی بولے کہ ہے مہاراج میرا
بھگت پرشد دہیج نام مجکو پرانون سے بھی اوپک پریہ ہے اوسکو سورج نے شاپ دیکر لکشمی رہت دارددری کردیا سو مین
سورج کے ہتنے کو ترشول لیکر یہان آیا ہون اور وے تینون تمہاری شرن آئے ہین سو آپ میرے بھگت کے
کلیش کو نرورت کیجئے شری بشنو بھگوان بولے کہ ہے شیو جی آپکے بھگت کا کلیس بہلی پرکار نرورت ہوگا اکیس جگ پیچھے
وہ تمہارا بھگت کال کو پراپت ہوگا اوسکا پتر رتہد دہیج بھی کال کو پراپت ہوجائیگا اوسکے دو پتر دہرم دہیج اور کشد
دہیج شری بشنو کی بھگتی مین پارائن ہونگے جب سورج کا شاپ نرورت ہوکر اونکو پھر لکشمی پراپت ہوگی اور لکشمی کو
پراپت ہونگے پہلے تو وہ دارددری ہونگے پرنتو جب وے لکشمی جی کا تپ کرینگے تب دارددرتا کو نرورت کر کے لکشمی کو پراپت

ہونگے اونکی دو بہاریا لکشمی تُل ہونگے ایک لکشمی دوسری گنگا اور وے کسی کال مین بہی سمپت سے رہت نہ رہینگی
ہے شیوجی مینے تمہارے بچن کا پرتی پالن کرکے تمہارے بہگت کا دُکہہ نورت کیا اب تم اپنے استہان کو گون کرو
ہے نارد یہہ بچن شری نارائن کے سنکے شیوجی اور کشمپ جی اور سورج نارائن اپنے اپنے استہان کو چلے گئے +

## سولہوان ادہیا، نوین سکندہ شری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین شری بیدوتی لکشمی انس کشدہج کی پتری کا آکہیان اور شری رامچندرجی مہاراج اور جانکی مہارانی کی کتہا کا برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہے نارد دہرمدہج اور کشدہج دونو لکشمی کے تپ کرکے دہنوان پُن وان پتر وان ہوے کشدہج کی پتنی مالاوتی نام تہی کال انتر کرکے لکشمی جی کے انس سے اوسکی پتری اُتپت ہوئی جو جنم لیتے ہی گیان کو پراپت ہوکر پرسوت گرہ سے ہی بید دہن کرتی ہوئی نکلی ہے نارد اوسکے مُکہارہند سے جو بید دہن ہوئی اوسکا نام بیدوتی ہوا اور اوسی سمے وہ تپ کرنیکو بن چلی گئی سمپورن کُٹمب نے بر جا ہی پرنتو اوسنے نمانا اور ایک منونتر پرینت پشکر راج تیرتہہ کے بیچ اوگر تپ کیا جب جو اوستہا کو پراپت ہوئی تو آکاش بانی ہوئی کہ ہے تپسولی جنمانتر کے بیچ تیرے پتی شری بہگوان ہونگے جنکے درشن برہما دکون کو بہی دُرلبہہ ہین اس بانی کو بہی شرون کرکے وہ کنیا تپ مین ہی استہت رہی اور جہان وہ گندہاون پربت مین تپ کرتی تہی وہ نرجن بن تہا کوئی منشیہ نہین جا سکتا تہا دیو یوگ سے راون اوسکے سمیپ گیا اوسنے راون کا آدر کرکے ارگہہ پاد دیا اور ستیل جل اور پہل کہانیکو دیے راون نے اوسکے سمیپ بیٹھکر پوچہا کہ ہے کلیانی تو کسکی پتری ہے اور کس کارج کے نمت تپ مین استہت ہے اور کام دیو کے بس ہوا اوسکے سہت کمل کو گرہن کر لیا تب اوس تپسولی نے کوپ وان ہوکر شاپ دیا کہ ہے مور کہہ تینے پاپ روپی درشٹی میری اور کی ہین تیرے کُٹمب سہت تیرا ناش کرونگی یہہ کہکر اپنی دیہہ کو تیاگ دیا اور راون بلاپ کرتا ہوا اپنے استہان کو چلا گیا سو ہے نارد اوسی کنیا نے کال انتر کرکے راجا جنک کے گرہ جنم لیا اور ستیا دیبی نام پرگہٹ ہوا اوسی کارن کرکے راون کا ناش ہوا اور شری سیتاجی مہا تپسولی ستت سروپ پوربلے جنم کے تپ کے پربہاؤ سے پری پورن پرمیشر شری رامچندرجی پتی پراپت ہوئے کال انتر کرکے شری رامچندرجی مہاراج پتا کے بچن کی پالنا کرنیکے نمت بن باسی ہوئے اور سمدر کے نکٹ شری مہاراج کو سیتا سہت دکہت دیکہکر

اگنی دیوتا برہمن روپ رکہکر سنمکہہ آکے بولے کہ ہی مہاراج یہہ کال بڑا دشٹر ہے اور یہہ سمے سیتاجی کے ہرن کا
ہے کہ دیو گتی بڑی کٹہن ہے سو دیو مایا کو پربل مانکر ان شری جگت انبا جگت جننی مہارانی کو مجہے دیدو
کہ مین بہلی پرکار سیوا کرونگا اور چہایا روپی جانکی کو آپ گرہن کرین پرکیشا کی سمے ان جانکی مہارانی کو مین آپکو
سمرپن کردونگا اور مین ساکشات اگنی ہون برہمن روپ مینے دہارن کیا ہوا ہے آپ اسمین بسواس لاوین شری
رامچندرجی مہاراج نے اگنی دیوتا کے بچن کو انگی کار کرکے لچہمن جی سے بہی گپت شری جانکی مہارانی کو اگنی کے
سمرپت کرکے چہایا روپی سیتاجی کو گرہن کیا اور وہ چہایا روپی سیتا جنا تہہ سیتاجی کے ہی روپ نواپ رسو بہاؤ اور چتر تائی
کو پراپت ہوگئی یہہ چرتر لچہمن جی آدکسی نے بہی نہ جانا اوسکے پشچات ایک مایا روپی مرگ کنچن کا بنکر شری
رامچندرجی مہاراج اور سیتا مہارانی کے آگے ہوکر بہاگتا ہوا نکلا تو شری سیتاجی مہارانی اوس مرگ کے لانیکے
ہت شری رامچندرجی مہاراج کی پریرک ہوئین شری مہاراج لچہمن جی کو سیتاجی کے سمیپ چہوڑ کر آپ
مرگ کے لینے کو چلے گئے پرنام وہ مرگ مہاراج کی بان سے مرت کو پراپت ہوا اور مرت سمے اوسکی مکہہ سے (ہائے
لچہمن ہائے لچہمن) نکلا اور انہی دیہہ کو تیاگ کر بیکنٹہہ دہام کو چلا گیا کیونکہ پہلے یہہ مرگ شری بشنو بہگوان کا دوار
پال تہا اپنے کرموں کے انسار اُمر تا کو پراپت ہوگیا تہا پہرمُن کے اود ہی ہونے سے شری رامچندرجی مہاراج کی بان
سے کال کو پراپت ہوکر بیکنٹہہ کو گیا اور ادہر (ہائے لچہمن ہائے لچہمن) شبد کو شری سیتاجی مہارانی نی شرون
کرکے لچہمن جی کو آگیا کری کہ ہے لچہمن کو ہی شری مہاراج کو بہاری سنکٹ پراپت ہوا ہے سیگہر جاؤ ہے نارو
لچہمن جی مہاراج کے جاتے ہی راون آیا اور سیتاجی کا ہرن کر کے لے گیا جب شری رامچندرجی اور لچہمن جی اپنے
آشرم مین آئے تو سیتاجی کو نہ دیکہکر بہت ہی پریم بار بار پرلاپ کرنے لگے پشچات گوداوری ندی کے تٹ جا بانروں کی
سہایتا سے سمدر کا سیت باندہ لنکا مین جا اپنے بانوں سے راون کا اوسکے کٹنب سہت ناش کرکے شری سیتاجی کو
سمدر کے تٹ لا پریکشا کے مس اگنی پرویش کرکے پہلی سیتاجی مہارانی کو اگنی دیوتا سے لی لیا ہے نارد جس سمے شری
رامچندرجی مہاراج نے چہایا روپی سیتاجی کو اگنی مین استہاپت کیا تہا اوس سمے وہ چہایا کی سیتاجی بولین کہ ہے
مہاراج مجہکو کیا آگیا ہے جو آگیا ہو سو مین کرون شری مہاراج بولے کہ ہے دیوی اب تم پشکر راج مین جا کر تپ
کرو پشچات تم سرگ لکشمی ہوگی یہہ بچن شرون کرکے دب لاکہہ برکہہ پرینت چہایا کی سیتاجی نے تپ کیا اور پہر

سرگ کی لکشمی ہوئین اور کال انتر کرکے وہی دروپد سُتا دروپدی جنکا دوسرا نام ترناہنی ہوا پانڈون کی استری ہوئین اب ترناہنی نام کا پریوجن سنو کہ ستجگ مین تو یہی دروپدی بیدوتی نام کُشدھج کی پتری اور تریتا جگ مین جنک کی پُتری سیتا نام شری رامچندر جی مہاراج کی پتنی اور دواپر مین دروپد راجا کی پُتری ہوئی تین جگ مین یوہ بدوان تہی اسکارن ترناہنی نام ہوا نارد جی بولے کہ ہے شری مہاراج اوس دروپدی کے پانچ پت کیسی ہوئے نارائن رشی بولے کہ ہے نارد جی جب اگنی دیوتا نے چہایا روپی سیتا کو شری رامچندر جی مہاراج کے سمرپن کرو دیا تب وہ شری مہاراج کی اگیا پرمان تپ کرنے لگی اور جب سری شنکر جی مہاراج کا دہیان کرکے کام آتر ہوئی شری شیو جی مہاراج نے اوسکے تپ سے پرسن ہو درشن دیکر کہا کہ بر مانگ تو اوسنے پانچ بار اسی پرکار کہا کہ پت دو پت دو شیو جی مہاراج مسکان کرکے بولے کہ جو تیرے مکہہ سے پانچ بار پت دو پت دو نکلا اس کارن جا تیرے پانچ پت ہونگے سو ہے نارد جی یہہ کارن پانچ پت پراپت ہونیکا ہی اور ہے نارد شری رامچندر جی مہاراج نے راون کو مار کر لنکا کا راج بہبکشن کو دیدیا اور آپ اجودہیا جی مین پرویش ہو گیارہ ہزار برس تک راج کیا پشچات شری مہاراج اپنی پوری سمیت بیکنٹھ دہام کو پراپت ہوگئے سو ہے نارد جی جو یہہ کتہا لکشمی بیدوتی کی اوتپتی کی برنن کری بڑے پُن کے بڑہانیوالی اور پاپ کے ناش کرنیوالی ہے کیونکہ وہ بیدوتی چارون بید کے دہارن کرنے والی ہے اور اوسکی جنہلکے اگر بہاگ اہرنس بید استہت ہین جو کوئی اس کتہا کو شرون کریگا وہ ساکشات پرم پد کو پراپت ہوگا ۔

ستر ہوان ادہیا نوین اسکندہ شری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیوکرت بہاشا کا جسمین سری تلسی جی دہرمدہج کی کنیا کا بردان برہما جی سے اور پراپت ہونا شری کرشن مہاراج کو برنن کیا ہے

شری نارائن رشی نے کہا کہ ہے نارد دہرمدہج کی پتنی مادہوی نام نے گندہ مادن پربت کی رام پاٹکا مین جسکی شوبہا برنن کرنے مین نہین آتی سو برس تک راجا کے ساتھ کریڑا کری کال انتر کرکے اوسکی گربہ کی اوتپتی لکشمی انس سے ہوئی اور شبہہ کال اور شبہہ نچہتر شبہہ یوگ سرشیت لگن مین کاتک کے پورنماشی کے دیوس شکر بار کو اوتمی منوہر مدروپا پورنماشی کیسی چندرمان کی شوبہا جسکے مکہار بند کی اور رکت سوبہت مند مسکان کرتی ہوئی مست اور چرنون مین

رکتائی دہارن کیئے ہوئے اور اودر کے لئیے تربلی ریکہا سیت کال مین اوشنتائی اور گریکہم رُت مین شیلتائی
کو دہارن کیئے ہوئے سُندر کیس چمپاکے پُشپ کیسی کانتی دیہہ مین اور پورب جوگ کو دہارن کیئے ہوئے مانو ساکشات
کامدیو کی مورتی کنیّا اوتپت ہوئی اور جوتشیون نے تلسی نام اوسکا رکہا پشچات اوسنے بدری کاشرم مین جاکر ایک
لاکہہ برس پرینت چت نارائن مین لگاکر ایسا تپ کیا کہ گریکہم رت مین اگنی مین اور سیت کال مین جل مین رات دن بیٹہ
مین استہت رہی تیس سہنسر برکہہ تک تو پہل اور جل کے اہار رہی اور تیس سہنسر برکہہ تک پتر و نکا اہار اور چالیس
سہنسر برکہہ پرینت بایو کاہی اہار کرتی رہی اور دس سہنسر برکہہ پرینت نراہار ایک پانو کے انگوٹہے سے کہڑی ہوکر
دہیان نارائن کا کیا ایسے گہور تپ کو دیکہکر شری برہماجی ہنس پر آروڈہ ہوکر سنمکہہ آکر کہنے لگے کہ ہے تپسونی
اس سمے جو تو بر مانگے سو لئی دوون تلسی جی بولین کہ ہے تاتہ تم میرے برتانت کو بہلی پرکار شروَن کرو کہ پوربلی جنم
مین مین تلسی نام گوپی تہی اور شری کرشن مہاراج کو اتینت پیاری تہی اور شری مہاراج کی سیوا مین تت پر تہی مجہکو
شری رادہکا جی نے دیکہہ کر وہ ودان ہو شاپ دیا کہ جا تو منکہہ اوتار لیکر پرتہوی پر جنم لے کہ تو میرے ہوتی ہوئی شری
کرشن مہاراج کے سمیپ ایکانت مین بیٹہی سو اب تو گولوک سی چلی جا اور شری کرشن مہاراج نے انوگرہ کرکے کہا کہ تو بیکنٹہہ
مین سری بشنو بہگوان چترببج سروپ کی پد کو جو میرے انس سے ہین پراپت ہوگی اور بہارت کہنڈ مین برہماجی کے بر
دینے پر تیرا پتی شانت سروپ اور ہر بہگت ہوگا سو ہے مہاراج تم مجہکو بردان دو کہ وہی پورن برہم میری ساکشات
پتی ہوں برہماجی بولے کہ ہے تلسی گولوک مین شری کرشن مہاراج کا سکہا پرم بہگت سُدامان نام تہا وہ بہی سری رادہکا
جی کے شاپ سے سری کرشن مہاراج کے انس سے شنکچور نام دانو کے گرہ بہارت کہنڈ مین اوتپت ہوا ہے جسکو گولوک
مین تمنے بہی دیکہا تہا اور اب تمہارا بہی دانو نس مین جنم ہوا ہے سو تم رادہکاجی کے شاپ سے بہوست کہ وہ ہی
شنکچور تمہارا پتی ہوگا اسمین کچہہ سنسے نہین ہے اور پشچات تم شری نارائن جی کے چرنون مین پراپت ہوگی اور برچہہ
روپ ہوکر تم سمپورن جگت کو پوتر کروگی اور سمپورن پشپ تم سے پوتر ہونگے اور بنا تمہارے شری نارائن کسی پوجا کو گرہن
نہ کرینگے اور جو کوئی تم سہت نارائن کو بہوگ لگاویگا وہ نارائن کو اتینت پریا ہوگا اور تم جو برچہہ روپ ہوکر اتپت ہوگی اسکا
نام اوس بن کا نام بندرابن بکہیات ہوگا اور گوپ اور گوپی تمہارا پوجن تمہارے پتر سے کرینگے اور تم برچہہ جون مین
اُدہشٹاتا ہوکر شری کرشن مہاراج کو اتینت پریا ہوگی اور وہ شنکچور گوپ روپ ہوگا اور تم اوسکو سنگ بہار کروگی پہر تلسی جی

بولین کہ ہے پتامہ شری کرشن دو بہجی گولوک مین مجہکو اتینتّ پریہ تہی اور اونکی ہی اگیا مانکر مین بیکنٹہہ مین شری کرشن چتربہجی کی سیوا مین آئی وہ دونو سروپ مہاراج کے مجہکو پریہ ہین پرنتو ہے مہاراج شری رادہکاجی مہارانی کا کرودہ سروپ ہی وہ جس پرکار شانت ہون وہ اوپا مجہی تبلاؤ برہماجی بولے کہ مین تمکو ایک رادہکا منتر سورس اکشری دیتا ہون اس منتر کے پربہاؤ سے شری رادہکاجی شری گوبندجی سہت پرم پریت کرینگی سو ہی ناردجی تلسی کو پرم منتر اور کوچ رادہکاجی کا دیکر برہماجی چلے گئے اور شری تلسی جی اوس پرم منتر کو لیکر اوسی بدرکاشرم مین تپ مین استہت رہین۔

## اٹھارہوان ادہیاء نوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین شری تلسی جی کی تپتا کا برنن ہی اور سنکچور اور تلسی جی کا سمباد ہے

نارائن رشی نے کہا کہ ہے نارد تلسی نوین جوبن اوستہا کو پراپت ہوکر کامدیو کے لہرون سے ایسی بیاکل ہوگئی کہ چندرمان کی سیتلتائی اسکو اگنی کے تل دیکہنے لگی اور اوس کامدیو کے پربلتائی مین جو نندرا آگئی تو سپن مین ایک پورکہہ نوین جوبن مہامنوہر نانا پرکار کے ابہوکن دہارن کیئے ہوئے دیکہا اور اوس سے سمباد کرکے اتینتّ پرسنتائی کو پراپت ہوئی جب جاگی تو وہ پورکہہ نہ دیکہہ کر بارم بار برلاپ کرتی ہوئی ودہیان کرنے لگی اودہر وہ سنکچور مہا یوگی شری کرشن مہاراج کی بہگتی مین استہت ہوکر پشکر راج مین تپ کر رہا تہا اور اپنی کنٹہہ مین شری کرشن مہاراج کا کوچ دہارن کر رکہا تہا اوسکو برہماجی نے پرشن ہوکر پورب برتانت کہکر بردان دیدیا کہ ہے سنکچور تو اب بدری بن مین جا وہان تلسی جی تپ مین استہت ہین سنکچور وہان گیا اور تلسی کے روپ کو دیکہکر بولا کہ ہے کلیانی تو کون ہے اور کسکی کنیا ہے اور اس بن مین کیون استہت ہی تیرے روپ کو دہنّ ہے اور جنہون نے ایسی تیرے سندر روپ کو دیکہا اونکو دہن ہے تلسی جی مون ہو رہین سنکچور پہر بولا کہ ہے کلیانی کا میو سنین ادہشٹاتا تو مون کیون ہو رہی ہو مجہہ سی برتن کر تلسی جی مرد مسکان کرکے بولین کہ مین دہرمدہج کی پتری تپ کرنمت اس بن مین استہت ہون تجہکو میرے کل اور برن سے کیا پریوجن ہے تو سکہہ پوربک اپنے مارگ کو چلا جا اور تو جو مدہ ونت ہو رہا ہے مین اس سے پتی کرنیکی اچہا نہین رکہتی ہون کیول شری بہگوان سے پریت رکہتی ہون یہان نہ میرا کوئی متر ہے نہ بیری ہے نہ سنبندہی

کیول پرمیشر کا دہیان کرتی ہون   استریون کے موہ کے پہند مین آکر بہت سے بلوان پرکہہ ناش کو پراپت ہو گئے
ہین بر ہما بشنو مہیش سے آو لیکر موہ روپی ندی استریون کی دلدل مین پہنسکر نکلنے کو سامرتہہ نہین ہین ان استریون
کے بہید انیک پرکار کے ہین تو میرے برن کو کیا پوچہتا ہے جو ہر بہگتی سے ہین ہین اُنکو یہہ سروپ بہنکر ہے
استریون کی سروپ کہو تو اندرجال کے تل جان اسی پرکار شام دام بہید کرکے استریون کے انیک پرکار کے چرتر سمجہائے
سنکہہ چوڑ مند مسکان کرکے بولا کہ ہے دیوی جو بچن تینے کہے سب ست ہین پرنتو مجہکو برہماجی نے استریون کے دو پرکار
کے روپ برنن کئے ہین - ایک باستو روپ دوسرا پرسدہ روپ باستو روپ یہہ ہین لکشمی سرستی درگا ساوتری رادہکا
سرشٹی آدیا سرشٹی اور یہہ باستو روپ اس کارن ہے کہ سبکی اُتپتی کرن کے جاننے والے ہین اور پرسدہ روپ اس
کارن ہین کہ درشن کے جوگ ہین اور جو دونون روپ دہارن کئے ہوئے ہین وہ ہی شکتی ہین اور جو اَور استری ہین
وہ ایک ہی روپ پرسدہ رکہتے ہین اوسی اوبہی جو ستی ہین اونکو بہی سرون کرو   ست روپا دیوہتی سندہا سوادہا
دکشنا چہایا روہنی برانی پچی کوبیر پتنی دتی ادتی لوپامدرا انسویا تلسی اہلیا ارندہتی مندودری تارا
دمنتی بیدوتی گنگا منسا پشٹی تشٹی اسمرتی میدہا کالکا بسندہرا شستشٹی منگل چنڈکا سوہا
کلیانی یہہ شکتی دہرم کامنی سروپ ہین سوستی سروہا شانتی کانتی کشانتی نندرا تندرا چہودہا پیاسا
سندہیا راتری دناتی ہمتی دہرتی کیرتی کریا سوبہا پربہا شوا   یہہ استری روپ جگ جگ پرت
سروپ اوتم شکتی جینے برنن کری ہین اور انہین کے کلا انش سے سرگ مین اپسرا ہین اور اونسے جو ادہم شکتی ہین
سنسار مین وہ نشچلا برنن کیجاتی ہین یہہ تین روپ اوتم مدہیم ادہم ہین سو اوتم وہ ہین جو پہلے برنن
کرین وہ سرگ وا ایک ہین اور پرسدہ ہین اسی پرکار ستوگنی تموگنی رجوگنی کو بہی سمجہنا ستوگنی تو وہی ہین جو گنی
سروپ کیول تموگن کو دہارن کئے ہوئے اپنے سوارتہہ سے پریوجن رکہنے والی ہین   رجوگنی سروپ کپٹ روپی
اور سنکہہ کو دہارن کئے ہوئے ہوتی ہین   سو ہی دیوی ہین تیرے سمیپ برہماجی کی اگیا سے تیرے ساتہہ
بواہ کرنے کی اچہا کرکے آیا ہون شنکہچور میرا نام ہے دیوتاؤن کا بہے دینے والا ہون دانوبنس مین جنم لیا ہے پورب جنم
مین   مین سداما بہگوان کا سکہا آٹہون گوپون مین پرسدہ بہگوان کا پارشد تہا اب مین رادہکاجی کے شاپ
سے دانو بنس مین اُوتپت ہوا ہون اور راجا ہون سے پرنتو شری کرشن بہگوان کے منتر کے پربہاؤ سے مجہکو پورب لی

جنم کی گیات ہی اور تیرا یہی جنم اب دانو بنس مین ہوا ہے اور پورب جنم مین تو بہی شری بہگوان کی پرم پریا
تہی اب تو رادہاجی سے برہماجی کی کرپا کرکے بہے مت کر مین تیرے ہو گئی جوگ ہون ہے نارد یہہ بچن گہکر
سنکہچور تلسی کے سمیپ استہت ہوا تلسی جی بولین کہ تینے جو بچن کہے ست ہین پرنتو ہو پرش استری سے جیتا گیا وہ
سدیو کال اپوتر ہے او تینے جو گندہرب بواہ کی جبہہ سے اچہا کی ہے یہہ کرم نندت ہی میرے ماتا پتا مجہکو دہرکار دینگے
ہے سنکہچور برہمن تو جنم اور مرت کال کے بشے دس دن کے پشچات اور راجا بارہ دن اور بیش پندرہ دن اور شودر ایک
مہینے مین شدہ ہوتے ہین اور استری کے جیتے ہوئے پرش سدیو ہی اپوتر رہتے ہین اور اتینت کامی پرش پتروں کے
ترپن کرنیکے ہی ادہکاری نہین ہوتے ادر دیوتا بہی اونکی جل اور پشپ کو گرہن نہین کرتے انکا جپ تپ بہی نشپہل
ہوتا ہی اور مین جو یہہ ہنا کے پربہاؤ کو جانتی ہون اسلیئے تیری پریکشا لیتی ہون اور جو ست پاتر استری ہین انہو ماتا پتا
کی اگیا ایسا ہی کرتی ہین اور جو پتا ماتا نہون تو اپنی اچہا پور بک سرشیشٹ بت گرہن کرنیکو اوچت ہین سو مین تجہ سے
یوگ ایوگ پرشو نکا برنن کرتی ہون کہ گن ہین برده اگیان داردری روگی جات برن اگیات اتینت کرودہی
اتینت کوروپ لولا لنگڑا انگ ہین اندہا بہرا جڈہ مورکہ نپنسک پاپی ہنسک ایسے پرشون کو جو کوئی
اپنی کنیا دے اوسکو برہم ہتیا کا پاپ لگتا ہے اور جو منش سوپاتر گنوان ہر بہگت سمپورن وشئی سے رہت سوبہاگی
کسل ہین اوتپت ساوہو سوبہاؤ کے پرشون کو اپنی کنیا بواہتے ہین اونکو دس جگ کا پہل پراپت ہوتا ہی اور جو
اپنی کنیا کو دربہہ لیکر دیتے ہین کبہی پاک نرک مین پڑتے ہین اور جو کنیا کو بیچکر دہن گرہن کرتے ہین وہ اوس کنیا کے
روم کے تل ہی اور چودہ اندر کے آیو پرینت نرک مین رہتے ہین اور پہر کرمی جنم پاکر دکہہ بہوگتے ہین ہے نارد
اس پرکار ان دونون کے سمباد ہونیکے سمے برہماجی نے آکر سنکہچور سے کہا کہ ہے سنکہچور تو اسکے ساتہہ کیون سمباد
کرتا ہی میرے بچن کو مانکر تم دونو کو اس سمے گندہرب بواہ کر لینا اوچت ہی کہ تم دونون سروپ وان ہو جو استری اور
پرش اتینت بباد کرتے ہین وے پشو جون مین اوتپت ہوتے ہین ہے تلسی تم اسکے کیا پریکشا لیتی ہو یہہ سنکہچور بڑا
پربل دیوتا اور اسرون کا مردن کرنیوالا ہے جیسے لکشمی جی سے نارائن اور رادہکا جی سے شری کرشن اور مجہہ سے
ساوتری جی اور شیو جی سے ستی اور باراہ جی سے پرتہوی اور وگشنا سے یگ اور انتری سے انسویا اور نل سے
دمینتی اور چندرما سے روہنی اور کامدیو سے رتی اور کشب سے ادتی اور بششٹ سے اندہتی اور گوتم سے اہلیا

اور گردم سے دیوہتی اور برہسپت جی سے تارا اور منو سے ست روپا اور اندر سے سچی اور گنیش جی سے تشٹی اور سوام کارتک جی سے دیوسینیا سوبہا کو پراپت ہین ایسے ہی تم سنکچور سے سوبہا کو پراپت ہوگی اور تم سنکچور کے سنگ استہان استہان اور تیرتہہ کے بیچ بہوگ کرنیکو سامرتہہ ہوگی اور سنکچور کے کال کے پشچات تم بیکنٹھہ مین بہگوان چترببج کی سیوا مین پراپت ہوکر کال انتر کرکے گولوک مین کرشن پدکو پراپت ہوگی +

## اُنیسوان ادہیاۓ نوین سکندہ سری دیوی بہاگوت مہاپُران ہردیوکرت بہاشا کا جسمین سنکچور اور تلسی جی کے گندہرب بواہ اور سنکچور کی بہے سی دیوتاؤنکا بہگوان کی شرن جانیکا برنن ہی

نارد جی نے پہر نارائن رشی سے پرارتہنا کی کہ ہے شری مہاراج سنکچور کا آکہیان بستار سے برنن کیجئے نارائن رشی بولے کہ ہے نارد برہما جی تو اگیا گندہرب بواہ کی دیکر اپنے استہان کو چلے گئے اور تلسی جی اور سنکچور کا بواہ گندہرب ہوگیا اور اکاش مین دُندہبی بجنے لگے اور پسپون کی برکہا ہونے لگی اور وے دونون انندپوربک ندی کے تیر بن مین گولوک بہاونا سے پورب جنم کے سمبندہ کام شاستر کے اُنسار کریڑا اور بہوگ بلاش کرنے لگے اور تلسی کے منوہر روپ اور سندرتائی کی سوبہا برنن کرنیکو کوئی سامرتہہ نہین ہے اینک پرکار کے رتنون اور مینون کے ابہوشن کو بیر اور اندر اور اگنی اور پسبوکرمان آدی دیوتاؤن سے لاکر سنکچور نے تلسی کو دیئے پشچات اوس بن کو تیاگ کر سنکچور تلسی سہت اپنے آشرم مین آیا اور ایک منونتر پرینت پربتون اور دلیبون اور ندیون کے تٹ اچہا پوربک بہوگ بلاس اور کریڑا کری اور گندہرب یکش کنر دیوتا راجبنون کو بس مین کرکے اونکا ادہکار کو گرہن کرلیا اور لس کنٹک اوسکا راج ہوگیا اور سمپورن دیوتاؤن نے بہے بہیت ہوکر برہما جی کے شرن جاکر اپنے دُکہہ کو برنن کیا برہما جی سرب دیوتاؤن سہت شیو جی کے پاس گئے شیو جی سبکو ساتہہ لیکر شری لشنو بہگوان چترببج کے پاس بیکنٹھہ مین گئے اور ڈنڈوت اور استتی کرکے موں ہوکر بیٹہے شری بہگوان بولے کہ ہے برہما جی تہمارا اور دیوتاؤنکا آگون بہلے پرکار جانتا ہون سنکچور کے بہے سے آئے ہو وہ سنکچور میرا پرم بہگت ہے اوسکا پرم پونیت چرتر تم شرون کرو کہ گولوک مین شُداماں نام سے وہ میرا پرم پریکہ بہاشری رادہکا جی کے شاپ سے دانو جون کو پراپت ہوگیا ہے اور شاپ کا کارن یہہ ہے کہ ایک سمے گولوک کے راس منڈل مین بہرے سمیپ برجا سکہی اور شُداماں بیٹہے ہوئے تہی اوس سمے رادہکا جی کوپ وان ہوکر بہرے سمیپ آئین اوسی کال برج

برجا سکہی ندی بہاؤ کو پرہاپت ہوئی اور سُداما ن رادہکا جی کے کوپ سے پہروان ہو گیا شری رادہکا جی نے اور سکہیون سے کہا کہ سُداما ن کو راس منڈل سے باہر نکال دو اسکو مہاراج کے پارشد ہونیکا گربہہ ہو رہا ہے اور شاپ دیا کہ اب تو اسُر جون کو پرہاپت ہو تو جو سکہیون کے مدہ مین کوپ کو پرہاپت ہوا اس کارن مینی تجہکو یہہ شاپ پایہ۔ پرنتو جب سُداما ن روون کرتا ہوا شری رادہکا جی کو ڈنڈوت کرکے راس منڈل سے نکل چلا شری رادہکا جی دیاوان ہو کر کہنے لگین کہ سُداما ن کہان جاتا ہے کہڑا رہ کہڑا رہ تو ایک چہن ماتر ہی گولوک سے الگ ہو کی اُسر جون کو پرہاپت ہوگا اور پہر گولوک مین آویگا۔ ہے برہما وہ چہن ماتر گولوک کا ایک منونتر بہرت کہنڈ کا ہے سو یہہ کارن شاپ کا ہوا اور یہہ شنکچور وہ سُداما ن بڑا پربل پرم بہگت میرا ہے اور یہہ سدیو کال جوگ مین استہت ہی ہے برہما وسکی مرتو اور کسی پرکار سے نہین ہے پرنتو مین ایک ترشول دیتا ہون اس ترشول سے شری مہادیو جی مہاراج اوسکو مارینگے اور ایک کوچ شیوجی کو دیتا ہون اوسکو کنٹہہ مین دہارن کرلین اور دوسری پرکار سے یہی کہتا ہون کہ اوسکی استری تُلسی پتی برتا ہے جب سے شیوجی اور شنکچور کا جدہ ہوگا مین برہمن کا روپ دہر کر اوسکی دہرم پتی برتا کو کہنڈن کرونگا جب اوسکا دہرم کہنڈن ہو جائے گا تب شنکچور مارا جائیگا اور وہ تلسی اپنے پرانونکو تیاگ کر مجہسے اتینت پریت کے کرنے والی ہوگی اب تم اس ترشول کو لیجاؤ اور سیگہر بہرت کہنڈ کو جاؤ ہے نارد یہہ بچن سنکر سب دیوتا برہما جی سے آو لیکر بیکنٹہہ سے بہرت کہنڈ مین چلے آئے۔

## بیسوان ادہیا نوین اسکندہ سری دیوی بہاگوت مہا پران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین شیوجی کا شکتیون اور سوام کارتک جی سہت چندر بہاگا ندی کے تٹ شنکچور سے جدہ کے کارن جانے اور شنکچور کے پاس دوت کی بہیجنی کا برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہے نارد برہما جی اور سمپورن دیوتا اپنے اپنے استہانون کو گئے اور شیوجی مہاراج نے ترشول لے ایک بٹ کے برچہہ کے نیچے چندر بہاگا ندی کے تیر استہت ہو ایک چتر رتہہ نام گندہرپ کو دوت بناکر شنکچور کے پاس بہیجا اور اوسکا اور جو پانچ جوجن چوڑا اور دس جوجن لمبا تہا اور اوسکی پرتہوی پہٹک اور منی آدر تنون سے جٹت تہی اور سات

لوٹ اور سات کہانیاں اوسکے گرد ہین یہہ کہکر بہیجا کہ تو مہندر نگر مین شنکچور کے پاس جاکر یہہ سندیس کہدے کہ شیوجی
مہاراج نے کہا ہے کہ تو اندراج دیوتاؤن کو دیکر اونکی شرن ہوجا اور یہہ سروپ جو تینے دہارن کر رکہا ہے یہہ سروپ
دیوتاؤنکا ہے اپنے اس سروپ کو تیاگدے شیوجی بٹ کے برچہہ کے نیچے چندربہاگا ندی کے تیر بہگوان
کا دیا ہوا ترشول لئے ہوئے استہت ہین اور تیرے ساتہہ جدہ کرنیکی اچہا کرتے ہین چتررتہہ شیوجی مہاراج
کو ڈنڈوت کرکے شنکچور کے نگر مین گیا اور اوسکے نگر کی شوبہا دیکہکر چکرت ہو موکوت جاکر کہڑا ہوگیا اور مندرون
کو دیکہکر بہرم مین پرورت ہوگیا اور نانا پرکار کے بہنکر روپ دوارپال کہڑے دیکہکر بے ہیبت ہو گیا اور
بڑی کٹہنائی سے اندر کے دوارے پر پہونچکر ایک دوارپال سے کہا کہ بہائی تو اندر جاکر شنکچور سے کہدے کہ شیوجی کا بہیجا ہوا ایک
دوت آیا ہے اور شیوجی کا سندلیا کہا چاہتا ہے دوارپال نے جاکر شنکچور سے کہدیا شنکچور نے آگیا دوت کے اندر
آنے کی دی وہ دوت شنکچور کے سنمکہہ جاکر اوسکے شوبرن مئی سنگہاسن رتن جٹت کی شوبہا دیکہکر جسکے تین کروڑ
جودہا سنمکہہ کہڑے تہے اور سو کروڑ جودہا شستر دہارن کیئے ہوئے بہون سے باہر کہڑے تہے اتینت چکرت
ہوگیا اور بدہی بہرمایمان ہوگئی اور لبہمی کو پراپت ہوگیا لشچات وہ دوت جسکا دوسرا نام لسپٹ دیپ تہا راجا شنکچور
کے سنمکہہ بولا کہ ہے راجا اندر مین شیوجی کا بہیجا ہوا ہون پسپٹ دیپ میرا نام ہے اور جو شیوجی نے سندیا کہا تہا
کہدیا اور اوتر چاہا شنکچور ہنسکر بولا کہ ہے دوت تو شیوجی سے جاکر کہدے کہ پربہات سمے شنکچور تمہارے سمیپ آویگا
دوت نے شنکچور کے بچن سن شیوجی کے پاس آکر شنکچور کا اوتر سنادیا اوسی سمے سوام کارتک جی بہی سنیا سہت
آکر شیوجی مہاراج کی استتی کرنے لگے جس سینا مین مکہہ مکہہ جودہا یہہ تہے بیربہدر نندیشر مہاکال سوبہدرک
لبالاکش بان پنگلاکش بکمپ بروپ بکرتی منی بہدر باسکل کپلاکہہ دیرگہہ ولشٹ بکبٹ اہتر
تامرلوچن کال کنٹہہ بہلی بہدر کال جبہہ کوٹی جر بلونمت رن اشلادہی درجیہہ درگم اشٹ بہیرو
اکادش رودر اشٹ لبو باسب دوادس آدت ہوتاسن چندرما لبوکرمان اوسنی کمار کوبیر یم جینت
نل کوبر بایو برن بدہ منگل دہرم شنی کامدیو اوگروشٹ کوٹ راکہٹ بہی ادر شاکنات
بہدرکالی اشٹ بہی رتن جٹت بوان مین استہت رکت لبتر دہارن کرے ہوئے اور رکت پہپون کی مالا کنٹہہ
مین نرت اور گان اور مسکان کرتی ہوئی بہگتونکو ابہے دان دیتی ہوئی اور یہہ شبد کہتی ہوئی

(بہے مت کرو بہے ست کرو) جیہادیرگہہ نکالے ہوئے سنکہہ چکر گدا پدم ونمش سر دہارن کرہی ہوی اور گول
کہپرایک جوجن کے پرمان اور جہاد یرگہہ ترشول ہاتھہ مین لیئے ہوئے اور ایک جوجن کے پرمان شکتی ہست کمل
مین اور موسل بجر کہیٹک لشنو استر برن استر بنی استر ناگ پاش نارائین استر برہما استر گرڑ استر
پرجن استر شیو استر جرمبہن استر پربت استر بایب استر کال ڈنڈ موہنا استر اور انیک استرون جہاد
کو دہارن کیئے ہوئے تین کوٹ جو گنی مہابکٹ سروپ کو ساتھہ لیکر آگئی اور ساڑھے تین کوٹ ڈاکنی بہوت پشاچ
کہمانڈ برہم راچہش بیتال یکش کنر آگئے ادہر شنکچور نے اپنی استری تلسی سے سمپورن بارتا جو کرنیکی چلنے لگے تو
تلسی بیاکل ہو کہنے لگی کہ ہے پران پریہ مجہکو چہوڑ کر تم رن مین کیسے جاؤگے کہ مجہکو تمہارے بنا دیکہے ایک پل ایک
جگ کے سمان بیتیت ہوتا ہے اس سنسار مین مجہکو تمہارے انیہ کوئی بہی پریہ نہین ہے شنکچور راج نیت اور دہرم
شاستر سے ملے ہوئے بچن بولا کہ ہے پریا اس سنسار مین شبہہ سکہہ ہرش دوکہہ ہے شوک منگل
سب سمے کے آدہین ہین دیکہو سمے پاکر برچہہ پر کونپل کی اُتپتی ہوتی ہے پشچات ساکہاؤن کی اُتپتی ہوتی
ہے پہر کال پاکر پُشپ اُتپت ہو جاتے ہین بنا سمے کوئی پہل نہین پکتا ہے اور سمے ہی پاکر سبوں کی اُتپتی اور
سنگہار ہوتا ہے اور برہما بشنو شیو سمپورن کی اُتپتی سمے پاکر ہوتی ہے اور ہر ایک سرب روپ بکت
جو سچد انند ہین سو ہی کال کے بپریت کرنیکو سامرتہہ نہین ہین سب کال کے آدہین ہین ہے پریا کون بندہو
کون ماتا کون پتا کون بہراتا ہے اور کون مین ہون اور کون تم ہو سبکو سٹ ہنا لی کیول کہنے ماتر ہی بنائے ہین اور مین جو
تم سے ہت کرم کرتا ہون کیول کرمون کے انوسار ہون جو اگیانی ہین ہرکہہ شوگ کو مانتے ہین جو مہاتما پنڈت گیانی
ہین وہ ہرکہہ شوگ کو سم مانتے ہین اور مینے جب بدری کاشرم مین بہت بڑا تپ کیا تہا تب تم مجہکو پراپت ہوئی ہو اور
ہے پریا جنسے کچہہ پدارتہہ پایا ہے تپ کے پربہاؤ سے پایا ہے سو مینے تپ کرکے برہما جی نے بردان دیا جب تم
مجہکو ملی ہو اور گولوک مین تم ہی اپنے کرمون کے پربہاؤ سے بہگوان کو پریا ہو - تم اس رن کی بارتا کو شرون کرکے
اپنے من مین کاپرتا ئی مت لاؤ کہ اسکے پشچات تم گولوک کو پراپت ہونگے اور تم پہلے برتانت کو مت بہولو کہ شری
رادہکا جی کے شاپ سے ہین اور تم اس بہرت کہنڈ کے لیئے پراپت ہوئے ہین اور ہم تم دونون شری کرشن
بہگوان کے پرم بہگت ہین یہہ دانو جون ایک کارن ماتر پراپت ہوئی ہے سو شاپ سے نرورت ہو کر اوس گولوک کو جو

جو گیشر ونکو بہی پراپت نہین ہے پراپت ہونگی۔ ہے نارد اسی پرکار شنکچور نے تلسی جی کو بہت دہیرج دیا اور وہ
راتری اپنے بہون مین جہان رتن مئی دیپک کا پرکاش تہا پشپون کی سجّیا چندن لیپت پر انیک کریڑا کرکے
بتیت کری پرنتو تلسی جی شوک ساگر مین ڈوبی رہین بارم بار شنکچور نے اونکو گیان اُپدیش بہی کیا پہر شنکچور
نے اُس گیان کر کے سمجہایا جو شری کرشن مہاراج نے گولوک مہا بندرابن مین سُدامان کو گیان دیا تہا جب تلسی
جی گیان کو پراپت ہوِ شوک کو تیاگ شنکچور سے پرشن ہوئین اور سرب سنسار کو متہا جانکر انند
پوربک ہو گیئن اور شوک کو تیاگ کر پرہاس اور پریم کی بارتا وئین راتری بتیت کری +

## اکیسوان ادہیا، نوین سکند سری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دلو کرت بہاشا کا جسمین شنکچور کا سینا سہت آنا اور شیو جی کا شنکچور کو دیوتاؤن کے لئی راج چہوڑ دینے کو سمجہانیکا برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہے نارد شنکچور نے شری کرشن مہاراج کا دہیان کرکے پراتکال سجّا سے اُوٹھہ شوچ کرم اور اشنان
ونت نیم سے نرورت ہو دہی دودہ مدہو گہرت دہانکی کہیل آدک منگلیک بستو اور رتن مئی استر اور کنچن
اور ایک سہنسر بہنڈار اور دو لاکہہ نگر اور سو کروڑ گرانو اور انیک پرکار کے دان برہمنون کو دیئے اور اپنے پتر کو راج
سنگہاسن پر استہت کر دہنش بان وہارن کر تین اکشونی مہارتہیون سہت جدہ کرنیکو شنکر جی کے سمیپ گیا
ہے نارد وہ استہان پنج جوجن لبتار اور سو جوجن دیرگہہ شُدہ پہٹک کر رہنیک پرتہوی کا بہرت کہنڈ
مین بہدرا ندی کے تیر تہا پہلے اوسی استہان کے لئے کپل منی نے تپ کیا تہا پچہم سمدر کے پورب بہاگ مین
ملیا پربت سے پچہم کو اور شری سیل پربت کے اوتر اور گندماون پربت کے دکہن کی اور ہے اور وہ بہدرا
ندی پچہم سمدر مین ملی ہے اور وہ ندی ہمالہ پربت سے اوتپت ہوئی ہے اور گومتی ندی اوسکے پچہم کے
اور ہے اور پچہم سمدر مین وہ بہی ملی ہوئی ہے اوس استہان مین اکہے بٹ کے نیچے شری شنکر جی مہاراج اس
روپ سے کہ باگمبر دہاری ہوئے ترنیتر مند مسکان کرتے ہوئے سب کے پالن کرنیوالے آنند گہن سروپ بر کے دینیوالے
بہگتون کی سہا کرنیوالے سکہ پرپت ہونیوالے استہت ہے شنکچور نے بہگتی کے لئے استہت ہو درشن کرکے ڈنڈوت کری شیو
جی مہاراج بولے کہ ہے شنکچور اُتپتی دیوتا اور دانو دونو کی ایک برہما سے ہے سو تجکو اوچت ہے کہ دیوتاؤن کا راج

تو دیوتاؤنکو دیئے اپسمین بروده مت کر اور تو شری کرشن مہاراج کا پرم بھگت بیشنو ہی اور اُتم بنس مین اوتپت ہوا ہے
تجھکو دیوتاؤنکا راج چھوڑ دینا ہی جوگ ہے اور یہی راجا جو کوئی اپنے بند ہوؤن اور کٹنب سے برودہ کرتا ہے
وہ نرک کو پراپت ہوتا ہی تو پنڈت ہی اور بید انت کو جاننے والا گیانی ہی ہماری اگیّا مان کر دیوتاؤنکا راج
دیوتاؤنکو ہی دیدی تو شری بھگوان کا پارشد گولوک باشی ہی شری رادہکاجی کے شاپ سے ایک جنم ماتر کے کارن دانو
بنس مین اوتپت ہوا ہے ـ شنکچور بولا کہ مہاراج آپکے بچن سب ست ہین پر تو آپنے جو کہا کہ کٹنب اور بند ہونکو
ساتھہ برودہ کرنا نہین چاہیئے سو ہے مہاراج پہلے نارائن نے راجا بل کے سنمکھہ جا کر چھل سے اوسکے سربس کو لیکر
پاتال بھون کو بھیجدیا سو ہی مہاراج پراتھم یہی ہوتا چلا آیا ہے اور دیوتاؤن اور دانو مین سدیو جدہ ہوتے رہے ہین جو اجی
ناتھہ الیشر کیے ہے جب بشنو بھگوان نے چھل کر کے دانو کا راج چھینا پھر مین کوئی اُنچت کرم نہین کرتا ہون سو ہے
مہاراج مین نیا جدہ کیسے راج دیوتاؤنکو دیدون یہہ بچن آپکے تجاروپی ہین پھر شیوجی مہاراج بولے کہ ہے شنکچور
تیری اور دیوتاؤن کی اوتپتی ایک ہی برہما سے ہوئی ہے اور دونون ایک بنس مین ہو جو تیری اچھا جدہ
کرنے کی ہے تو کچھہ لاج مت کر پہلے ہمنے ہی ترپور دانو کے ساتھہ یدہ بہت کیا اور مرو شری مہامایا نے ممبھہ سے
آدلیکر دانو سے پرم یدہ کیا ہے تو بھی شری کرشن کا پرم پارشد ہی اور جتنے دیئنت پہلے ہتے گئے اُنمین تیرے
سمان کوئی بلوان اور شری کرشن کا بھگت نہین ہوا سو ہمکو تیرے ساتھہ یدہ کرنے مین کچھہ لجّا نہین ہے ہمکو
شری بھگوان کی یہہ اگیّا ہے کہ دیوتا اپنے اودھکار سے رہت ہین تم اونکی رکشا کرو سو ہم تجھہ سے کہتے ہین کہ تو
چاہتے یدہ کر اور چاہے بنایدہ کیے راج دیوتاؤنکو دیدے نارد شیوجی کے ان بچن کو شرون کر کے شنکچور یدہ کی منسا کرنے لگا

## بائیسوان ادہیائے نوین سکند شری دیوی بھاگوت مہاپران ہردیو کرت بھاشا کا جسمین سری شیوجی اور شنکچور کے یدہ کا برنن ہے

نارائن رشی کہتے ہین کہ ہے نارد شیوجی مہاراج کو شنکچور نے ڈنڈوت کر رتن مے بوان مین استہت ہوا اپنی سینا
کو تیار کیا اودہر شیوجی مہاراج نے اپنی سینا کو شنکچور کے سنمکھہ بھیجا اب جنکے جنکے سنگ یدہ کیا اونکے نام شرون
کرو مہا اندر بیرسین کے ساتھہ بہاسکر جنبھی دانو کے ساتھہ چندرما ن ڈمبہ کے ساتھہ کال کالیشر کے ساتھہ

ہیوتاشن گو گرن دانو کے ساتھہ کوبیر کالک کے ساتھہ لبو گربان جی کے ساتھہ مرتیو بہیکر کے ساتھہ برن
بکہلن کے ساتھہ بدہ وبرت پرشٹ کے ساتھ سنیچر رکتاکش کے ساتھہ جینت رتن سار کے ساتھہ لبو برجتر
کے ساتھہ اوسنی کمار دیپت دان کے ساتھہ نل کوبر دہومر کے ساتھہ دہورندر دہرم کے ساتھہ شنگل وساین
کے ساتھہ من متھہ پیٹھہ رتن کے ساتھہ کانچی مکہہ کابیدانو کے ساتھہ اور نندی گن دہومرکا کے ساتھہ لبو
پلاسین کے ساتھہ اکادش رودر اکادش بھنکر دانو کے ساتھہ مہاماری کے ساتھہ اوگر چنڈا اس پرکار جوہا
آپسمین یدہ کرنے لگی اور سنگرام کے بیچ شنکچور کہڑا ہوگیا اوسکے بہے سے دیوتا بہاگنے لگی دیوتاؤن کو بہاگتے دیکہکر
سوام کارتک جی یدہ کے بیچ اپنی گنون کے سہایتا کے نمت استہت ہوگئے اور شنکچور سانون بہادون کی سیکہون
اگکے تل بانون کی برکہا کرنے لگا شیوجی کے گن شنکچور کے بانون سے بہی بہیت ہوگئے تب شری بہدر کالی مہارانی انکو
پیڑا وان دیکہکر کوپ کو پراپت ہوا ایک لیلا ماتر سوا کشوہنی دانو کا ناش کرکے اونکی رودہر کو پان کرگئین اور دس لاکہہ
ہاتہی اور سوا لاکہہ پیدل ایک ہاتہہ مین لیکر لیلا ماتر اپنے مکہار بند مین رکہہ لیئے اور سنہسر کبند (تعداد سینا) انکا جہنوکا
پہر پد منہس کر ڈالا اور سوام کارتک جی مہاراج کے بانون سے بہت دانو گر گئے بہت بہاگ گئے اور مہاماری نے بہی اس
سنگرام مین بڑا بہاری یدہ کیا دانو کی سینا سوام کارتک جی کے شکتی سے پیڑا کو پراپت ہوگئی دیوتا اکاش سے
شری شیوجی مہاراج کے گنون کے اوپر پہپون کی برکہا کرنے لگے ہے نارد ایسا مہا گہور یدہ دیکہکر شنکچور سوام
کارتک جی کے سنکہہ یدہ کرنے کہڑا ہوا اور سانون بہادون کے پرلے کال کے سیگہون کے تلیہ بانو کی برکہا کرنے لگا ہے
نارد شنکچور کے بانون سے نندی گن سے آدلیکر سمست گن سنگرام سے بہاگ نکلی ایک اکیلے سوام کارتک جی کہڑی
رہگئی اور شنکچور نے پربتون اور سرپون اور شلاؤن کی شرہا سوام کارتک کو اوپر ایسی کہا کی کہ سوام کارتک جی کا مورہت
ہوگیا اور سوام کارتک جی بہی تب بان ہوکر مورچہا کو پراپت ہوگئے اور اونکا دہنش کہنڈن ہوگیا ایک چہن ماتر پشچات
سوام کارتک جی مورچہا کو تیاگ چیتن ہوئے اور دوسرے دہنش کو جو اونکو شری وشنو بہگوان نے دیا تہا گرہن کر
رتن سے بودان مین استہت ہو یدہ کرنے کہڑے ہوگئے اور پربتون اور سرپون اور شلاؤن کی برکہا شنکچور کے اوپر کرنے
لگے اسی پرکار شنکچور بہی پرہار کرنے لگا پہر شنکچور نے اگنی بان چلایا سوام کارتک جی نے میگہہ استر چلایا اوسنے
اگنی بان کو ستہیتی کردیا اور سوام کارتک جی نے اپنی بانون سے شنکچور کے رتہہ کو توڑ ڈالا اور ایک بان سے سارتہی کو

نیچے پٹک دیا اور ایک شکتی شنکچور کے بکش استہل مین ماری کہ وہ مورچہا کو پراپت ہوگیا ایک چہن ماتر مین پہر شنکچور
چیتن ہوکر دوسرے رتہہ مین چڑہکر یدہ کرنے لگا اور پہر اپنے بانون سے سوام کارتک جی کو مورچہت کردیا اور ایک شکتی
سوام کارتک جی کے اوپر اور پہینکی تب شری مہاکالی سوام کارتک جی کو مورچہت دیکہکر سنگرام سے شیوجی مہاراج کے
سمیپ لیے آئین شیوجی مہاراج نے اپنے منترون سے مورچہا نوارن کرکے اتینت بل شری سوام کارتک جی کو دیدیا
سوام کارتک جی پہر سنگرام مین آئے اور شری مہاکالی بہی شری سوام کارتک جی کے سہایتا کو پراپت ہوئین جنکے
بہیانک سروپکو دیکہکر دانو بہے وان ہوگئے اور شری کالی جی نے سنگہہ کے ایسا ناد شبد کیا کہ کتنے ہی دانو بہاگ گئے
کتنے ہی پرتہوی پر گرپڑے کتنے ہی نربل ہوکر مورچہت ہوگئے اور شری مہارانی مدہ پان کی اونچے اونچے ہاس کرنی لگین
اور بیتال جوگنی بہیرو ادت سمپورن مدہ ست ہوکر نرت کرنے لگے شنکچور شری بہگوتی کے سنمکہہ یدہ کرنیکو آیا
شری بہگوتی نے جب اوسپر اگنی کی برکہا کری تو اوسنے اپنے بانون سے اوسکو ستیل کردیا اور جب وسپر برن استر پہینکا تو اوسنے
گندہرپ استر سے نوارن کردیا پہر شری بہگوتی جی نے جب نرائن استر چلایا تو شنکچور نے کوئی اور استر نہین پہینکا
کیول نیچے کو جہک کر مہارانی کو ڈنڈوت کی اور وہ نارائن استر اوسکے اوپر جاکر چلا گیا شنکچور کے نہ لگا پہر شری مہاکالی
جی نے برہم استر پہینکا شنکچور نے اوسکو بہی پہلے کے نیائین نوارن کیا جب شری بہگوتی جی نے ایک شکتی پرم مہا دارن
ایک جوجن کے پرمان جسکا بستار تہا پہینکی شنکچور نے اوسکے بہی اپنے بانون سے سو ٹوک کرڈالے پہر مہاکالی جی نے منترون
کے بل سے دوسری شکتی ہاتہہ مین لی تب یہہ اکاش بانی ہوئی کہ ہے بہدرکالی اس شنکچور کے مرتیو تمہاری ہاتہہ سے نہین
ہے جبتک وہ بشنو کوچ کو دہارن کر رہا ہے اور جبتک اوسکی استری پتی برت دہرم کی لیے ستہت ہے اوسکی مرتیو کسی
پرکار سے نہوگی شری بہدرکالی جی یہہ اکاش بانی شرون کرکے دانوؤن کا چربن کرنے لگین تب شنکچور سے ہبیت ہوگیا
اور شری بہگوتی جی نے ایک تیچہن کہرگ شنکچور کے اوپر چلایا شنکچور نے وہ استر سے اوسکے بہی سو ٹوک کرڈالے
پہر شری بہگوتی جی اپنے مکہاربند کو اتینت بستار کرکے شنکچور کے بہکشن کرنیکو چلین شنکچور نے شری بہگوان کا دہیان
کرکے اپنے دیہہ کو بڑہا لیا شری بہگوتی جی مشٹ پر ہار کرنے لگین ایک مشٹ سے تو اوسکے سوارتہی کو مار ڈالا اور رتہہ کے
ٹوک ٹوک کرڈالے اور ایک پرم دارن ترشول اگنی تدوت چلایا شنکچور نے اوس ترشول کو اپنے بائین ہاتہہ مین پکڑ لیا پہر
شری بہگوتی جی نے ایک مشٹ پر ہار سے شنکچور کو سنگرام کے بیچ پٹک دیا شنکچور ایک چہن ماتر مورچہت ہو پہر چیتن

شری بہگوتی جی کے سنمکھہ استہت ہوگیا تب شری بہگوتی جی پرم داُرن بانونکی برکہا کرنے لگین شنکچور نے سب بانونکو
بیچ بانونسے توڑ ڈالا اور شری بہگوتی جی کے چرنون مین بہگتی سے ڈنڈوت کرنے لگا شری بہگوتی جی نے شنکچور
پر کرا اور گہوما کر اوپر پہینکا شنکچور پرم بہگت نے پرتہوی پر گر کر پہر شری بہگوتی جی کو ڈنڈوت کری اور رتن می
ن مین بیٹہکر مہارانی کے سنمکھہ استہت ہوا پرنام شری بہگوتی جی نے دانوکے رودہر پڑے ہوئے کو بان کرکے
شری شیوجی کے سمیپ جا سب برتانت سنگرام کا کہہ سنایا شیوجی مہاراج وہ برتانت سنکر بہت ہنسے شری بہگوتی جی
شیوجی سے کہنے لگین کہ ہے مہاراج مینے انیک دانوکو بہکشن کیا اور انیک کو مارا اور انیک بہاگ گئے پرنتو وہ شنکچور
یہہ سے جیتا نہین گیا اور ہے مہاراج مینے اکاش بانی سے یہہ سنا ہی کہ جبتک شنکچور بشنو کوچ کو پہین رہا ہے اور استری
وسکی پتی برت دہرم مین تت پر ہے وہ تم سے جیتا نہین جائیگا اور وہ راجا بشنو بہگت ہے اور پرم گیانی ہے اور مینے
نیک شستروں کی پریرنا کری پرنتو اوسنے بارم بار مجہکو ڈنڈوت ہی کری +

تیسوان ادہیا، نوین سکند شری دیوی بہاگوت مہا پران ہردلو کرت بہاشا کا جسمین شری بشنو بہگوان
برہمن روپ ہوکر لینی شنکچور کے کوچ کا اور کہنڈن کرنی پتی برت تلسی جی کا اور بدہ ہونے شنکچور کا شیوجی کے ہاتھ سے برنن ہی

رائن رشی نے برنن کیا کہ ہے نارد شری شیوجی پرم تت کو جانکر سنگرام مین آپ آئے شنکچور نے بوان سے اوتر کر
شیوجی مہاراج کو شاشٹانگ ڈنڈوت کری اور پہر سیگہر بوان مین چڑہ دہنش بان نے شیوجی مہاراج کے سنمکھہ
یدہ کرنے کو کہڑا ہوا اور پرم دارن بانون کی برکہا پرسپر دونو کے ہونے لگی سو برس پرینت یدہ ہوا پرنتو جی پرا جے
کسیکی نہوئی اور شیوجی مہاراج نے جتنے گن سنگرام مین مارے گئے تہے سب کو منترون سے جوالیا تب بشنو
بہگوان برہ دہ برہمن کا روپ دہار کے سنگرام مین شنکچور سے بولے کہ ہے راجا تو راج اندر اور بڑا دانی پرم بہگت
ہے اس سے جو مین تجہہ سے مانگون تجہکو دینا جوگ ہے شنکچور ہنسکر بولا کہ ہے مہاراج جو تم مانگوگے سوئی مین دونگا
بشنو بہگوان بولے کہ ہے راجا یہہ کوچ جو تنے دہارن کر رکہا ہی مجہکو دیدی شنکچور نے ترت ہی دیدیا تب بشنو بہگوان اوس
کوچ کو پہنکر شنکچور کا روپ دہار تلسی شنکچور کے استری سمیپ گئے تلسی اپنے پتی کا سا روپ دیکہہ بشنو مایا مین موہت
ہوگئی اور شری بشنو بہگوان نے پتی برت دہرم اوسکا کہنڈن کیا ہے نارد تلسی کے پتی برت دہرم کے کہنڈن ہوتی ہی

شری شیوجی مہاراج نے وہ ترشول ہاتھہ مین لیا جو لشبنو نے پہلے دیا تھا شنکھچور کو وہ ترشول اوس سمے ایسا کہلائی
دیا جیسا پرلی کال کے بشے سورج کا تیج ہے ہیبت ہو شنکھچور نے پرم برہمسروپ کا دھیان کرکے اپنے من مین سنکلپا
کری کہ یہ ترشول سمپورن برہمانڈ کا ناش کرنے والا شری شیوجی مہاراج نے اپنے ہاتھہ مین دہارن کیا ہے یہ
سوچکر شنکھچور نے شری کرشن مہاراج کی پر تما کا اپنے من مین دہیان کر لیا اور شری شیوجی مہاراج نے وہ ترشول
شنکھچور کے اوپر چلایا جسکے لگتے ہی شنکھچور رتھہ سمیت بھسم ہوگیا دیوتاؤن نے اکاش سے پشپون کی برکہا کری اور دندبھی بجائی
اور شیوجی مہاراج کی استتی کرکے اپنے اپنے ادہکار کو پراپت ہوئے اوسکے پشچات شری شیوجی مہاراج تو اپنے
بیل پر اسوار ہوکے شیولوک کو چلے گئے اور سمپورن دیوتا اپنے اپنے دھام کو چلے گئے اور شری بھدر کالی جی انتردہیان
ہوگئین اور شنکھچور اوسی سمے دب گوپ روپ دہارن کرکے رتن مئی بوان مین استہت ہوکر گولوک مین پہونچ شری رادہا
کرشن جی مہاراج کے چرنون مین جا استہت ہوا شری کرشن مہاراج بولے کہ ہے سُدامان تو اب شاپ سے
نرورت ہوکر آیا اپنی بھگتی مین استہت ہوکر گولوک مین باش کر ۔ ہے نارد اوسی بھسم ہوئے شنکھچور کی استہیون سے
سنکہہ کی اوتپتی ہوئی ہے جو شری بھگوت کو اتینت پریا ہے اور جو بھگت سنکہہ کے جل سے شری بھگوان کو
اشنان کرتے ہین وہ بھگوان کو پرم پریہ ہوتے ہین اور وہ شنکہہ کا جل انیک تیرتہون کے تلیہ ہے اور جہان سنکہہ
کا شبد ہوتا ہے وہان لکشمی سدیو کال استہت رہتی ہے اور جو سمپورن تیرتہون کے اشنان کی اچہا کرے وہ
شنکہہ کے جل سے اشنان کرلے پرنتو استریون اور شودرون کو شنکہہ کا شبد کرنا برجت ہے +

## چوبیسوان ادہیا، نوین سکند شری دیوی بھاگوت مہاپران بردلوکرت بہاشا کا جسمین تلسی جی اور سالگرام جی کا اوپاکھیان ہے

نارد جی نے نارائن رشی سے پرشن کیا کہ ہے مہاراج جس پرکار شری نارائن نے تلسی کا پتی برت دہرم کہنڈن
کیا وہ مجھہ سے لستار پوربک برنن کرو نارائن رشی بولے کہ ہے نارد جس سمے نارائن شنکھچور کے کوچ کو دہارن کرکے تلسی
کے سمیپ گئے تلسی نے اپنے پتی کا سروپ دیکھکر آدر شتکار کہڑے ہوکر کیا اور دُندبھی کے شبد کو شرون کرکے پتی کی
جے جانکر پرشن ہو برہمنون کو بہت سے دان دیئے اور پوچھا کہ ہے مہاراج آپنے کیسی کیسی یدہ کرکے سنگرام جیتا ہے

نارائن مند مسکان کرکے تلسی کے ہاتہہ سے تامبول لے مون ہو رہے پہر تلسی بولی کہ ہے مہاراج شیوجی جو کال انت
سروپ کے دہارن کرنیوالے ہین اونکے سنکہہ آپ کس پرکار بجے کو پراپت ہوئے شری بہگوان شنکہچور روپ کپٹ
روپی بچن بولے کہ ہے پریا تم سنگرام کے برتانت کو مجہہ سے کیا پوچہتی ہو مینے سو برس پر مینت یدہ کیا جس کرکے
سمپورن دانو کا ناش ہو گیا پرنتو شیوجی کے سنکہہ میرا بل سنجہہ ہے وہی مجہہ سے جیتے نہ گہو سوین راج دیوتاؤن
کو دیکر چلا آیا ہون ہے نارد یہہ بچن نارائن کے سنکہ تلسی نشچنت ہو راتری کو نارائن کے ساتہہ سوئی اور نارائن
نے اوسکا پتی برتا دہرم کہنڈن کر دیا پشچات تلسی جی نے بہگوان گپت روپی مین اپنے پتی کے آچرن ندیکہکر سنکہا کرکے
کہا کہ ہے مایا ایش تم کون ہو کیا تمنے میرا پتی برت دہرم کپٹ سے کہنڈن کیا ہے بہگوان نے تلسی کے شاپ کی بہے
سے اوس سمے اپنا نج روپ دہارن کر لیا تلسی اس روپ کو درشن کرکے برہم روپی سورچہا کو پراپت ہو گئی اور پہر مننا کو
پراپت ہوکے بولی کہ ہے ناتہہ تمکو کچھہ دیا نہین ہے اس سمے تم مجہکو پتہر کے تلیہ دکہائی دیتے ہو اور میرے مکہہ سے جو یہہ
شبد نکلا ہے اسکا رن نکلا ہے کہ جسکے ہردے مین دیا نہین ہوتی وہ پتہر کے تلیہ ہے سو تمنے میرے پتی کا ناش کرنیکو
یہہ کپٹ روپ دہارن کیا جاؤ تم پتہر ہو جاؤ اور جو سادہو منش تمکو ستوگنی مورتی برنن کرتے ہین کیول بہرانتی ہے
تم تو چہل کی مورتی ہو شنکہچور جو ایک بہگت جن تہا تم نے بنا اپرادہ اوسکا ناش کر دیا یہہ کہکر برلاپ کرتی ہوئی رودن
کرنے لگی شری بہگوان تلسی کے برلاپ اور رودن کو دیکہکر بولے کہ ہے بہدری ہے کلیان مورتی تینے جو بہارت
کہنڈ مین پہلے تپ کیا ہے اوسکا پہل تجہکو اب بہلے پرکار ملیگا اور تیرے کارن شنکہچور نے انیک برکہہ تپ کیا تہا
جب شنکہچور کی تو کامنا ہوئی سو شنکہچور اپنے تپ کی پہل کو پراپت ہوا اور تیرے سمان کوئی سوبہاگ نہین اور مین
تیرے سمیپ ساکشات براجوان ہون تو نشچی کرکے اس دیہہ کو تیاگ کے پرم پد کو پراپت ہو گی اور میرے سمیپ رہیگی
اور اب یہہ شریر تیرا جل روپ ہوکر گندکی ندی ہوگا جو بہارت کہنڈ کے جیوون کو پوتر کریگی اور تیرے کیشون کے
بن برچہہ تلسی روپ پرگہٹ ہونگے جنکی پترون اور پشپون سے تینون لوک کے دیوتا اور منش اور گندہرب پوتر ہونگے
اور میری بہی اتینت پرشنتائی ہوگی اور جب لگ میرے بہوگ مین تیرے پتر نہ رکہے جائینگے اوس بہوگ کو مین گرہن
نہین کرونگا اور وہ مجہکو پریہ نہ ہوگا اور سرگ لوک پاتال لوک مرت لوک برندابن راس استہل بہانڈیربن
بن چندن بن مادہو بن کنگی بن آدہ تیرے بنون اور جہیرون مین تو برچہہ روپ ہوکر اوتپت ہوگی اور اوسی برچہہ کے

نیچے اینک دیوتاؤن اور تیرتھونکا باش ہوگا اور جہان تیرا باش ہوگا وہان ہی میرا باش ہوگا اور جس جل مین
تیرے برچھہ کا ایک پتر ہی پڑیگا وہ جل اینک تیرتھون کے سمان اشنان کا پھل دیگا اور جو کوئی کیول ایک گھٹ
جل کا تیرے برچھہ کا پتر جل مین ڈالکر میرے سمرپن کریگا وہ گھٹ مجھکو اینک مرت کی کھنڈون سے ادھک پریہ ہوگا
اور کارتک کے مہینے مین جو کوئی ایک دل بھی تلسی کا میرے مستک پر چڑھا دیگا اوسکو دس ہزار گئون کے دان کے پھل سے
بھی ادھک پھل پراپت ہوگا اور جس سمے منش کا انت کال ہو اُس سمے ایک دل تلسی کا اوسکے مکھہ مین پہونچیگا تو وہ منش
بیکنٹھ لوک کو پراپت ہوگا اور جو منش تلسی کے جل کو نت پان کریگا وہ لاکھہ اسمدھ جگ کے پُن کو پراپت ہوگا اور جو منش اپنے
ہاتھہ مین تلسی دل کو دھارن کرے ہوئے پران تیاگے گا وہ موکش پاویگا اور تلسی کی کاٹھہ کی مالا جو کوئی دھارن کریگا
اسکو ایک ایک پگ پر اسمدھ جگ کا پھل اُسکو ملیگا اور جو منش اپنے ہاتھہ سے تلسی کا برچھہ لگاکر اوسکی پالنا نہ کریگا وہ کال
سوتر نرک مین پڑیگا اور جو تلسی کے سمیپ جھوٹھا بچن کہیگا وہ کمبھی پاک نرک مین پڑیگا اور جو منش لوبھ سے اماوس چتردشی دوادشی
اماوس اتوار سنکرانت کے دن اتھوا تیل مردن کیئے ہوئے اتھوا سندھیا کال کے سمے اتھوا اپوتر تلسی دل کو
توڑیگا اُسکو میرے مستک کی کھنڈن کرنیکی سمان پاپ ہوگا اور شرادہ اور دیوتا کے پرتشٹھا اور سالگرام کے پوجن کے
لیئے جو منش اوتس کرکے تلسی دل میرے سمرپن کریگا وہ مجھے اتینت پریہ اور میرا اسکھا ہوگا اور ہے تلسی تو پہلے جس کا
لوگوں کے لیئے مجھے پریا تھی اوس سے بھی ادھک اب مجھکو پریا ہوگی اور اب یہہ سروپ تیرا جل روپ ہو جاویگا اور
گنڈکی ندی ہوکر میرے انگن کے کہاری سمدر کے پتنی ہوگی اور مین تیرے بچن کا پالن کردونگا کہ مین پربت ہوکر
گنڈکی ندی کے تیر استہت ہونگا مینے تیرے شراپ کا اس بہارت کہنڈ مین اودھار کیا اور کوٹون سالگرام کے اتپتی تیرے
نیچے ہوگی اور ہے تلسی جس سالگرام کے چار چکر اور مالا کا چن ہوگا وہ لکشمی نارائن کے مورتی ہوگا اور جس سالگرام مین
چار چکر ہونگے اور مالا کا چن نہوگا وہ لکشمی جناردھن سروپ اور جو گوپد کے اکار ہوگا اور چار چکر ہونگے وہ رگھناتھ
سروپ اور جو اتی لگھو سروپ دو چکر کرکے ہوگا وہ باون سروپ اور جو اتی شوکشم روپ مالا کے چن کرکے ہوگا وہ شری
دہر مورتی اور جو استہول سروپ ہوگا اور مالا کا چن نہوگا اور دو چکر ہونگے وہ دامودر سروپ اور جو گول اکار
اوسکے دو چکر ہونگے وہ رن رنگ مورتی اور جو سات چکر کرکے یُت ہوگا اور چھتر کا چن ہوگا وہ راج راجیشر مورتی
کہات ہوگا اور جس سالگرام کے چودہ چکر ہونگے اور استہول سروپ ہوگا وہ اننت مورتی کہلاوے گا اور ارتھ

دھرم کام موکش کا دینے والا ہوگا اور جو چکر کے اکار سروپ ہوگا اور دو چکر جسمین ہونگے اور گو پد کے اکار ہوگا
وہ مدھو سودن مورتی ہوگا اور جسکے ایک چکر ہوگا وہ سودرشن مورتی ہوگا اور جو سالگرام چکر رہت ہوگا وہ گدادھر
مورتی ہوگا اور جسکے دو چکر ہونگے اور گھوڑے کا سا مکھار بند ہوگا وہ ہی گریو سروپ بکھیات ہوگا اور جو اتینت دیرگھ
اور جسکے دو مکھار بند ہونگی وہ نرسنگھ مورتی کہا جائے گا اور اوسکی پوجن کرنیوالے کو بیراگ اوتپت ہوکے گہست سے
رہت ہوگا اور جسکے دو چکر ہونگے اور بڑا مکھار بند ہوگا اور مالا کا چنہ ہوگا وہ لکشمی نرسنگھ کی مورتی سے بکھیات ہوگا
اور گہرستیوں کا سکھ کرتا ہوگا وہ ہی اتینت کر کے گہرستیونکو پوجنا جوگ ہوگا اور جو سالگرام گول اکار اور اتینت
سنگھو سروپ ہوگا اور چکر سے رہت وہ باسدیو مورتی سمپورن کامنا کا داتا ہوگا۔ اور جس سالگرام کی مورتی مین چھتر
کے چنہ ہونگے اور مالا کا بھی چنہ ہوگا وہ بھی آنند مورتی گہرستیونکو سکھ کا دینے والا ہوگا اور جسکی پیٹھ پر دو چکر ہونگی
وہ شنکرسن مورتی گہرستیوں کو اتینت سکھدائی ہوگا اور جو پیت برن ہوگا وہ انرودھ مورتی لکشمی کا دینے والا ہوگا
اور جس استھان مین سالگرام کی مورتی ہوگی اُس استھان مین ساکشات شری وشنو بھگوان اور لکشمی جی کا باشا ہوگا اور
جتنے پاپ اُس استھان کے سوامی کے ہونگے سبکا ناش ہوکر وہ مہا پاپ سے نرورت ہو وشنو پد کو پراپت ہوگا اور جو منش
سالگرام کی پوجن کریگا وہ سرب پاپون سے رہت ہوکر موکش کا بھاگی ہوگا اور جس سالگرام مین چھتر کا اکار ہوگا وہ راج
کا دینے والا ہوگا اور جو گول اکار ہوگا وہ لکشمی کا داتا ہوگا اور جو گاڈی اتھوا سنگھارہ کے اکار ہوگا وہ دُکھ
کا دینے والا ہوگا ( ) اور جو ترشول کے اکار ہوگا وہ بھی دُکھ کا دینے والا ہوگا ( )
جس سالگرام کا مکھار بند بھیانک اتھوا کروپ ہوگا وہ دارد کا دینے والا ہوگا اور جو ہنڈول مٹی کا سا ہوگا وہ ہانی کا
داتا ہوگا اور جسمین کھنڈت چکر کا اکار ہوگا وہ کلیش کا داتا ہوگا برت دان پرتشٹا شرادہ دیو پوجن مین جو
سالگرام کی مورتی کو استھاپن کریگا وہ اُن برت آدک کے پھل کو پراپت ہوگا اور سمپورن تیرتھون او
جگ اور برت اور بید پاٹھ کا پھل اور انیک جگون کے پُن کا پھل ایک کیول سالگرام کے ارچن پوجن کرنے سے
پراپت ہوگا جو منش سالگرام کے چرن امرت کو نت پان کریگا وہ اوس پد کو پراپت ہوگا جسکی دیوتا اور سدھ نرات
اچھا کرتے ہین اور جو تلسی سالگرام کے اسپرس کرنیکی انیک دیوتا اچھا کرینگے اور ایسے سروپ کو جو منش اسپرس کریگا وہ جیون
مکت کہلاویگا اور سنسار کی باسنا سے رہت ہوکر اواگون سے چھوٹ جائیگا اور جو درشن کریگا اوسکے پاپ دور

ہوجاوینگے جس پرکار گڑڑ کو دیکھہ کر سرپ بہاگ جاتا ہے اور ہے کلیانی جو کوئی سالگرام کے چڑہے ہوئے تلسی دل کو اپنے مکھار بند مین گرہن کریگا اوسکو ایک تیرتہون کے سمان پہل ہوگا اور جو انت کال کے سمے سالگرام جی کے چرن امرت کو پان کریگا وہ نربان پدکو پراپت ہوکر کرمون کے بندہن سے چہوٹ سیدہا بیر ہے پدکو پراپت ہوگا اور جو کوئی سالگرام کو ہاتہہ مین لیکر تہا سوگند کہاویگا وہ انیک جنمان جنم تک کُمبی پاک نرک کے بیچ رہیگا اور ہے پریا جسکے گہر مین سالگرام کی مورتی استیاپت ہو اور وہ سالگرام کی مورتی کے اوپر تلسی دل کو ایک دن بہی نہ چڑہاویگا وہ جنمان جنم استری رہت رہیگا اور جو کوئی تلسی دل کو لگہو شنکہہ مین ٹہاکر جی کے سنمکہہ رکہیگا وہ بہی استری رہت رہیگا اور جو منش سالگرام اور تلسی اور شنکہہ کو اپنے گہر اتہوا اپنے سمیپ استہت رکہیگا وہ سدیو کال ہریا پریہ ہوگا اور ہے پریا تم ایک منونترتک شنکچور کو پریا ہوئین اور وہ شری کرشن کی بہگتی مین تت پرتہا اسلیئے تم پریم بہگت ہو اور ہے پریا اسکو سمجہو کہ شنکچور نے جو شری کرشن مہاراج مین پریت لگائی تو اسکے استہی سے شنکہہ کی اوتپتی ہوئی جسکے جل کو دیوین اوسکی بہگتی بہاونا سے پرم پریت کرکے گرہن کرینگا سو تم اس سنسار مین کیول بہگتی کو ہی کارن سمجہو ہے نارد اس پرکار تلسی اور بہگوان کا سمباد ہوکے بہگوان تو بیکنٹہہ کو چلے گئے اور تلسی کا دیہہ جل روپ ہوکے بہہ نکلا اور کہیں برچہہ روپ ہوگئے ہے نارد لکشمی سرستی۔ گنگا۔ تلسی۔ بہگوان کو اتینت کرکے پریہ مین اور ہے نارد اُس گنڈکی ندی کا جل پاپیون کے اودہار کرنیکے نمت ہے اور دہرماتماؤن کو اتینت سکہدائی ہے یہ تجہسے یہ اکہیان تلسی اور سالگرام کا برنن کیا اب تیری اچہا اور کیا شرون کرنے کی ہے +

## پچیسوان ادہیا نوین سکندہ شری دیوی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین شری تلسی جی کے دہیان اور استوترا اور مہما کا برنن ہے

نارد جی نے شری نارائن رشی سے پرارتہنا کی کہ ہے مہاراج آپنے تلسی جی کا برتانت جو مجہہ سے کہا وہ مینے شرون کیا اب کرپا کرکے برنن کیجیے کہ سب سے پہلے تلسی جی کا پوجن کسنے کیا اور استوترا اور کوچ بہی برنن کیجیے شری نارائن مندمسکان کرکے بولے کہ ہے نارد شری بہگوان تلسی جی لکشمی جی کے سمان پریت کرتے ہین تلسی جی کا پوجن سب سے پہلے اُدین شری بہگوان نے کیا ہے اوسکی کتہا شرون کرو ایک سمے گنگا جی اور لکشمی جی تو تلسی جی کو دیکہکر

بشونکو سنسکار ارتہات یگوپویت کرنا اور گایتری منتر کا شروَن کرنا گُرو کے مُکھار بند سے جوگ ہی اسکو شاشتر مین سنسکار کہتی ہین)
سنسکار کے پیچھے دوسرا جنم کہا جاتا ہے اسکارن دوج بولا جاتا ہے سو برہمن چہتری بیش تین برن کے یگوپویت دہارن
کرنے سے دوج سنگیا ہے ہی نارو جو منش بنا بہبوتی لگائے ست کرم کرتے ہین وہ ست کرم نہین کہا جاتا است کرم ہی اور بنا بہبوتی
لگائے گایتری جپ کا پہل پورن نہین ملتا برہمنو نکا مول منتر گایتری ہے جب تک بہشمی دہارن نہ کرلے برہمن کو گایتری جپنے کا
ادہکار نہین ہے جس برہمن کے للاٹ پر منتر سے سودہی ہوئی بہشمی لگی ہو وہی برہمن اور وہی پنڈت ہی بپریت اسکے برہمن
ہے جو بہشمی کا ترپنڈ نہین لگاتے جنمان جنم وے چانڈال کے تل ہین جو بنا ترپنڈ بہشمی لگائے پہل کے آدلیکر بہوجن کرتے ہین وے
گھور نرک مین پڑتے ہین اسمین کچھہ سنشے نہین ہے جیسے برہمنونکو یگوپویت سے رہت سندہیا کرنا جوگ نہین ہے ایسے ہی بہبوتی سے
رہت برہمن کو بہی سندہیا کرنیکا ادہکار نہین ہے اسکا جاپ نِس پہل ہے شُرتی اور سمرتی مین پر گہٹ برنن ہوا ہے کہ برہمن کو
سدیو کال بہشمی دہارن کرنا اُچت ہی جس سمے بہشمی دہارن کرکے سندہیا کرم کرتا ہے اوسکی دیہہ مین پاپ کسی کال مین بہی پرویش
نہین ہوتے اپنی داہنے ہاتھہ کو مدہ کی تین انگلیون سے چھہ انگل لمبا مستک پر ترپنڈ لگانا اُچت ہے ارتہات داہنے نیتر سے
بائین نیتر تک لگانا چاہئیے پہر وہ منش سوور گ تُل ہی اور مدہ کی تین انگلیونمین انا مکا اُنگلی کی اکار سنگیا ہی اور مدہما کی وکار
اور ترجنی کی مکار سنگیا ہے ان تینون اکشرون سے پر نو جو پہلا شبد بید کا ہی وہ بنتا ہے (اوم) اسی کارن تینون انگلیون
سے ترپنڈ لگانا اُچت ہی اب ہی نارد ایک پورانا اتہاس بہشمی کے پربہاو کا سنو کہ ایک سمے دُرباساجی سمپورن اپنے انگ مین بہشمی لگاکر
اور ترپنڈ اور رودراکش مستک پر دہارن کرکے شیو پاربتی کا دہیان کرتے ہوئے پتر لوک کو گئے کب بالون کے آدلیکر پتر دیودن نے درباسا
جی کو آورسہت ڈنڈوت کرکے سُندر آسن پر استہت کرکے ارگہہ پاد اور پوجن کیا کب بالون کے یہہ نام ہین کب بال نل سوم یم اریم
اگنی سواتا سومپا اور نانا پرکار کی کتہا کہنے لگی اُس استہان کے سمیپ ہی کمبھی پاک آو نرک کُنڈ تہے اُن نرکون سے مہا پاپیون کا
ہاہا شبد آنے لگا نرک کی جیو بلاپ کرتے تہے کولی پکارتے تہے ہم بہسم ہوئے درباشاجی ایسے ایسی برلاپ شبد سنکر دُکھت ہوئے اور
ہردا کمپایمان ہوگیا اور پترنا تہون سے پوچھا کہ ایسے مہادکھت شبد کون اچارن کرتا ہے پتر ناتہہ بولے کہ ہی مہاراج یمراے کی سمجہنی
پُری سمیپ ہے وہان نانا پرکار کے یم دوت کالی روپی کرشن برن مہا بہینکر شبد کرنیوالے پاپیونکو یمراے کی اگیا سے ڈنڈ دیتے ہین
اور وے پاپی کمبھی پاک آو نرک کنڈومین پڑے ہوئے ہاہاکار شبد کررہے ہین ہے مُنی مہا پاپی اور شیو درو ہی اور بہگوتی
اور شنبو اور وید اور سورج اور گنیش اور برہمن کی نندیا کرنیوالے اور کام اچارنی اور بیہت مدرا دہاری ارتہات چکرانکت پاکہنڈ

مت کو دہارن کرنیوالے تپت ترشول کے دہارن کرنیوالے ماتا پتا گورو پران سمرتی کی نندیا کرنیوالے اُن نرکونمین پڑی ہاے ہاے
کر رہے ہین یہہ اُنکا بہنیکر شبد ہے ورباشارشی اونکو دیکہنے اُن کنڈون کے سمیپ گئے اور نیچے کو مستک کرکے اُن مہا پاپیون کو
دیکہنے لگے دیکہنے ہی ماتر وے کنڈ سُرگ سے بہی ادہک ہو گئے اور مہا پاپی پرم سُکہہ کو پراپت ہوکر مردنگ مرجا بینا ڈہکوا ڈہڈہی
کے آدلیکر باجے بجا بجا کر مدہر پنچم سُر سے گان اور نرت کرنے لگے اور انیک پرکار کے پُشپ اُن کنڈون مین اُتپت ہوگئے یہہ چرتر دیکہہ کر
سنیشر اور یمراے کے دوت بسمی کو پراپت ہوئے اور یمراے کے دوتون نے یمراے سے جا پکار کری کہ ہے مہاراج کمبہی پاک آدنرکونمین
سُرگ سے بہی ادہک سکہہ برتمان ہو گیا یہہ کیا کارن ہے یمراے بہنیسی پر چڑہکر آیا اور یہہ چرتر دیکہکر اپنے دوت کو امراوتی
پوری مین اندر کے پاس بہیجا اندر بہی اپنے گنون سہت شیگہر آیا اور برہما جی برہم لوک سے اور بہگوان بیکنٹہہ سے اور انیک
لوکون کے دکپال گنون سہت آگئے اور کمبہی پاک کے سمیپ آکر اور سُرگ سے بہی ادہک سکہہ اُن کنڈون مین اُتپت دیکہکر چکرت
ہو گئے اور کہنے لگے کہ یہہ نرک کنڈ پاپیون کے دُکہہ ہونے کے نمت تہے اب انمین پرم سکہہ اُتپت ہو گیا پاپیونکو بہے کیسی ہو گا بید
کے مرجادا بپریت ہو گئی پاپی ڈنڈ سے چہوٹ گئے ۔ سمپورن دیوگن یمراے کو آدلیکر شیوجی کے شرن کیلاش پر گئے اور پاربتی
جی سہت کروڑون کامدیو کی سوبہا دہارن کرے ہوئے مستک پر چندرما اور ساکشات چارون بیدون کیسی کانتی شیوجی مہاراج
کی درشن کرکے نمسکار کرکے اپنا برتانت کہا یہہ بچن سنکر شیوجی آنند کو پراپت ہوکر مدہر بچن بولے کہ ہے بشنو مہاراج اور ہے دیوتاؤ
یہہ نرکو نکا سُرگ کی تُل ہو جانا کیول بہسمی کے پربہاؤ سے ہے وربا شارشی پرم شیو کے تت کو جانتا ہے وہ جو ترپنڈ دہارن کری
ہوئے کمبہی پاک آدنرکون کے سمیپ گیا اور نیچے کو مکہار بند کرکے دیکہنے لگا ورباشارشی کے مستک کو بہسمی لگی ہوئی تہی کچہہ بہسمی
پون سے اُن کنڈونمین جو پڑی وے نرک سُرگ کی تُل ہو گئے اور مہا گہور نرک پوتر ہو گئے مہا پاپی جو انمین پڑے تہے دیوتاؤن
کے تُل ہو گئے اب وے چہیاسی کنڈ تیرتہہ کی تُل ہین اور پتر لوک نواسی اُن کنڈونمین جو اشنان کرینگے وے پرم سکہہ کو پراپت
ہونگے اور وے کنڈ اب پتر تیرتہہ نام سے بکہات ہونگے اور میری مورتی پاربتی سہت اُنکے سمیپ استہاپن ہوگی اور سمپورن پتر لوک
نواسی پوجن کرینگے اور تینون لوک کو نسی ادہک ہے تیرتہہ بکہیات ہونگے اور پتر لیشری دیوی کا پوجن اُنکے سمیپ سدیو کال ہوگا ہے نارد
یہہ سب اُس بہسمی کا پربہاؤ ہوا اور سمپورن دیوتا سری بہگوان کے آدلیکر آنند سہت شیوجی سے اگیا لیکر آئے اور پتر لیشرون سے
سب کارن کہا اور تیرتہہ کے سمیپ سری پاربتی جی اور شیوجی کی مورتی استہاپت کری اور سمپورن جیو اون کنڈون کی بوالوان
مین استہت ہوکر کیلاش کو چلے گئے ہے نارد اب بہی وے کیلاش مین برتمان ہین اور اوس تیرتہہ سے کچہہ انتر پر چہیاسی نرک

کنڈ جیسے پہلے تہے اُنہین ناموں سے دہرم راج نے اُتپت کری ہیمی کا ایسا مہاتم ہے اس سے ادہک کوئی پن لوتر لبتو نہین ہے اب
اُن نشون کے ارتہہ جو بیشنو ہین اور جو اپر جاتی ہین اور تر پنڈ کا اونکو ادہکار نہین ہے ارده پنڈ کا مہاتم کہا جاتا ہے کہ پربت
اتہوا ندی کی تیر کی اتہوا شیوالے اتہوا سمدر کے تیر کی اتہوا بابنی اتہوا تلسی کے مول کی مرتکا شانتی کرنیوالی ہے اور لال مرتکا
لبشی کرنیوالی اور پیلی لکشمی کے دینیوالی اور سویت دہرم کی بڑہانیوالی ہے اور انگوٹہہ سے پنڈ کا لگانا پشتی کا اور مدہما سے آیو کا
اور انامکا سے روتہی اور بھگتی کا دینیوالا ہے جو نارد اُن انگلیوں سے ارده پنڈ کو لگاوے اور نکھونکو اسپرش نہ کرے اور ارده پنڈ
کی ریکہا دیپک کی بتی کی لوے کی تُل لگانا چاہیئے ارتہات نیچے سے موٹی اوپر سے پتلی بالن کے پتر کیسی اور کتنے ہی اوپاسک اوشنا
کی بہید سے نشن تہوا کورم ارتہات کچہوے کی اتہوا سنکہہ کی اکار تلک کرتے ہین دش انگل کی پرمان کا تلک اوتم ہے اور نو انگل کا مدہم
اور آٹہہ انگل کا ادہم ہے مدہم تین پرکار کا ہے سات انگل چہہ انگل اور پانچ انگل اور ادہم تین پرکار کا ہے پانچ انگل چار انگل
تین انگل اور اُن تلکوں کے دوادش دیوتا ونکا نام اور بارہ استہانون کے نام جہان جہان تلک کرنا اُچت ہے سنو - للاٹ مین کیشو
اُدر مین نارائن ہردے مین مادہو کنٹہہ مین گوبند داہنے پاسو مین بشنو اور بہجاؤن مین مدسودن اور کانون مین تری بکرم بائین
پاسو مین باون اور بائین بہجا مین شریدہر اور بائین کرن مین رشی کیش اور پیٹہہ مین پدم نابہہ کنڈ مین دامودر - اُن بارہون
دیوتا کا نام اور باسدیو کو مستک مین پوجا اتہوا ہوم کے سمے اتہوا پراتکال ارده پنڈ کا دہارن کرنیوالا جو اچارن کریگا وہ سُرگ کو پراپت
ہوگا اور کسی دیش مین اُسکی مرت ہو وہ بوان مین بیٹہکر میرے لوگ کو پراپت ہوگا ہے نارد اپراچاری ہلدی پیسکر ہی ارده پنڈ لگاتے
ہین اور شری کو بیچ مین لگاتے ہین اور شول کے اکار ارده پنڈ لگاتے ہین اور اچہدر تلک کرنا اُچت ہے ارتہات ارده پنڈ کا سنگیاسن
سہت لگانا جوگ ہے یہہ بہید رامانج سمپردا مین بہت سے ہین (بچن ہر دیو سہائے) اسجگہہ رامانج سمپردا جو لکہا ہے یہہ مول گرنتہہ کا نہین
ہے نیل کنٹہہ اچارج نے اور نشون کے سمجہنے کے لیئے ٹیکا مین رامانج بہاش مین ایسا شبد لکہا ہے نہین تو جس سمے نارد نارائن کا سمباد
تہا اُس کال مین سمپردا نہین تہی سمپردا تہوڑے کال ہی سے ہے سناتن بید دہرم نہین ہے اور جو بیشنو ہین اُنکو سنگیاسن سہت
تلک لگانا جوگ ہے ہے نارد جو بشنو ونڈ کے اکار ارده پنڈ کرتے ہین اور کیشو بہگوان کے آولیکر تلک مین چمن کرتے ہین اور میرے مندر
کی تُل تلک لگاتے ہین ہو کشن کو پراپت ہوتے ہین اور ارده پنڈ لکشمی سہت لگانا اُچت ہے ارتہات بیچ مین شری لگانا جوگ ہے اور جو
سنگیاسن سہت تلک کرتے ہین وے سودہ پاپوں کے بہوگنیوالے ہین جس پرکار سکہا اور یگوپویت کا دہارن کرنا اوشّ ہے اسی پرکار
تلک لگانا ہی اُچت ہے بنا تلک لگائے سب کو پائش پہل ہے اسکارن بیشنو کو ارده پنڈ بدہی سے لگانا جوگ ہے اور جو ارده پنڈ چندنا

کے اکار ارتہات سنگیاسن ہت کرتے ہین اونکو بید کا ادہکار نہین ہے اور بید اور شمرتی کے پڑہنے والونکو اُردہ پنڈ کرنا اُچت نہین
ہی اونکو بید سمرتی مین بہسمی کا ترپنڈ تلک للاٹ مین لگانا برنن کیا ہے کیونکہ بنا ترپنڈ تلک اور بہسمی کے بید کی پڑہنے کا ادہکار
نہین ہے جو برہمن ترپنڈ تلک لگاتے ہین اور بہسمی کو دہارن کرتے ہین وے میرے اتینت پیارے ہین کچھہ اور تلکون کے
لگانے مین دوش نہین ہے اُردہ پنڈ لگاکے جو بیشنو میری بہگتی کرتے ہین وہ بہی میرے پریت کی کرنیوالے ہین تپت مدرا والون کا
جنکو چکرانکت کہتے ہین پاکہنڈ دہرم ہے کیونکہ وہ دہرم بید مین نہین ہے جو بید مین دہرم نہین ہے وہ تیاگنا جوگ ہے اُردہ پنڈ کی
دہارن کرنیوالے بہی میری پریت کرتا ہین پرنتو بہسمی سے ترپنڈ لگانیوالے بید کو پڑہنے کو جوگ ہین اور اُنہین کو بید کرم کا ادہکار
ہی اُردہ پنڈ والونکو بید پڑہنے کا ادہکار نہین اور منترون تنتر آدک کا ادہکار اردہ پنڈ کرنیوالے کو ہی اور بہسمی سے تریک ترپنڈ
ارتہات اُوہا (ترچہا) ترپنڈ کرنیوالونکو بہی بید کا ادہکار ہے اور وے ہی سروت مین ارتہات سمرتی مین پارائن ہین اور اُردہ پنڈ
والے اسروت ہین ارتہات بید کا ادہکار نہین ہے پرنتو چکرانکت دہرم سے تو اردہ پنڈ ادہک ہی تپت مدرا کو دہارن کرکے اردہ
پنڈ کرنا جوگ نہین تپت مدرا سے رہت جو اُردہ پنڈ لگاتے ہین اونکو بید کا ادہکار تو نہین ہے پرنتو جو دوش تپت مدرا مین ہی وہ دوش
اونکو نہین ہے ہی نارد برہمنون کو سندہیا اور گائتری کا جپنا اور بہسمی سے ترپنڈ تلک لگانا اور رودراکش کا دہارن کرنا یہہ دہرم بید
مین سناتن برنن کیا ہے اس تت کو بہلی پرکار سمجہنا جو نش للاٹ مین تریک ترپنڈ ارتہات ترچہا ترپنڈ بہسمی سے لگاوی وہ نارائن کے
پرم پدکو پراپت ہوتا ہے اور وہ جیون مکت ہے +

## سولہوان ادہیا، اکادش اسکندہ شری دیوی مہابھاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین سندہیا کی بدہی اور کال سمی اور انیاس اور آسن اور پرانایام اور دہیان اور روپ شری گائتری کا برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہی نارد بہسمی اور ترپنڈ کا مہاتم تمنے شرون کیا اب سندہیا اوپاسن بدہی سنو سندہیا کیونکہ یہہ ہے پریت کرنیوالی ہے
سندہیا کال کے سمے نشچی گائتری کی اوپاسنا ہے برہما بشنو مہیش یہہ تینون دیوتا گائتری سے بہن نہین ہین پرانایام کے سمے بہی
ہین بشنو ہر وے ہین برہما مُنک ہین شیو کا دہیان جو سندہیا سمے کرتے ہین تو کارن یہہ ہے کہ ان تینون سے گائتری جی پرتہک
کسی کال مین نہین ہین اب پراتک سندہیا برنن کرتا ہون پراتکال کی سندہیا نچہترون سہت کرنی جوگ ہے ارتہات تاراگن نکلی رہین
اور سورج نارائن ابہی اودے نہوئے ہون وہ اوتم سندہیا ہی اور جو تاراگن چہپ جاوین اور سورج نارائن اودے ہو جاوین

وہ مدہیم اور جو سورج نارائن کے اودے ہونیکے پشچات سندہیا کرتے ہین وہ ادہم ہی اور مدہیان سندہیا مدہیان مین کرنی جوگ ہی اور
سایںکال کی سندہیا وہ اُتم ہے جب آدہا سورج است ہو گیا ہو اور تارا گن نکلے ابہی نہون وہ مدہیم ہے اور جو تارا گن نکلے پشچات
سندہیا کرے وہ ادہم ہے اب پرم اوتم بید مُنی چرتر اور برنن کرتا ہون کہ برہمن تو برکش ہے اور سندہیا مول ہی اور بید ساکہا ہین
اور دہرم کرم پتر ہین سو جتن کرکے پہلے مول کو سینچنا چاہیے کیونکہ مول کے ناش ہونے پر نہ برکش ہی نہ ساکہا نہ پتر سو برہمنونکو سندہیا
بہول ہی اوش کرنی جوگ ہی جس برہمن نے سندہیا نہ کری اور گایتری ماتا کی اوپاشنا نہ کری وہ جیتک جیوے ہی شودر ہی اور مرتے
کی پیچھے چانڈال اتہوا سوان کی جون کو پراپت ہوتا ہے اور سندہیا ہین برہمن شُبہ کرم کرنیکے ادہکاری نہیں ہین سورج اودے ہونے
سی تین گہری پہلے اور است ہوئے سی تین گہری پیچھے تک سندہیا کال بیدمین کہا ہی اور جو ان تینون کالومین سندہیا نہیں کرتے
اُن برہمنونکو مہا پرایشچت لگتا ہے اوسکا پرایشچت یہہ ہے کہ جس دن سندہیا کال اولنگن ہو جا تو چتر گنا ارگہہ دینا اور آٹہہ سو گایتری جپنا
چاہیے جب اُس پرایشچت کی شانتی ہو سندہیا کرنے سے پہلی آدہ شیری بہگوتی کا دہیان کری پہر سندہیا کرے وہ ساودہارن
ہے اور گئوشالہ مدہیم استہان ہے اور ندی کے تیر اتم اور دیبی کے مندر مین مہا اُتم ہی اور جو شری گایتری جی کے اوپاشی
ہین اونکو شری دیبی جیکے سمیپ کرم کرنا اُچت ہی اور جہان دیبی جی کا مندر نہو تو وہان پہلے دہیان بہگوتی جی کا کرنا چاہیے
پشچات سندہیا کرنی جوگ ہے اس پرکار جو برہمن تینون سندہیا بہگتی پوربک کرتے ہین اونکو نت گنا پہل پراپت ہوتا ہی شری
گایتری جی سے اوپرنت اور کسی دیوتا کی اپاشنا برہمن کو اُچت نہیں ہی نت سناتن اوپاشنا لشنو کی ہے نہ شیو کی شرتی مین نت اوپاشنا
سناتن برہمنونکو شری گایتری جی کی برنن کی ہے سمپورن دیوتا اونکا سار شری گایتری مہا مایا ہین برہما کے آدلیکر تینون سندہیا
تینون کال مین کرتے ہین اور شری بہگوتی کا جپ برہما دک دیوتا سدیو کرتے ہین اسی کارن سمپورن برہمن سناتن ہے ساکت ہین
نہ (شیوی) نہ (بیشنو) آدشکتی کے اوپاشی برہمن سناتن سے ہین اسلیے لشنو اوپاشنا شری گایتری آدشکتی سناتن کی کرنی اُچت
ہی اب چوبیس اکشرون کے چوبیس جو دیوتا ہین اونکو نشچے کرکے شرون کرو کہ آچمن کرنیکے سمی اونکار کو آدلیکر چوبیس دیوتا کا دہیان کرنا
جوگ ہے کیشو نارائن مادہو گوبند لشنو مدہسودن تری بکرم باون شریدہر رشی کیش پدم نابہہ دامودر سنکرشن
باسدیو پردمن انرودہ پرشوتم آدہوکشج نرسنگہہ اُچت جناردہن شری اوپندر ہری کرشن یہہ چوبیس نام چوبیس اکشرون
کی نکہیا ہے کیشو کے آدلیکر تین دیوتا کا نام لیکر آچمن کرے اور پہر اونکی اگنے کی دو دیوتا کا نام لیکر ہاتہون کو دہووے اور پہر اُسکی آگے
کے دو دیوتا کا نام لیکر مکہہ کو دہونا چاہیے پہر اُسکے اگیکے دو دیوتا اونکا نام لیکر ارجن ارتہات جل کے چہینٹے اپنے انگ کو دینے چاہیین اور

منتر کو پڑہتا جائے یہہ ہی بدہی مارجن کی ہے اُسکے پشچات ایک نام سے پہر ہاتہونکو دہونا چاہئیے اور پانو اور سیس مین جل کو
اسپرش کرے اور شنکہ من کے آولیکر چار دیوتاؤن کے نام لیکر اپنی بارہون انگ مین جل کا اسپرش کری اور دہنے ہاتہہ کو گوکران
کے تُل لمباکر کے اچمن کرنا چاہئیے جبتک جل سے سدہ نہو تب تک بائین ہاتہہ کو اسپرش نہ کرنا چاہئیے انجلی کو بہت گول اکار نہ کری
اور بہت اوہک جل کا اچمن نہ کرنا چاہئیے جو بہت جل پان کرے تو وہ مدراپان کے سمان ہوجاتا ہے اور تینون انگلیونکو بہرا کر
اچمن کرے اور انگوٹہے اور کن انگلی کو بہن رکہہ کر کرے پہر پرانایام کری پرنو سہت دکشن ناسکا (داہنی) سے پون کو چہوڑے
اور بائین (چپ) ناسکا سے سانس کو کہینچے اور کمبک کرے ارتہات سانس کو روکے (سانس کے روکنے سے جو اودر کُمبہہ کی تُل ہوجاتا
ہی اسلیئے اوسکو کمبک کہتے ہین) ہے نارد یہہ پرانایام کی کریا ہوئی اب اور بدہی کہتا ہون کہ دکشن ناسکا (راست) پر انگوٹہا
لگاکر پرانایام کو چڑہاوے اور بائین (چپ) ناسکا کے اوپر کنشٹکا اور انامکا انگلی دہر کے سانس کو روکے اور مدہما اور ترجنی کو ناسکا
کو نہ لگاوے ریچک پورکہہ کمبک یہہ تین پرکار پرانایام شاسترون مین برنن کئے ہین ریچک سے بایو کو چہوڑے اور پورکہہ سے بایو کو
پورے اور کمبک کرے ارتہات سانس کو ڈہا مے جب سے سانس کو کہینچے ارتہات پورکہہ کرے اوس سمے نیل کنول کا سا شیام برن ناہی
مین چتربہج لشنو کا دہیان کری اور جب سانس کو ڈانٹے ہردی مین کنول آسن کے لشنو چترمکہہ رکت برن برہماجی کا دہیان کرے
اور جب سوالنس کو چہوڑے شنکر مہادیوجی پہٹک کی تُل سویت روپ نرمل پاپون کے ناشن کرنیوالے کا للاٹ مین دہیان کرے اور یہہ
پران اور شرتی بید کی بدہی سے آچمن کرے اُسکو سروپا چمن کہتے ہین ارتہات بید اچمن پہر گایتری کو پرنو سہت تین بیر جپکے
پرانایام چڑہاوے اور تین بیر ڈانٹے اور تین بیر ہی جپ کر سانس کو چہوڑے اور سمپورن پاپون کے ہرنے والی مُدرا اونکا بان پرست
اور گہرستیونکو دہیان کرنا اُچت ہی اور ناسکا کو پانچون انگلیون سہت اسپرش کر کے پرانایام بان پرست اور گہرست کو کرنا جوگ ہے
اور جتی اور برہمچاری کو انگوٹہی اور کنشٹکا انامکا سے پرانایام کرنا اُچت ہی (آپہ پونتو) یہہ کہکر تین بیر کشا سے جل چہوڑے
اور (رت رچام) سے نو پرنو کر کے گیت نو بیر مارجن کرے پہر آچمن کرے ہی نارد یہہ جتن انتش کرن کے پاپ ناش کرنیکا ہے کہ پرنو سہت
گایتری کو جپے اور (آپہ پونتو) سوکت سے مارجن کرے داہنے ہاتہہ مین جل لیکر گوکرن کے تُل انگلیون کو بنا کر ناسکا کے اگر بہاگ
ہاتہہ کو لاکر بائین کوکش مین کرشن برن پاپ کو چنتون کرکے اور (اگہمرسن سوکت) کر کے جل کو (دروپدا منتر) سے بائین اور کو
چہوڑدے اور سوالنس کے مارگ پاپ کو شریر سے باہر نکالے اور پہر جل ہاتہہ مین لیکر بائین اور کو پٹکے یہہ اوپا پاپ کی ناش کرنیکا
ہی پہر اوٹہکر دونو پانو کو سمان (برابر) کر کے ترجنی اور انگوٹہا چہوڑ کر سورج نارائن کو تین انجلی گایتری پڑہکر تین بیر دی اور پہر

پھر سورج منتر سے سورج نارائن کی پرکرما دے ایسی ہی مدھیان مین کرم کری اور پربھات سمی نمرتائی سے نمسکار کری اور
مدھیان اور سایںکال مین ڈنڈوت کرے اور سورج نارائن کو انجلی دینی کا یہہ کارن ہی کہ تیس کوٹ راچھس مندیہا نام اُنہین
کی ساتھہ ملکر سورج نارائن کے اودی اور است ہونیکے سمی اور مدھیان مین سورج نارائن کے کہانیکی اچھا کرکے سنمکھہ ہوکر جدہ
کرتے ہین سو تینون کالون مین برہمن اور برہمن سندھیا کرتے اور جل انجلی دیتے ہین اُس جل سے وے دیئنت بھسم ہو جاتے ہین
تات پرج یہہ کہ وہ جل اگنی اور بجر کے تُل ہوتا ہی اُن دیئتونکا ناش کرتا ہے اسی کارن بیدمین سندھیا کا مہاتم اُپن برنن کیا ہے
اور ارگھہ سورج کے تیج کی بردھی کرتا ہے اور ارگھہ دیتی سمے نشچیا دھیان سورج نارائن کا کرے کہ وہ سمجھہ لے کہ مین ہی سورج
کی تُل اتھوا مین ہی سورج ہون مین ہی جوت ہون مین ہی کلیان کرتا ہون اور آتما جوتی سکل ہرن سمپورن جوت مین تیج
بھی مین ہی ہون ایسی دھیان کے پشچات بھگوتی کا آواہن کرے ارتھات یہہ کہے کہ ہے بھگوتی تم آؤ اور ہے گائتری لبشن
سرونپی ہر دان دو اور جپ کی انشٹھان سدھہ کرنیکے نمت میری ہردی مین پرولیش ہو پھر جپ کی انت مین گائتری جی کا بسرجن
کرکے پھر آچمن کرکے ارگھہ دی اور شدہ استھل مین آسن پر آپ بیٹھکر گایتری کو جپے اور پرانایام کے پشچات کچھری مدرا کرے
ہی ناردیہہ پراتکال کی سندھیا بدھی برنن ہوئی اب کچھری مدرا کا نام اور ارتھہ سنو کہ اپنے من کو اکاس تت مین لگاو
اور جیبہا کو بھی اکاس مین ہی استھت کرے اور پھر کیٹھون کے مدہ مین درشٹی کو روکی (ارتھات دونون بھوونکی بیچ مین نیتر دکو
ڈالے) ہے نارد اسکی سمان شدہ اور کیبک کی سمان پون اور کچھری مدرا کے سمان اور کوئی مدرا نہین ہے اور پرنو کو گھنٹے کی تُل
اُچارن کرکے منتر کو پڑہے پھر آسن پر اہنکار ممتا کو تیاگ کر بیٹھے اب شدہ آسن کی بدھی سنو کہ ایک چرن کو یون استھان ارتھات
گودا کے سمیپ لگاکے دوسرے چرن کو انڈکوش کے لگاکر اور بدہی کو اونچہ ہردی مین استھت کرکے تھری بھوتا ہوکر اور درشٹی
کو بھرکٹی کے مدہ مین ڈاٹ کر بیٹھے اسکو بیدشاستر مین شدہ آسن کہا ہے پشچات بھگوتی گائتری کا اواہن کرے ارتھات یہہ کہو
کہ ہی دیوی بیدماتا آپ آؤ اور بردان دو تمہاری سمتی اکشر برمہہ کرکے کری گئی ہے ہی گاتیری بیدماتا ہے برمہہ سروپ
جو دن کے پاپ ہین دن مین ہی اونکو ناش کرو اور راتری کی راتری مین ہے سرب برن مہادیوی ہے سندھیا سرستی
ہی اجرامر تمکو سدا نمسکار ہو اس پرکار آواہن کرکے پھر بید کے منتر سے آواہن کرے اور یہہ کہو کہ ہے اتا مین تمہارا انشٹھان
کرتا ہون پورن کرو پھر لبدو منتر شاپ اور برمہہ شاپ اور لشبٹ شاپ ان تینون شاپون کو اُن تینون منیونکا دھیان کرکے
موچن کرے پھر پورن پُرش کا ہردی مین دھیان کرکے یہہ پرارتھنا کرے کہ ہے پران پُرش سرب آتمک ہے سرب جگت سروپ

پرم آتما سنگیک ست چت آنند سروپ جسمین کسی کی گم نہین ہے تمہارے ایسی سروپ کو مین سدا نمسکار کرتا ہون پہر انگیاس ایسے کرے کہ (اونکار) کو پہلے اچارن کرکے منتر کو اوچارن کرے اور (بہو منتر) سے پانوں کا نیاس کرنا چاہیئے اور (منہ) شبد کہی پہر (بہوئے) منتر سے جنگہاؤں کا اور (سوے) منتر سے کٹی کا اور (مہہ) شبد سے نابہی اور (جن) شبد سے ہردی اور (تپ) شبد سے کنٹھہ اور (ست) شبد سے للاٹ اور (تت) شبد سے انگوٹہا اور (بر) شبد سے جو تین اکشر ہین ترجنی در (ہرگہہ) شبد سے جو پانچ اکشر ہین مدہما انگلی اور (دہی) شبد سے جو تین اکشر ہین انامکا انگلی اور (دہی) شبد سے پہر جو چار اکشر ہین کنسٹکا انگلی کا نیاس کرے اور (پری) شبد سے جو چار اکشر ہین کر تل کر ارتہات ہاتہہ کی اوپر ہاتھ دہر کر پرشٹ بہاگ کو کرنا چاہیئے ارتہات دونو ہاتہون کو پیٹہہ پیچھے کرنا چاہیئے (برہا تونکا دہیان کرکے پشچات (تت) شبد سے جو چار اکشر ہین ہردی کا نیاس کرے ہے نارد نیاس کی بدہی ایسی سمجہ لو کہ چارون اکشرونکو کہکر ہردی کو ہاتہہ لگا کر (منہ) شبد کہی ایسے ہی سب استہانون مین نیاس کرے اور اشبو آتما کا ارتہات (اشبو آتمنے) یہہ کہکر بکار کو اچارن کرکے جو تین اکشر ہین اونکا سیس مین نیاس یہہ کہکر (سر سی منہ) کرنا چاہیئے اور سیس کو ہاتہہ لگا دے پہر (رودرا تمنے) یہہ شبد اچارن کرکے (دہکار) سے آو لیکر پانچون اکشرونکا سکہا مین نیاس کرے پہر (شکتی آتمنے) یہہ کہکر (دہکار) سے آو لیکر تین اکشرونکا باہو نین نیاس کرنا چاہیئے پہر (کال آتمنے) یہہ کہکر (دہکار) کے آو لیکر جو چار اکشر ہین انکا نیترون مین نیاس کرے پہر (سرب آتمنے) اسکا اچارن کرکے پشچات (تری) شبد کے آو لیکر جو چار اکشر ہین انسے (استرای پہٹ) ارتہات تین بار ہتہیلی کو پہٹکارے ارتہات بجاوے اب اکشر نیاس کہتا ہون جو گایتری کے اکشرون سے سمپورن پاپونکا ہرنیوالا نیاس ہے شرون کرو پرتہم پرنو (اوم) اوچارن کرکے پشچات اس پرکار نیاس کرنا چاہیئے (تت) کہکر دونو چرنون کے انگوٹہونکو ہاتہہ لگاوے پہر (سکار) سے دونو جنگہو ارتہات ٹکہنون کو پہر (شہ) کہکر (گلپہو منہ) اس شبد کو اچارن کرکے دونو ٹکہونکو ہاتہہ لگاوے جس پرکار پہلے بہی کہہ آئے ہین اسی پرکار سمجہنا اور (بی) شبد کہکر دونو جنگہاؤنکو اور (تو) شبد سے دونو جانونکو (بکار) سے دونو اوروں کو اور (ریکار) سے گودا کو اور (نی) سے لنگ کو اور (یکار) سے کٹی کو اور (بہکار) سے نابہی کو (گوکار) سے ہردا اور (دیکار) سے دونو استہنونکو اور (لکار) سے ہردی اور (سکار) سے کنٹھہ اور (دہکار) سے مکہہ (مکار) سے تالو اور (ہکار) سے ناسکا اور (دہی) سے ترنیترونکو اور (یو) سے بہر کٹیونکو اور (یوکار) سے للاٹ اور (نکار) سے مکہہ ارتہات پورب مکہہ کو اور (پرکار) سے دکشن مکہہ کو اور (چوکار) سے پچہم مکہہ اور (دکار) سے اوتر مکہہ اور (یاکار) سے سنگ اور (تکار) سے بیاپک

بہو رمنہ
سوہ منہ
جن
ست
برنیم
دہیمہی
پرچودیات
تت سو تر برہما تمنی منہ

بہو رمنہ
مہرمنہ
تپ
تت سوتو
بہر گو دیو سیہ
دہیو یونہ

اشبو آتمنو سرسی منہ
رودرا تمنے بہر گو دیو سیہ
دہیمہی شکتی آتمنے
دہیو یونہ کال آتمنے
پرچودیات سرب آتمنے
تریا منہ

کو ہاتھہ لگاکر نیاس کرنا چاہیئے اس پرکار سمپورن دیہہ کا نیاس ہے پنچات مہادیوی جو بید ماتا ہیں اوسکا دھیان کرنا چاہیئے

(دھیان) سورج کا پرکاش ہے کماری پرمیشری رکت کنول کے اوپر ارودہ رکت چندن دھارن کرے ہوئے رکت پشپون

کی مالا کنٹھہ مین چار ہین مکہار بند اور چار ہین بہجا اور دو نیتر اور سرک اور سر دی روپی مالا دھارن کرے ہوئی اور کنڈل

سو بہا یمان سمپورن ابہوشن پہنے ہوئے رگہہ بید کی دھیان کرنیوالی اور ہنس باہنی بر متہہ روپ چار ہین چرن آٹھہ ہین

کوکشی سات ہین سیس اگنی ہے مکہار بند اودر ہے سکہا اور شنبو ہی سن اور برمہا ہین کوچ ارتہات ہاتہہ اور گوتر ہے (سانکہیاین

جبگا اور سورج نارائین کے منڈل مین استہت ہین اس پرکار روپ کا دھیان کرنا چاہیئے اور اونکی انگ کو اس پرکار جاننا کہ چارون

چرن تو چارون بید ہین پہلا چرن رگہہ وید دوسرا یجر وید تیسرا شام وید اور چوتہا اتہرن وید اور پہلی کوکشی پورب دسا دوسری

کوکشی دکشن دشا اور تیسری کوکشی اونکی پچہم دشا اور چوتہی کوکش اوتر دشا پانچوین کوکش اوردو دشا ارتہات اوپر چہٹی آدہہ

ارتہات نیچے کی دشا ساتوین کوکش انترکش آٹھوین کوکش نیروک اور بیاکرن پرتہم سیس دوتیہ سیس کلپ شاستر اور تیسرا سیر

نرکتی شاستر چوتہا سیس جوتش شاستر پانچوان سیس اتہیاس پران چہٹا سیس اوپنشد ساتوان سیس بیاکرن ہے جسکا

پہر چوبیس مدرا کا دھیان کرے جنکا یہہ نام ہے سمکہہ سمپٹ ببتت لبترت دوکہہ ترکہہ چترکہہ پنچ کہہ کہن کہہ ادہومکہہ

بیاپک انجلکٹ یم پاس گرتہت سمکہونکہہ پرلمب مشٹک متش کورم باراہ سنکہہ کرنت مہاکرانت مدگر پلو گایتری

جپنے والونکو ان چوبیس مدراؤنکا جاننا اچت ہے اور چوبیس مدرا گایتری کے چوبیس اکشرون پر ہین اور جات بید منترون اور تربک

رچا کو جو منتر ہے سمجہنا چاہیئے جو اوسکو جپتے ہین جہاپن دان ہین گایتری کو اس پرکار جپنا چاہیئے (اونکار) کو پہلے اچارن کرکے

پہر (بہوہ کے آدی کر (سووہ) پرینت چار کشرونکو اچارن کرے پہر سری گایتری کے چوبیس اکشرون کو اچارن کرے -

## ستر ہوان ادہیاے اکاوش اسکندہ شری دیوی بہاگوت مہاپران دیوکرت بہاشا کا بیشن گایتری کی سندہیا بدہی برنن

نارائین نے کہا ہے نارد اب گایتری بدہان سندہیا بدہی اور بہی شمرون کرو کہ جو گایتری کو بہن چرن کرکے ارتہات چرن چہوڑکر جپتی ہین

اونکی برمہہ ہتیا ناش ہوتی ہی اور جو چرن سہت جپتی ہین اونکو برمہہ ہتیا کا پاتک لگتا ہی تات پرج یہہ کہ شری گایتری کی چار پد ہین چار پد

کا ایک اسلوک پرمان برنن کیا ہی پرنتو گایتری کے جپ کا مہاتم تین پد کا ہی جو تین پد سے جپتی ہین اونکو بہن پد کہتی ہین اور بہن پد

کا ارتہہ یہہ ہی اور بید مین چرن رہت گایتری ارتہات ایک پد کہٹ ترپدا کے جپنے کا مہاتم ہے اور چارون پد ملاکر جو جپتے ہین وہ پاپ کی

بردہی کرتا ہی یہہ ہین اور ایہن کا ارتہہ ہے ۔ جو نشچا ر پد کا جپ ملا کے کرتے ہین دی نیچے کو مکہہ اور اوپر کو چرن ہو کے کوٹ کلپ
تہو اسو کوٹ کلپ تک نرک مین رہتے ہین اور دہرم شاستر پران اتہیاش مین چہہ (اونکار) سہت گائتری کو جپنا برنن کیا ہے
اور شاستر و نمین کئی پرکار سے برنن کیا ہے کسی مین پانچ (پرنو) کرکے یکت کسی مین جتنی گائتری جپے اُسکا آٹہوان بہاگ چوتہے
پد کا جپ کہا ہے جو برہمن اس پرکار جپے وہی شری گائتری جی کا پرم پریہ اور جیون مکت ہے اور جو اس ریتی سے نہین
جپتے اُنکے جپ لنس پہل ہین اور چہہ (انکار) کے جپ کی (اوردریتیں) سنگیا ہے گہرستی اور برہمچاری اور ممو کشون
کو ایک (پرنو) سہت چوتہے پد کا جپنا اُچت ہے چتر پد گائتری سندہیا کے انت مین پرنگس لکہی ہے اور دہیان ہی
چوتہے پد کا انت مین لکہا ہے اور وہ دہیان یہہ ہے کہ ہردی مین کنول کا سا اکار سدیو کال پرکاشمان ہے اُسی کنول
اسن مین سورج چندرما اگنی کا سا پرکاش (پرنو) روپ کلپنا کرنا چاہیئے پرم آنچل سوکشم پرم جوتی سروپ آکاش تت سار
ایسا جو سچدانند سروپ ایا ہین مہہ سروپنی شری بہگوتی جی کا ہے میرے اوپر کرپا کرو اور ہردی مین آنند پراپت ہو اس
پرکار پرم جوگی جن شری گائتری جی کے پرم بہگت کو توری پد کا (چوتہا پد) دہیان کرنا چاہیئے اب توری پد کا جپکی سات
مدرا مین برنن ہوتا ہے پرتہم ترسول مدرا یونی سوربہی لنگش مالا لنگ مدرا اہیبج ارتہات کنول مدرا جہان مدرا یہہ سات
مدرا ہین جو سندہیا ہے سو ہی گائتری سروپ ہے اور اُسی کو سچدانند سروپنی برنن کرتی ہین اور بہگت جنون اور
برہمنون کو اوسکا پوجن نت کرنا جوگ ہی اور پنچ اوپچار ان سکہہ پوجن نت کرنا اُچت ہے مان سکہہ پوجن ہردی مین
جوگی راج اور نتر بید تا اور بہگت جنونکو بید شاستر مین برنن کیا ہے کارن اسکا یہہ ہی کہ اس پوجن کے کارن سامگری کچہہ نہین
چاہیئے سامگری پر گہٹ رکہکر پوجن باہر کا ہی اور یہہ پوجن من کا ہے من مین سب سامگری کلپت کرکے چڑہاتے ہین
اُسکی بدہی یہہ ہے (لم) جو پرتہی تت ہے کہکر چندن چڑہاوے ارتہات (لم پرتہوی آتمنے گند ہم سمر پیامی منو نمہ)
(ہم) کہ آکاش تت ہی کہکر پشپ اس پرکار کہکر (ہم آکاش آتمنے پشپم سمرپیامی منو نمہ) (نیگ بایو آتمنے دہوپم سمرپیامی
منو نمہ) (رم اگنی آتمنے دیپم درپیامی منو نمہ) (یم امرت آتمنے لی بیدم سمرپیامی منو نمہ) اور (نیگ رم لم یم ہم)
ان پانچونکو ملاکر پشپ انجلی دے اس پرکار کہہ کر گند پشپ آو سامگری اپنے من مین کلپت کرکے چڑہاوے یہی پانچ اوپچار
پوجن ہے پشچات مدراؤنکو دیکہہ ارتہات دہیان مین درشن کرلے پہر دہیرے دہیرے بہگوتی جی کا منتر دہیان کرکے
اُچارن کرے اور سیس اور گریوا اور دانتون کو منتر کے جپنے کی سمے ہلانا نچاہیئے اور آسن پر بیٹہکر بدہی پوربک منتر کو

ایکسوا٘ٹھ اتھوا اشکت نش اُٹھا ئیس تھوا دس بیرہی جپے اس سے گھٹ کد اچت نہ جپے اور جو سمرد ہا ہو تو جتنا ہو سکے ادیک منتر
جپے اتینت جپنے والے جوگی راج ہین اور پرم موکش کو پریت ہوتے ہین اور جل مین کھڑا ہو کر گائتری جپنا کسی شاستر مین لکھا
ہے کسی مین نہین لکھا ہے کتنی ہی مہرشی گائتری جپکو اگن مکہی کہتے ہین سو ہی ست ہے اور جو مدرا پہلے کہی گئے ہین اونسے اوپر
اٹھہ مدرا اور یہہ ہین (سوربہی) (گیان) (پسوریہ) (کورم) (یونی) (پنکج) (لنگ) (نربان) انکا دہیان جپکے انت
مین نشچی کرنا جوگ ہے اور درشن کرکے مدراؤن سے یہہ پرارتہنا کرے کہ ہے ماتا جو اکشر پد شوربہجن سے بہرشٹ اگیا نتائی سے جہہ
اُچارن ہوگئی ہون سو ہے کشب پریہ پاولی اُس اپرادہ کو تم چھما کرو پشچات گائتری جی کا ترپن کرے دنیوگ اسکا یہہ ہے
کہ گائتری تو چہند ہے اور لبوا نتر رشی ہے اور ستبا دیوتا ہے ارتہات سورج نارائن یہہ دنیوگ ترپن کے آدین کرکے جل ہاتہہ سے
چہوڑے اور ترپن یہہ ہے (بہورگ بید پرسم ترپیامی) (بہوو) (یجر بید پرسم ترپیامی) (سووہ شام بید پرسم ترپیامی) (اہہ
اتھربن بید پرسم ترپیامی) (جن اتھیاش پران پرسم ترپیامی) (تپہ بہور لوک پرسم ترپیامی) (ست لوک پرسم ترپیامی) (بہو
پرسم ترپیامی) (بہولوک پرسم ترپیامی) (سووے سور لوک پرسم ترپیامی) (بہوتپ ایک پدا گائیتری ترپیامی) بہو وو دوپدا
گائتری ترپیامی) (شوی ترپدا گائتری ترپیامی) (اوم بہو بہور بہووے سووے) چترپدا گائتری ترپیامی) (اشٹ
گائتری ترپیامی) (ساوتریم ترپیامی) (سرستی یم ترپیامی) بید ماتا ترپیامی) (پرتہوی ترپیامی) (کوشکی ترپیامی) (شانکی
ترپیامی) (سارب جیتی گائتری ترپیامی) ان سب ناموںکا ترپن پرتہک پرتہک کرکے ہات بیدس منتر پڑہے (مالنستی کے)
اور ترک منتر اور تریہپند منتر پڑہ کر شانتی کرے پشچات (یاتو دیوا) اس منتر سے سمپورن انگ کو سودہن کرنا چاہیئے ارتہات
اس منتر سے انگ کو اسپرش کرنا چاہیئے (سونا پرتہوی) اس منتر سے پرتہوی کو اسپرش ارتہات چہوئے اور گوتر کا اوچارن کرنا
چاہیئے اس پرکار پراتکال کی سندہیا برنن کی ہے اور سندہیا کرم کے انت مین اگنی ہوتر کرم کرے اور پانچ دیوتاؤنکا پوجن
کرنا اُچت ہے (شیو) ارتہات بہگوتی) (شیو) (گنپتی) (سورج نارائن) (بشنو) اور پرش سوکت کرکے اتھوا ول منتر سے (دہرنگ) بیج
سہت اور پرش سوکت بیا برنی سہت بہوانی شری بہگوتی جی کا مدہ مین پوجن کرے اور مادہو بہگوان کا ایشان کون مین
پوجن کرے اور (گرجاناتھ) کا اگن کون مین اور (گنیش جی) کا نیرت کون مین اور (سورج بہگوان) کا بایب کون مین پوجن
استہتی کرم برنن ہوا پشچات سور س اوبچار پوجن کرنا چاہیئے دیبی کا پوجن جو مدہ مین برنن کیا سو کارن یہہ ہے کہ دیبی کے
مہاتم سے اوپر کوئی مہاتم پوتر بید اور بید نہت مین نہین ہے سندہیا مین ادہک اور کہہ دیوتا سمرتی مین شری گائتری جی

کو برنن کیا ہے اور یہہ بہی سمجہہ لینا چاہیئے کہ شنو بہگوان کو اکشت اور گنیش جی کو تلسی دل اور درگا جی کو دوب اور مہادیو جی کو کیتکی کا پشپ چڑہانا اُچت ہی مالتی کے پُشپ اور کورج اور بنس اور بگل اور کند اور لودہر اور کربیر سنیا بند ہوگ اگست پلاس کسم بیل پتر مادہوی مندار ارکہہ کیتکی کنیر کدم تپاک چمپا پوہکا نگر آد کے پشپوں سے شری بہگوتی بڑی پرشن ہوتی ہین یہ پشپ اتینت پریہ ہین اور گوگل کی دہوپ اتینت بہگوتی کی پریت کرتا ہی اور تل کے تیل کا دیپک بہی سمرپن کرنا اُچت ہے اس پرکار پوجن کرکے پشچات مول منتر کو جپکر پوجن کی سماپتی کری اور بید کا اُچارن کرکے دن کے تیسرے بہاگ مین ماتا پتا آد گہر کے منشون کو بہوجن آد سامگری ارپن کرے ۔

## اُٹہارہوان ادہیاۓ اکادش سکندہ شری دیوی بہاگوت مہاپران ہر دیو کرت بہاشا کا جسمین شری جگت امبے جی کا پوجن کرم برنن ہے

سری نارائن رشی جی سے پہر نارد جی نے پرشن کیا کہ ہے پرماتما تمنے شری بہگوتی جی کا پوجن سادہارن برنن کیا اب مین وشیش بدہی شری جی کے پوجن کی شرون کرنے کی اچہا کرتا ہوں نارائن رشی بولے کہ ہی دیورشی شری جگت امبے جی کا پوجن جو بہگت مکت کا داتا اور سمپورن آپتو نکا ہرتا ہے شرون کرو کہ آدمین آچمن کرکے مون ہوکر سنکلپ کرے پہر بہوت سدہی آد کرم جو پہلے کہے گئے کرکے ماترکا نیاس ارتہات اکشر و نکا پہر کہرنگ اینیاس کرے اور شنکہہ اور سامان ارگہہ (تہوڑا) استہاپن کرے پہر پوجا کی سامگری کو استر منتر کے جل سے پوتر کرکے گورو کی اگیا لیکر پوجا کا آرنبہہ کری پرتہم پیٹہہ پوجا (آسن پوجا) کرے پہر بہگوتی جی کا دہیان کری اور پہر پریم یکت شری دیوی جی کو پنچ امرت سے اشنان کراوے پہر سو گہڑی پونڈے کی رس کے بہر کر اشنان کراوے (سنسکرت مین اکش رس شبد لکہا ہے) سو وہ اکہہ کا ہی رس ہے) ایسا منش دواگون سے رہت ہوکر پرم پد کو پراپت ہوکر سدیو کال شری جی کے چرنو مین ہی رہتا ہے اور جو منش آمبہ کے رس سے بہگوتی جی کو شنان کراکے بید کا اُچارن کرتا ہی اُسکے گہر مین سدیو رما اور سرستی استہت رہتے ہین اور داکہہ کے رس سے اشنان کرانیوالا کٹنب سہت بہگوتی جی کے لوک کو جاتا ہی اور کرپور اور اگر اور کستوری لیپن کے اشنان کرانیوالا منش پاپون سے رہت ہوکر سو جنم تک بہگوتی کا بہگت ہوکر پشچات پرم پد کو پراپت ہوتا ہی اور دودہ کے کلس بہر کر بید کے منتر سے بہگوتی کو اشنان کرانیوالا منش شیر ساگر کے سمیپ شری بہگوتی کے بہگتی مین پارائن رہکر باس کرتا ہی اور دہی سے پوجن کرنیوالا وہ کولیا ندی کا پتی ہوتا ہے ارتہات راجا اور سوامی وہانکا ہوتا ہے اور مدہو گہرت سرا (گہانڈ)

سے شری بھگوتی کو اشنان کرانے والا (مدھو کلیا) ندی کے جسکی اُپتی سُرگ مین ہی ہتی ہوتے ہین اور سہنسر کلس سے بھگوتی کو
اشنان کرانیوالا منش اس لوک مین انیک پرکار تھو نکو بھوگ کر انیک لوکونمین سُکھہ پاکر انت کو پرم پد پاتا ہے اور جو بھگوتی کے ارتھہ
لبتر ارپن کرتے ہین وے منش اسٹ سدھی اور نو ندی کو پراپت ہوتے ہین اور جو منش چندن کستوری سے پرم منوہر بندو بھگوتی جی
کے لگاوے اور مانگ مین سندور ارپن کرے وہ اندر آسن کو پراپت ہو اور جو انیک پرکار کے پُہپون سے بھگوتی جی کا پوجن کرے
وہ کیلاش باشی ہو کر پرم سُکھہ کا بھوگی ہوتا ہے اور کروڑ بیل پترونپر جو رکت چندن سے مایا بیج کو چتر تہی سہت لکھہ لکھہ کر شری
بھگوتی جی کو چڑہاوے وہ برہمانڈ پتی ہوتا ہے اور جو تین ہی بیل پترونپر لکھکر چڑہاوے اور منونتر آدھیا ہو وہ منتر ہو ہو (ہرنگیا
تھو میسری نمہ) اور جو نوین پُشپ کُند کے کروڑ پرمان پراشٹ گند سے لکھکر ارپن کرے وہ انیک برس راج کو بھوگے اور برہمانڈ پتی
ہو اور جو کروڑ پُشپ ملیکا اور مالتی کے اسی پرکار لکھکر چڑہاوے برہما کو پد کو پراپت ہو اور دس کروڑ پُشپ چڑہانیوالا اشن پد کو
پراپت ہوتا ہے اور سو کروڑ پُشپ چڑہانیوالا ہرنیہ گربھ پد کو پراپت ہوتا ہے (برمہہ پد) اور جیا اتہوا مندھوک اتھوا ارجی کے پُشپ
اتھوا اور بھی پُشپ شری بھگوتی جی کو چڑہانیوالے کا انت پُن ہوتا ہے اور جس رتے مین جو پُشپ ہون سہنسر کے پرمان بدہی سے
نِت بھگوتی کو ارپن کرے اور چڑہاوے اُسکے مہاپاتک اور اُپ پاتک سمپورن ناش ہو کر جو پد دیوتاؤنکو دُرلبھ ہے وہ پد دیہانت
مین ملتا ہے اور وہ منش شری بھگوتی جی کے چرنون کے سمیپ بستا ہے اگر کپور چندن گوگل گھرت ملاکر دھوپ جو بھگوتی
جی کو چڑہاوے شری بھگوتی جی اتینت پرسن ہو کر تینون بھون کا راج دیتی ہین اور کرپور ملاکے گھرت اتھوا تلون کے تیل کا دیپک
ارپن کرنے سے سورج لوک ملتا ہے اور ستو اتھوا سہنسر دیپک ارپن کرے اور لی بید اور لیج چوس بھکش بھوج چار پرکار کی سامگری
انیک پرکار کے پھلون سہت سوبرن کے پاترمین رکھہ کر شری جی کے ارپن کرنے سے شری مہارانی اتینت پرسن ہو کر اوسکی جگت کی
بہاونا کا ناش کر کے ایک چھن ماتر مین اپنا پد دیتی ہین اور سنسار کے سکل پاپ نرورت کر دیتی ہین اور جو سیتل گنگا جل کر لوکے آدلیکر
سوگندھ ملاکے کلس مین بہر کر بھگوتی جی کو سمرپن کرے اور تامبول کپور اور لونگ اور الانچی سہت بھگتی پوربک ارپن کرے اور
مردنگ آدا انیک باجے بجاوے اور گان کرے (مرود) اور چہتر چنور ارپن کر کے پردکشنا اور نمسکار اور انیک پرکار کی استتی
کرے اور بارم بار چہمان شبد سے شری بھگوتی کو شانتی کرے وہ منش شری بھگوتی جی کے پد کو پراپت ہوتا ہے اور اوسکو شری
بھگوتی جی پُتر کے تُل ہردی سے لگاکر اپنے سمیپ پریت سے رکھتی ہین اب ایک سناتن وشانت شرون کرو کہ ایک چکر پاک
کسی دیس مین ہمالہ پربت پر بکشی تھا وہ انیک پشونمین پہرتا ہوا کاشی پُری مین پہونچا اور ان کی لوبھ سے لیلا ماتر ان پوزنا بہوانی کے

مندر مین پرالبدہ اِستہار گیا اور دیہو جگ سے ایک پرو کشنا ہی ہوگئی اور پہر وہ کانشی جی سے اور دلیپ نکو چلا گیا کال انتر کرکے
جب وہ مرت ہوا تو سُرگ لوک مین گیا اور روپ روپ ہوکر انیک بہوگ سُرگ کی دو کلپ پرینت بہوگ کر چہتری کل مین جنم دہارن کی
برہدرت نام پرم سوریر جت اندری اور تینون جنمونکی بارتا کا جاننے والا چکروَرتی راجا ہوا ایک دن ہمپورن منیشرون نے راجا سے
جاکر پوچہا کہ ہے راجن تمکو کس پن کے پربہاؤ سے پوربہ جنم اور اپر جنم کا گیان پراپت ہی برہدرت راجا نے کہا کہ ہے منیشرو مین
پورب جنم مین چکرباک (چکوا) پنچہی پنچ جونی مین تہا ان جان مجہہ سے سری ان پورنا بہوانی کی مندر کی پرو کشنا ہوگئی اُس پن کے
پربہاؤ سے مین دو کلپ تک سرگ مین رہکر اس جنم مین راجا ہوا ہون اور مجہکو تینون جنم کا گیان پراپت ہی سو ہی منیشرو سری جگت
انباجی کی مہان جاننے کو کون سامرتہ ہی جو منش گیان کو پراپت ہوکر پوجن سری جی کا کرتے ہین اُنکی پن کا پربہاؤ اننت ہے
دیکہو مینے انجان اور اگیان یہہ کرم کیا تہا جبکا ایسا پرم اوتم پہل پراپت ہوا ہے اور جو جانکر اور بدہی سے پوجن کرتے ہین وے تو
دہنی ہین اور جنہون نے جنم بہر سری مہارانی کا پوجن نہین کیا وے مہاپاپی ہین اُنکو دہرکار ہی نارائن رشی بولے کہ ہے نارد
نت اوپاشنا نہ شیو کی ہے نہ بشنو کی نہ برہما کی سناتن نت اوپاشنا پرادیبی سری بہگوتی جی کی ہے ایسی سناتن دہرم کو تیاگ
کرجو اور اوپاشنا کرتے ہین وے مہا مورکہ ہین ہے نارد اس سے ادہک مہان کوئی نہین ہے سمپورن چنتا کو تیاگ کر سری بہگوتی
جی کے چرنار بندونمین چت لگاکر نرانتر دہیان کرو اور ایسی مہامایا نرگن سرگن دونو روپون سے سنسار مین پرورت کی سدیکالی اپاشنا
کرنی جوگ ہی پشچات منیشر اپنے استہان کو چلے گئی اور راجا لبسو کا راج بہوگ کر پرم پد کو گیا یہہ پوجا کا پربہاؤ ہی جو منش بہگوتی جی کی بہگتی ہین
شردہاوان ہین اُنکا جنم سوپہل ہے +

## اُنیسواں ادہیاء اکادش سکندہ سری دیبی بہاگوت مہاپران ہردیلوکرت بہاشا کا
## جسمین مدہیاکال کی سندہیا اور ترپن کا بدہان برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہے نارد اب مدہیان کال کی سندہیا ساوتری سروپ کا دہیان جبکا اوتم پہل ہے سنو کہ ساوتری اور
گائیتری ایک ہی پدارتہ ہے اُسی گائیتری کی مدہیان کال مین ساوتری سنگیا ہی اُسکا سروپ یہہ ہے (دہیان) سویت
برن ہے تین نیتر اور رودراکش کی مالا دہارن کرے ہوئے ترشول لیے کا دینے والا ہاتہہ مین پرکہب کی اوپر ارورہ یجر بید اور
رودر سہت تموگن دہارن کیئے ہوئے بہولوک باسنی آدت مارگ مین گتی) ایسے روپ کو دہیان کرکے کہنا چاہیئے کہ ہی مہامایا نمکو

نمسکار کرتا ہون پہر آچمن کرے پہر جل اور پشپ لیکر ارگہہ دے اور جو پشپ نہ ملین تو بیل پتر کو جل مین ڈالکر ارگہہ دے اور مدہیان
کال مین بہجاؤنکو اوپر کو اوٹہاکر سورج نارائن کے سنمکہہ نکہار بند کرکے نمسکار کرے سورج نارائن پراتکال کو پورب اور مدہیانین
دکشن اور سایںکال کو پچہم مین ہوتے ہین جس سندہیا کے سمے جس وشا کو سورج نارائن ہون اُسی وشا کو مکہہ کرکے سندہیا کرم
کرے اور جو پراتکال کی سندہیا کا کرم ہے وہی مدہیان مین کرے اور مدہیان کال مین (آ کرشنی نہ) اس منتر سے پشپ جل مین
ڈالکر اتہوا جل پتر ڈالکر سورج نارائن کو ارگہہ دے تو سندہیا کا پری پورن پہل آوے اور مدہیان کال کا ترپن یہہ ہے (بہووے
ترپیامی منومنہ) (یجر بیدم یامنڈلم ترپیامی منومنہ) (برنیہ گربہم انترآتما سہت ترپیامی) (ساوتری بید ماتا ترپیامی منومنہ)
(سندہیا رودرانی ترپیامی منومنہ) (سمپورن ارتہہ کے دینیوالی سمپورن منتروں کی سدہی کرنیوالی ترپیامی منومنہ) یہہ شبد کہکر
ترپن کرے (بہو) (بہور) (سوئہ رُشم پیامی نمہ) یہہ مدہیان کی سندہیا ہے پہر (اودت) اور (چہرن دیوا) اس منتر سے سورج
نارائن کے سنمکہہ جل انجلی چہوڑے پہر شری گائیتری کے منتر کا جپ کرے جپ کرنیکی بدہی یہہ ہے کہ پراتکال کی سمے اوپر کو اور
سایںکال کی سمے نیچے کو ہاتہہ کرکے اور مدہیان کی سمے ہردی کو دونو ہاتہہ لگاکر جپ کرنا اُچت ہے اب گرمالا کو سنو (اناسکا کی آولیکم
مدہیما اور کنشٹکا سہت اور ترجنی کے مول پر نیت بید شاستر مین کرمالا برنن کری ہے ہے نارد جو برہمن مدہیا کا پان کرتے ہین اور گئو
اور تپاور ماتا کے مارنے اور گربہہ ناش کرنے اور گرو پتنی کی سیجیا پر گون کرنے اور برہمن کے اُنس کے بہوگنی کی تہیل کے سمان ہتیا لگتی
ہے ایک سہنسر گائتری کی جپ سے اُس پاپ کا ناش ہوتا ہے اور وہ منش پوتر ہوتا ہے اور مانسی اور باچک پاپ اندر یون سے اُتپت
ہوئے تین جنم کے اننت گائتری کے جپ کرنے سے بہسم ہوتے ہین اور جو برہمن گائتری نہین جپتے اُنکا جنم بربتہا ہے چارون بید کے
پاٹ کرنیکا پہل کیول ایک گائتری کے جاپ کرنے سے پراپت ہوتا ہے اب برہمہ جگ برنن ہوگی ۔

بیسواں اودہیاء اکادش سکندہ شری دیبی بہاگوت مہاپران ہردلو کرت بہاشا کا جسمین برہم جگ اور دہرم جگ کا بدہان ہے

ہے نارد اب برہمہ جگ کا بدہان شروع کرو کہ برہمن کو پرتہم تین آچمن اور دو مارجن کرنے اُچت ہین اور بائین ہاتہہ سے جل کو
پاؤن کے اوپر ڈالکر دہونا چاہیئے اور گُشا سی جل مین ڈالکر سیس اور مکہہ اور ناسکا اور کان اور ہردی اور مستک کا مارجن کرے
اور دیس اور کال کو چنتون کرکے برہمہ جگ کا ارتہہ کرے اور دو دربہا دہنے ہاتہہ اور تین بائین ہاتہہ اور ایک سکہا مین اور ایک چرنون
کے نیچے رکہکر یہہ کہو کہ ہے مہامایا سمپورن پاپ کی ناش کرنے اور دیوتا کی پرستہ کے لئے بید اوکت منتر سے مین برہمہ جگ کرتا ہون

اور تین بار گائتری کو جپ کر اگنی کرم کرے (انگ) اس منتر کے ساتھ اگنی کی پرارتھنا کرے اسی کو مہابھارت سنگتا مین برنن کیا ہے اور پھر اگنی کا آواہن کرے اور (دسنو دیبی) اس منتر کا اوچارن کرے اور بید کی مرجادسے برہمہ جگ کرے اور دہرم جگ اور برہمہ جگ ایک ہی ہے (تت چھک یو) اس منتر اور (دبہنی نمہ) اس منتر سے دیوتاؤ نکا ترپن کرے پھر پردکشنا کرے پرجاپتی اور برہما اور بید اور رشی اور چھند اور اونکار اور بکھٹ کار اور بیاہرتی اور ساوتری اور گائتری انکا جگ کے آدین ترپن کرے اور ترپن کی بدہی یہہ ہے کہ گائتری کے پشچات دیادا پرہتی انترکش رین دیوس سدہ سمدر ندی پربت چھتیر اوشدی بناسپتی گندہرپ اپسرا ناگ گنو ساده بہر یکش راچھس بہوت - ان سب کی نام لے لیکر پانی چھوڑے پشچات ان شیون کے نام لیکر رشی ترپن کرے لبہوہتر بادرلو انتری بہار دواج لبشسٹ گاتہا یاونان چھودر سکتا مہا سکتا سنک سنندن سناتن سنت کمار کپل آنسری بوڈہو پنچ سیر شنک پراچین سومنت جیمنی بشمپائن پیل سوتر بوک بہاش مہابھارت دھرم اچارج کاز گوتم ساکل بابہریہ مانڈبیہ مانڈوک گارگی بڑوا سلبہا میتری کہول کوشتیک مہاکوشتیک بہار دواج پنگلیہ مہاپنگلیہ سوئیگ گ سانکمہلین میتریہ باسکل سوجات بکراودپاہی سوجامی شونک استولاین - یہہ کہکر کہ اور جو انیہ اچارج ہون سب ترپت ہون ترپن کرے پشچات لبتر کے کونے مین تل لیکر جل ڈالکر نچوڑے یہہ کہکر کہ میرے کل مین اور گوتر مین جو کوئی اوتر ہوا اسکو پہنچے) اس پرکار جو برہمہ جوگ کو بدہی سے کرین انکو سمپورن بید کی پڑہنے کا پہل ایک چھن ماتر مین پراپت ہو پشچات تین بل اور نت مرادہ ملے اور ابیاگت کو ان دانے اور گتو گراس بدہی کرے جب دنکا پانچوان بہاگ رہے آپ بہوجن کرے دن کے اشٹم بہاگ مین دیوتا کی بہگتی مین استہت ہوکر سایںکال کی سندہیا کرے جسکے کرنے ماتر بہگوتی جی اتینت پرشن ہوتی ہین اسکی یہہ بدہی ہے پرتہم آچمن کرے پھر پرانایام کرکے من کو استہر کرکے آسن پر بیٹھکر سندہیا کرے سمرتی کی ریت سے سگرب پرانایام کرے اور اگرب دہیان کرے سگرب اور اگرب کی بدہی پہلے کہی گئی ہے پھر بہوت سدہی کرے اور سلکش دیوتا کا دہیان کرے جیسے پہلے کہا گیا کمبک ریچک پرانایام بدہی کرے پھر سایںکال کی سندہیا کا دہیان کرے اور برده روپ سرسنی جی کو ضبتون کرے (دہیان) کرشن برن کرشن لبتر دہارن کیئے ہوئے سنکہہ چکر گدا پدم ہاتہہ مین لیئے ہوئے گرڑ پر اروڑہ نانا پرکار کے رتن اور ابہوشن دہارن کیئے ہوئے مکٹ براجمان پرم سوبہایمان ہار کنٹہہ مین اور الکاولیون مین موتیونکی سوبہا ہورہی ہے اور کیولون مین پرم کانتی پیتامبر دہارن کیئے ہوئے ایسی چھدا انند مرو ہنی شام بیدسہت ستوگن دہارن کیئے ہوئے سرگ لوک مین اوت مارگ کو کرنیوالی) یہہ دہیان کرکے یہہ کہکر آواہن کرے (ہے بہگوتی جی تم سورج منڈل مین آؤ) پھر سندہیا کا سنکلپ کرے (اوں تت

اس منتر اتھوا (گنیش پچھ) اس منتر سے بھگوتی جی کو آتمن نویدن کرے پشچات جیسے پہلے کرم پراتکال اور مدھیان کال کا برنن کیا
ہی وہ کرے پھر گائتری منتر سے نارائن کی پریت کے نمت سورج نارائن کے سنمکھ دونو چرنون کو سمان کرکے انجلی ہاتھ سے سورج نارائن
کو جل انجلی اور ارگھ اور سورج کے منڈل مین تیج روپ سری گائتری کا دھیان کرہی اور بید کے منتر سے ارگھ دیہی بنا بید کے منتر کے ارگھ
دینا موڈھتا ہے اور اس برہمن کو پرایشچت لگتا ہے پشچات سورج نارائن کے منتر سے ارگھ دیکر گائتری بھگتی پوربک سہنسر اتھوا
ادھ سہنسر جپے اور پراتکال کی سمے جو اوپ اشنان برنن کیئے ہین اونکو پہلے پرکار کرکے کرہی اور سایںکال کی سندھیا کا ترپن ان
دیوتاؤنکا نام لیکر کرے لشبست رہی سرستی جی بسوروپا اور سندھیا کال کا وینوگ (سوئے) شبد سے تمام بید پرش کا دھیان
کرکے اس پرکار کرے اور سورج منڈل کا نام لیکر ہرنیہ گربھ روپ پرماتما سرستی جی کا ترپن کرہی دیوتا جی کا نام اوچارن کرکے سندھیا
بروہ سروہنی بسوروپا جی سمپورن سدھی کی دینیو والی کا دھیان کرکے سمپورن منترون کی سروتنتر کا جسکی آدمین (ہو) شبد ہو اوچارن کرکے ترپن
کرے اس پرکار (سوئے) پرشم ترپیامی (سورج منڈلم) ترپیامی (ہرنیہ گربھم) ترپیامی (پرماتمان) ترپیامی (سرستیم) ترپیامی
(دیوماتان) ترپیامی (سنکرتن) ترپیامی (سندھیان) ترپیامی (بردھان) ترپیامی - ہے نارد اس پرکار سایںکال کا ترپن
سرتی سمرتی کے پرمان برنن کیا ہے وہ سندھیا سمپورن پاپون اور سمپورن دکھہ اور بیادھ کا ناش کرکے موکش پد کی دینیو والی ہے
سدا چارین سندھیا کرم کبھہ ہو سندھیا چار سے نش کمت پد پاتا ہی اور دیبی جی کی بھگتی لشیش ہوتی ہے -

## الکیسواں ادھیاے اکادش اسکندھ شری دیبی بھاگوت مہاپران ہر دیوکرت بھاشا کا جسمین شری گائتری جی کے پرشچرن کی بدھی برنن ہوئی ہے

ہے نارد اب شری گائتری جی کے پرشچرن کی بدھی جو سادھن کرنیوالونکو من باںچھت پھل کا اتپت کرنیوالا ہی شرون کرو کہ
پرشچرن کرنا ان استھانون مین اچت ہی پربت ندی کے تیر بیل پتر کے نیچے سرودر کی تیر گئو شالا مین دیوتا کے استھان مین پیپل کی
نیچے پیپل کے نیچے تلسی جی کے سمیپ اور پن چھتر مین اور گورو کے سمیپ جس جگہ پر چت ہووے وہان استھت ہو کر ایک اگرچت ہوکر
منتر کا سیون کرے پرشچرن کے آدمین پہلے دس سہنسر گائتری جپ اجپ پرشچرن کا ارنبھ کرہی بنا گائتری جپے نرسنگھہ اتھوا باراہ اتھوا
بھگوتی اتھوا کسی دیوتا کا منتر بید آگت اتھوا منتر کا نش پھل ہی بید مین سمپورن برہمن ساکت برنن کیئے ہین نہ شیو ہین نہ سناتن
بیشنو ہین اسی کارن بید کی مرجادے اونکتی گائتری کی اوپاسنا سدیو کرنی اچت ہے جتن سے منتر کا سودھن کرکے پرشچرن کری

منتر کی سودہن کرنیکا پہلا انگ یہہ ہے کہ پرتہم آتما کا سودہن کرکے آتم تت سودہن کے نمت تین لکش اتھوا ایک لکش جپ کرے یہی منتر
کا سودہن ہے اور بنا آتم سودہ ہے جپ اور ہوم نشپہل ہین بید کے پران ہین پرم اتم لبتو ہی جس سے دیوتا اور پتر لشر سب ترپت
ہوتے ہین اور سُرگ کی پراپتی ہوتی ہے چہتریونکو بہجا کابل ہی اور بیشیونکو دہن کا اور شودرونکو بہگتی سیوا کا اور برہمنون کو جپ
اور تپ کا اسکا رن برہمنون کو چاندراین آدک برتون اور تپ سے دیہہ کا سودہن کرنا جوگ ہی اب بھوجن بدہی جو برہمنو نکو کرنی
چاہیئے سنو برہمن کو بہکشا کرکے اُتّم انّ لینا اُچت ہی ملیچھہ کا انّ لینا انچت ہے اور بہکشا کرکے جو انّ برہمن لاوے اوسکی چار
بہاگ کرے ایک برہمن کو دوسرا گئو کو تیسرا ابہیاگت کو دینا چاہیئے چوتھا بہاگ اپنے اور اپنی استری کے ارتھہ رکھنا چاہیئے اور گہرستیونکو یہہ
کریا کرنی چاہیئے کہ اوّین گئو موتر کا آچمن نوبار اتھوا چھہ اتھوا تین بار کرکے اور گئو موتر سے ہی انگ کو سُدہ کرکے بدہی پوربک گائتری
منتر کا اچّارن کرے پہر گراس بدہی بانپرست اور گہرست کو کرنا چاہیئے - گراس کا پران کوکٹ کے انڈے کے سمان کہا ہے
نہ تہوڑا ہو نہ بہت - گہرستی کو آٹھہ گراس اور بانپرست کو چار اور برہمچاری کو اچھا پوربک برنن کیا ہی اور چور اور چانڈال
اتھوا بیشیا تہوا چہتری کے انّ کی بہکشا مدہیم ہی نہ اوتم نہ نینشٹ سوائے برہمن کو بہکشا کرکے انّ گرہن کرنا اُچت ہی دان کیا ہوا اون
چارون برنونکا نیشٹ ہے اور جو برہمن شودر کے ہاتہہ کا بہوجن کرے اتھوا اونکی پنگتی مین بیٹھکر اتھوا اوسکے ساتھہ بہوجن کرتا ہے
سورج کی اودے پرینت گہور نرک مین پڑا رہتا ہی ہو نارد جتنے گائتری کے اکشر ہین اُتنے ہی لکش کا پرشچرن برنن کیا ہے جیسے چوبیس اکشر
گائتری کے ہین تو چوبیس ۲۴ لکش ہی جپ کرنے اُچت ہین اور لبو منتر کے مت سے چھتیس لکش جپنا چاہیئے جیسو بنا دیہہ نشپہل ہے
ایسے ہی منتر بنا پرشچرن نشپہل ہی اب پرشچرن کا مہورت سنو کہ جیٹھہ اساڑھ بہادرپد پوش یہہ تو مہینے اور منگل شنیچر
بار اور بہتی پات بیدہرت جوگ اشٹمی نومین چھٹہ چترتہی ترلودشی چترودشی اماوشیا پردوش تہی اور بہرنی کرتکا آردرا
اشلیکھا جیشٹا دہنشٹا اور جنم کا نچھتر میکھہ اور مکر کی شنکرانتی برجت ہین اور سب لین ہین اور چندرما اور گرہ
سُدہ ہون اور منگل اکشن ہین منتر سدہی کے نمت پرشچرن کرنا اُچت ہے پرتہم سُست پاچنا کرکے پہر ندی مکھہ شرادہ کرکے پہر
ترپن پہر برہمن بہوجن کرکے پرشچرن کا آرنبھ کرے گورو کی آگیا لیکر پچہم کو مکھہ کرکے شیو استہان اتھوا کاشی اتھوا گدار ناتھہ
اتھوا مہاکالی استہان اتھوا ناسک استہان نتر میک مہا چہتر ان استہانون کو پنچ دیپ برنن کیا ہے اتھوا کسی دیوتا کے استہان مین
اتھوا دیپک بدہی کرکے ارتہات جس استہان مین دیپک پرجلت کرے اُس استہان مین پرشچرن کرے دن دن پرینت جپ ہی
کوئی دن اُلنگن نہو پراتکال سے تین پہر پرینت جپ کری اور مین کولشی بہوت کرکے گائتری کے اکشرون کی سنکہیا پرمان جپ ہی

اور تر تیہ پہرین بہوجن کرنا چاہیئے اور پُرشچرن مین بھی مَن ہوکر رہنا اُچت ہے اور تل بَیل پتر جو شہد ملاکر دسانس ہوم کرے
تب منتر کی سدہی ہوتی ہے ہے نارد گاینتری کے جپنے والے کو دہرم ارتہہ کام موکش چارون پدارتہہ ملتے ہین گاینتری کے
سمان اس لوک اور پرلوک مین کوئی بستو نہین ہے اس پرکار شبہ کارج کے لیئے تین لکش جپ کرے تو پرم کلیان پراپت ہوتاہے
اور جو کامنا سن بانچہت ہی ہو سولے اور سامان کارج کے لیئے ایک سہسر جپ کہا ہے چہہ مہینے اتہوا تین مہینے اور ایک برس کا جپ آیو
اور نروگتا اور دہن کی بردہی کرنیوالا ہے اور کنول کے پہولون اور گہرت سے ایک لکش کے پرمان جو ہوم کرے وہ پرم موکش کو
پراپت ہوا ہمین کچہہ سنسے نہین ہے منتر کی سدہی بنا جپ اور ہوم سب نشپہل ہے کچہہ پہل نہین ملتا اور چوبیس لکش جپ سے دہی
اور دودہ ملاکر ہوم کرے تو پرم سدہتا اور اشٹانگ یوگ پراپت ہوتا ہے یہہ ہی مہرشیو نکا ہی بچن ہے جو کوئی پران اناج
رہکر گوروکی بہگتی مین رت پربرت کرکے چہہ مہینے منتر جپے اُسکو ایک چہن مین سدہی ہوتی ہے اور گاینتری کے پربرت کرنا کو پرتہم ایک
دیوس تو پنچ گبیہ کا اہار اور ایک دن پہونکا اہار نہات نرجل رہنا اور ایک دیوس اہار نہات تیسرے دن آن کا بہوجن کرنا اُچت ہے
اور گنگاجی آدتیرتہہ مین اشنان کرے اور جل مین کہڑا ہوکر سو گاینتری جپے اور تیرتہہ کا ہی جل پان کرے جو اس ریتی سے جپے
وہ سمپورن پاپون سے ایک چہن ماتر مین رہت ہوتا ہے اور اوسکا یہہ دہرم پرم اُتمتا کو پراپت ہوتا ہے اور نشچے وہ منش کرچہہ
چاندراین برت کے پہل کو پراپت ہوتا ہے راجا اتہوا برہمن کو اپنے گہر مین ہی تپ کرنا اُچت ہے گہرستی برہمچاری بانپرست کو
گہر مین اتہوا اچہا پور بک اُتم استہان مین تپ کرنا جوگ ہے اور جو موکش کی اچہا کرکے تپ کرتے ہین اُنکو شرتی سمرتی کے بدہان تپ کرنا
جوگ ہے اور برہمنون کو سدا کال اچار مین رہنا جوگ ہے اس بدہی سے پرشچرن کرنے سے منتر کی سدہی ہوتی ہے اور پرشچرن سیگہر
سدہ ہوتا ہے اور اُس منش کا دار درد کہہ ایک چہن مین ناش ہوتا ہے اور اس چرتر کا شروِن کرنیوالا پرم سدہی کو پراپت ہوتا ہے

بائیسوان اُدہیاے اکادش اسکندہ شری دیبی بہاگوت مہاپران ہردیو کرت بہاشا کا جسمین گراس
بدہی ارتہات بیش دیو کرم وگنو گراس و بہوجن کرنے کی سہے کرم آدک کا برنن ہے

نارائن رشی بولے کہ ہے نارد بیش دیو کی بدہی شبہ شروِن کرو بید مین یگ پانچ پرکار کی برنن کی ہین دیو یگ، برہمہ یگ بہوت
یگ پترِیگ منش یگ اگنی مین ہوم کرنا دیو یگ ہے اور بل دان کرنا بہوت یگ ہے اور پترون کے نام دینا پتر یگ ہے اور بید
کا اُچارن کرنا برہمہ یگ ہے اور منشو نکو دان دینا منش یگ کہا جاتا ہے گہرستی کو پانچ اپراد ہ نت لگتے ہین چولہے مین چکی

ے چھاج سے اوکھلی سے جل مین یہہ پانچون پاپ ہین یو برہی سے نشچے نرورت ہوتے ہین اور ہوم کر سے اگنی کو ہاتہہ
اتہوا پتر اتہوا بیجنے آدسے سلگانا اتہوا بالنا شاستر مین اُچت کہا ہے اور برہمن کے مکہہ کی پون سے اگنی پرجلت کرنا سرشٹ لکہا ہے
کیونکہ اگنی کی اُتپتی مکہاربند سے ہی ہوم کی اگنی بستر سے پرجلت کرنے سے دہن کی ہان ہوتی ہے اور ہاتہہ سے پون کرکے پرجلت
کرنے سے ارشٹ کی اُتپتی ہوتی ہے اور مکہہ سے پرجلت کرنے سے کرم کی سدہی ہوتی ہے اور ہیں بل پہل دہی دودہ گہرت
تمول شاک کرنا اور جو یہہ نملین تو اوتم لبتو جو ہو شہد ملاکر کرنا اوچت کروی اور سوکہی لبتو سے اُنچت ہے اور اپوتر لبتو سے ہیں بلی کرنے
سے کشٹ اور روگ پراپت ہوتا ہے اور اُچشٹ ارتہات بہوجن کی لبتو سے ہیں بلی کرنے سے مہا لبس روگ کی پراپتی ہوتی ہے اور
کروی لبتو سے بلی کرنیسے چانڈال کو پراپت ہوتا ہے اور اگنی کو اُتر بہاگ مین آہت کرکے ہین ویو کے نمت مشٹان ملاکر ہوم کرنا چاہیے
جو برہمن بنا ہیں دیو کرم کے بہوجن کرتا ہے مہا موڑہ اور کرم ہین ہوتا ہے اور وہ نیچے کو سیس کرکے کال سوت نرک مین ڈالا جاتا ہے بنا ہیں
دیو کرے بہکشارتی کو بہکشا دینا دان کرنا سمپورن نسپہل ہے اور جو بہکشارتی کو بہکشا نہین دیتے اور دان نہین کرتے اونکا دوش
ہیں بلی کرنے سے نرورت ہو جاتا ہے اور جو منش جتی اور برہمچاری اور گورو کو ان نہین دیتے اونکا پرادہ چاندراین برت ڈنکی ہانی
سی کرکے نرورت ہوتا ہے اب گئو گراس کرم کی بدہی شرون کرو۔ گئو کو بید مین لشنوی ماتا برنن کیا ہے ونتہی لشنو پد کو پراپت
ہو گئو گراس کی سمے گئو کا دہیان کرکے چرنون مین ڈنڈوت کرکے گراس کو اسکے مکہہ مین ارپن کرے اسکے پربہاؤ سے وہ سرب ہی مشنوکی
ماتا تپت پرشن ہوتی ہے اور گئو کے دوہنے کی سمے گئو کے چرنون کی رج اپنے مستک کو لگاوے پہر اہپاگت کو دان دے پہر
ماتا پتا گورو بہراتا پتر اور داس کو پرشاد ارپن کرے اونکو جو منش بہوجن دیتے ہین مہاہن کو پراپت ہوتے ہین اور سوم یگ کا پہل
اور اتیتت دہن پاتے ہین اور جو اونکو پالن توش نہین کرتے وے مہا پاپ کو پراپت ہوتے ہین ہے نارد پنچ یگ کرنیوالے گہر کسی کال
مین بہی دارد نہین آتا ہے اب پران اگنی کا برنن سنو جسکی کرنیسے جیو جنم مرت اور جرا بیادہی سے رہت ہو کر انیک پاپون سی چہوٹ
کر برہم پد پاتا ہے ہی نارد جو منش بدہی کرکے بہوجن کرتے ہین وے رنون سے نرورت ہو کر اپنے کل کا بہلے پرکار اودہار
کرتے ہین اور کسی کال مین بہی اونکو نرکون سے بہے نہین ہوتا اور سمپورن جگون کے پہل کو پراپت ہوتے ہین اور سمپورن لوکون
مین سکہہ کی پراپتی ہوتی ہے اوسکی بدہی یہہ ہے کہ ہردی مین بہگوان کا دہیان کرکے من کو رئی اور بایو کو منتی جانکر ہردی کی
اگنی کو متہے اور نیترون کو ادہو ریہ سنگہیا ارتہات اتم مکہ شو ملانے اور جہان اگنی ہے پران آدی دیوتا کی پرشن کرنیکو ہوم کرے
اور ترجنی مدہما انگشٹا سی پرانون کے نمت آہوتی ڈالے جو گراس مکہہ مین جاتا ہے اوسی کو آہوتی سمجہو پران اپان آدی پانچون

